ان من الشعر لحکمتہ وان من البیان لسحر

از نتیجہ طبع صوفی صاف باطن مولوی ضامن علی مرحوم معروف

سنہ ۱۳۱۰ھ

# کلیات ضامن

صلعم

از

دیوان سادات



بفرمایش شیخ زین الدین کتب فروش باہتمام حکیم محمد حسن

مطبع احمدی واقع رڑکی میں طبع ہوا

بسم الله الرحمن الرحیم

خامه میگوید باواز صریر | میکنم مرغان معنی اصفیر

گلدستهٔ معرفت نثار نیز دانیکه اسمش نغمه‌ار بخشش گلزار معنی ست و
گلشن عرفان تصدق بر نامی که ذاتش لاثانی وحده لاشریک له شان
اوست انا احمد واحد فرمان اوست رموز عارفان معرفت کیش نکته ایست
از سر مطلع دیوان عرفانش و نکات مضامین خوش آیین شاعران دقایق اندیش
رمزیست از قانون عقد دیوانش و اوین حیثیت مضامین تحقیق ادراک کنه
ذاتش و پاره پاره بی آواره و مثنویات رنگین نکات بمقابله دریافت صفات
او ناکاره مطلع ازلش از مقطع مبرا و مقطع ابدش از مقطع منزه اوراق قصاید
خواطر عشاق در صفتش پیشان و اقلام کتابت از ارقام حرف معرفتش سرگردان
پامی غزالان حقیقت جولان غزلیات شعرای افصح البیان در صحرای تنهایش
از حیرانی لنگ و قدم آهوان تیز حیثیت ادهان منشیان بلاغت نشان

در وادی فصاحت ابد الآباد اعش از جولانی تنک مخمسات حواس خمسه و رباعیات اربع عناصر هرجن و بث در معنی قطعات قدرتش متحیر و مثلث و مسدسات جهات سته در همین شش و پنج و مترددو متفکر کنهه او غیر او نداند حقیقتش سوای او نشناسد لا احصی ثناء علیک شاهد این مقال ست و ما عرفناک حق معرفتک عاید این حال لا ملجاء ولا منجاء الا الله نظم

| | |
|---|---|
| قدرت او هست هویدا از و | گشت جهان جمله چو پیدا از و |
| لاله و گل یافته زو رنگ و بو | ناله هر بلبل شیدا از و |
| تیرگی لیل و بیاض صبوح | زلف و رخ و خال سویدا از و |

سبحانه تعالی شانه که ذات خویش را از زبان قدسیان سبیح سبوح قدوس ستوده و سبحان الذی اسری بعبده لیلا در ذکر معراج حبیب خود فرموده حبیبکه حسن محبوبان جهان حبه از خرمن حسن مستحسنش بیند وخته بر جبریل از پرتو اش سوخته لبیکه لب لباب جمله بنی آدم ست و علت غائی خلقت عالم رسولیکه خالق او بخطابش و ما ارسلناک الا رحمت اللعالمین گفت و مقبولی که خود بشان خود گوهر کنت نبیاً و آدم بین الماء و الطین بسلک کلام در سفت در یتیم نبی کریم احمد بی میم رؤف الرحیم احمد مجتبے محمد مصطفے صلی الله علیه و علی آله و اهلبیته و اصحابه اجمعین بعدد کل معلوماته الے یوم الدین نظم

| | |
|---|---|
| فرمود خدا بوصف آن پاک | لولاک لما خلقت الافلاک |

| | |
|---|---|
| عرفان خدا باد ہویدا | فرمود اگرچہ ما عرفناک |
| اے ابر کرم بعشق خود کن | چشم گریان و سینہ ام چاک |
| ہجر تو سموم جانفگارست | وصل تو برائے ماست تریاک |
| صوفی بنعم تو مست دل شد | فرماش بعشق خویش چالاک |

اما بعد فقیر حقیر پر تقصیر عبد عاصی بندۂ ذو المنن محمد ابو الحسن ابن محمد قاسم علی عثمانی پانی پتی کرانوی صابری المظہری کہ یکے از نبیرہ حضرت جلال الدین پانی پتی از کاسہ لیسان درویشان بلکہ خاکپاے ایشان است بخدمت شہسواران مضمار سخن و یکہ تازان عرصہ این فن کہ برخی ازین ذائقہ روحانی ان من الشعر لحکمۃ خطی وافی و خیلی ازین مذاق عرفانی خیر الشعراء تلامیذ الرحمان فیض کافی داشتہ باشند التماس مینماید خصوصًا بسوی برادران دینی و اخوان یقینی خود می گراید چونکہ از مدت مدید و عرصۂ بعید غزلیات معرفت آیات خضرنا و مولانا و ارشدنا و ہادینا سباح دریائی شریعت و سیاح صحراے طریقت و داقف رمزہای حقیقت کاشف مدعائی معرفت مسند نشین و سادہ اولیاء چاکرین جادۂ اصفیائی عالم العلمای ورثۃ الانبیای عامل سنت خیر الوری اسیدی سندی و وسیلۃ یومی و غدی محرم اسرار خفی و جلی مولانا بالفضل و الاولی مولانا شاہ سید ضامن علی صاحب صابری چشتی دام فیوضہ علی قلوب المحبین و مد ظلالہ علی رؤس الطالبین فہو شبلی الوقت و جنید زمان ابقاہ اللہ مع الجود و الاحسان کہ گاہ گاہ

از زبان فیض ترجمان در آتش فراق حضرت مرشد و علی کیفیت الحال سرزده میشد وگاه ناگاه از خاطر دریا مقاطر بهر هدایت سالکان این مسلک خداداد علی خلیقه المقال صادر میگشت بسعی تمام کمر همت بسته باجتماع آن میکوشم و پارهای دل ولخت و جگر را انجرید از آتش میفروشم مثنوی

این متاعیست سر پنهانی — کاشف رازهای ربانی
استعارات ظاهری مپسند — ای برادر اگر تو میخوانی
بنگر از دیدهٔ حقیقت بین — مغیش را ز موز سبحانی
بد مپندار بد مگو کس را — گر تو اسرار حق نمیدانی
طرفه دیوان پر از معانی عشق — می نویسم که هست لاثانی

قطعهٔ تاریخ تالیف این دیوان لطیف از فقیر عبد الغفور گنگوهی الجلال آبادی عفی الله عنه صابری متخلص بصوفی

قطعهٔ تاریخ

دیوان انتخاب مقامات معرفت — ترتیب یافته ز کرامات معرفت
صوفی سروش غیب بتاریخ سال او — گفت از زبان خویش کمالات معرفت

۱۲۸۲

یکهزار و دو صد و هشتاد و دو هجری

قصیده مؤلفه عبد الغفور کو از طرف مؤلف بجناب حضرت مصنف مدظله العالی

کواخ چرخ پر جب تنگ شه انجم کی محفل هو — خدا چاهے یه دیوان قوة روح جسد دل هو
هین افلاک قرصان لعم ریسه و خور کے جلاجل هو — یه گلدار معانی هے نتیجه اسکا حاصل هو

رہی تم پہ ہمیشہ خواجگان چشت کا سایہ
و خاصان خدا ہیں عاشقان ذات اقدس ہیں
تصدق خاندان پاک کا ای حضرت ضیاء
طفیل اُن کی تمہاری سرپرستی ہم آپ کا ظل ہو
کہ نام اونکا ہمیشہ ورد زبان عقیدت ان کا دل ہو
برائی مدعا سب کی الٰہی کہ تم سے میری مشکل حل ہو

بسم اللہ الرحمن الرحیم

احبّ شوقاً بسیر وادیت قیا بسیر فیہا

حبیب وا رہم سیر صحرا و دید مجنون بشوق لیلے

مین دشت گردان ہون شوق دل سے پہرتا تہا مجنون جہان کیلا

وقدت قلبی بنار عشق فمنہ ارجو وصال صنما

زنار عشقش چہ دل بسوزم بوصل جانا مرا تمنا

لگا کے آتش جلا کے دل کو صنم کے ملنے کی ہے تمنا

مجنون بن کے پہرا ہا بن بن ہیچ خراب

آگ لگے ہے عشق کے جل بل ہوا کباب

وساء حالی علی فراق فان وجدناک نعم حالی

ہلاک گشتم چو در فراقت اگر ببینم حیات یابم

فراق جانا مین مر چکا ہون جو وصل ہوئے تو جی اٹہون مین

فحین ادعو باضطراب ربّ لینے ندا موسے

باضطرابی و آہ خوانم بلفظ ارنی صدائے موسی

مین اب لبے پکارتا ہون یہ بیقراری نے مجکو مارا

حال برا ہے یار بن سجن ملو ہو چین

رب ارنی کہہ رہا کو کت ہون دن رین

اذا القینا حبیب قلبے وقعت وجہا بلمس قدم

اقول عجزاً برفق قولاً بای شئی تحبّ تہوی

فدیت بنفسی علیک حبا اطوف حولک کمثل کعبہ
ز جان و دل مبتلای آنم محبت نسبوس اولی

فان تمنی بوصل ضامن فانت واسہل فالک
چو قتل سازی مسکین را کہ جانست ملجا و حبیب ماوی

حبیب دائم بصحرا ودید مجنون بشوق لیلی
ہلاک گشتم چو در فراقت اگر ببینم حیات یابم
اگر ببینم من آن حبیبی ی سی بقتیم ارسر
چرا نسازم فدای جانش اگر دیار کسی است قتیلا

وقدت قلبی بنار عشق فمنہ ارجو وصال ضما
فحین ادعو باضطرابی الی فی ندائی موسی
اقول عجزا برفق قولا بای شیء تحب تعدی
فان عشقی علیک السبب وان حبی الیک اولی

اگر تو خواہی بوصل ضامن قتیل جدا کہ ممکن از تو
فان تفرح بقتل نفسی فاین ملجا و کیف ماوی

احب شوقا الیک وادرایت فیما الیسیر فیہا
وسار حالی علی فراق فان وجدناک نعم حالی
اذا لقینا حبیب قلبی قعت فی جہا بمس قدم
قدیت نفسی علیک حبا اطوف حولک کمثل کعبہ

جلا کے دلکو لگا کی آتش صنم کی ملنے کی ہی تمنا
میں آپ ہی پکارتا ہوں بیقرار ہی مجکو مارا
لگا ہی کیسی تجھے تعشق وہ امید اس نے مجھ ہی بہلایا
طواف کرتا ہوں گرد جسکے مجھی تعشق ہی اس صنم کا

فان تمنی بوصل ضامن فانت واسہل ذالک
جو قتل کرنا ہی خوب جانا تجھی میرا کہاں ٹھکانا

میں دشت گردان ہوں شوق دل سے ہی تہا ان لیلا مجنون جہاں
فراق جانا میں جکان ہوں جو وصل ہو تجھے جی اٹھوں نیز

وقدت قلبی بنار عشق فمنہ ارجو وصال ضما
فحین ادعو باضطرابی الی فی ندائی موسی

جو مجھسے ملجاے وہ ستمگر تو ہوں میں اوس پہ نثار کر
فدا ہوں اوسپہ کیونکہ ہے حرم وہی ہے قبلہ وہی ہے کعبہ

اقول عجزا رفق قولی یا ہی شی تحت ہوے
فان عشقی علیک السنۃ و ان حبی الیک اولے

جو وصل ضامن ہے دل میں پنہاں تو میں بھی حاضر ہوں سر یہ جانا
وان تفرح بقتل نفسی فاین ملجائی و کیف ماوی

حبیب شوقا بسیر وادی میں مجنون بشوق لیلیٰ
وسا حالی علی فراق اگر بیابم حیات یابم
اذا لقینا حبیب قلبی بپا بوسی بسفتم از سر
فدیت نفسی علیک حبا بگرد یاری کہ است قبلہ

وقدت قلبی بنار عشق بوصل جانا مرا تمنا
فحین ادعو باضطراب بلفظ اپنی صدا ہی موسے
اقول عجزا رفق قول العشق آنکس کہ ہے خدا را
فان عشقی علیک انسب محبت من بسو یقین و لے

فان تمنی بوصل ضامن قسم خدا را کہ ممکن از تو
وان تفرح بقتل نفسی کجا است ملجا و حیث ماوی

حبیب دارے بہم سیر صحرا است تشا یسیر فیہا
بلا گشتم چو در فراقت فان حدک نعم حالے
اگر بیابم من ان حبیبی و قعت محنبا بلمس قدم
چہ اسنارم فدی حالی ان حج دا طوف فلک کہ مثل کعبہ

زنار عشقت چہ دل بسوزم غمنہ از چو وصال صنما
باضطرابی دل چو خوانم برب نی ندا ہموسے
کہ حیند عاقل زحال مسکین یا بی شبی تحت ہوے
بجان و دل مبتلای آنم وان حبی الیک اولے

اگر تو خواہی بوصل ضامن فان سعی اسعا بہل ذلک
چو قتل سازی مرگ ادا رفاین ملجا و کیف ماوی

حبیب شوقا بسیر دہر ہی تنہا مجنون جہاں اکیلا

وقدت قلبی بنار عشق صنم کی ملنے کی ہے تمنا

جیب دارید سیر صحرا بھی ہی مجنون جہان اکیلا
زنار عشق تشنج دل الستو صنم کی ملی کی ہی کمنا

ہلاک گشتم چو ز فراقت جو وصل ہو وی تو جی اٹہوین
ہا ضطرابی دل چو خوانم یہ بیقراری ہی ہمکو مارا

اگر بہ بینم من ان حسینی تو بی اسی جہو نین پاون تین کر
کہ چند غافل ز حال مسکین جن ایسا مجھی ہی بہلایا

پہر انسازم فدای جانان اوسی ہی قبلہ وہی ہی کعبہ
ز جان و دل مبتلای نیم مجہی تعشق ہی اس صنم کا

اگر تو خواہی بوصل ضامن تو مین بہی جا ضر ہون یہی جانا
جو قتل سازی من گنہگار تو ہی میرا کہان ٹھکانا

چشم خدا بین سے دیکھ تجکو ہی کر دیکھنا
جلوۂ حق جابجا بیش نظر دیکھنا

لذت خنجر کو تو جانی ہے کیا اے رقیب
تیغ ستم کی تلے میرا ہی سر دیکھنا

اگر یہی حالت رہی وہ دیدۂ خونبار کی
یارو بہ ہجائینگی لخت جگر دیکھنا

وصل کی شب ہو چکی کہہ نشکار از دل
بانگ نہ دینا ہی مرغ سحر دیکھنا

باز وہی تقویٰ و زہد لیکی اور یار تک
شمع سے پروانہ کے جل گئی پر دیکھنا

اچھا نہ ہوا ای مسیح تم سے یہ بیمار ہجر
چرخ چہارم سے یہان تم بہی اتر دیکھنا

خانہ خشبو نہین یار جہانکے ہے بیٹھا ہوا
بردہ کری دیکھنا روزن و در دیکھنا

کعبہ و دیر و حرم کون و مکان جان و دل
اس کی بغیر از کوئی خالی نگہر دیکھنا

سنتی ہین اٹینگے وہ لاشہ عشق پہ یار
تو بہی تو ضامن کبہی و گہری مر دیکھنا

ہمکو دیکھی جو کبہی نہین بسمل دیکھا
تیغ بر انکی تلے تشکر کا قایل دیکھا

عشق بار ہی کو ملایک نے تو مشکل دیکھا
اس گران بار کا انسان کو حامل دیکھا

موج زن عشق کے دریا میں بہت ڈوب گئے
بحر الفت کا کسی نے نہیں ساحل دیکھا

مثل گل چاک کیا ہمنے گریبان اپنا
جب سے اس پردہ نشین کو سر محفل دیکھا

کیا ہی لذت تیری شمشیر میں ہے اے قاتل
لب زخم کو تیرے آگے سایل دیکھا

ہو گیا ٹکڑے جگر مثل کتان پیش قمر
لطف سے تونے جسے اے مہ کامل دیکھا

عیش فردوس ہی اور ہی ایمان کامل
جسنے دل بھر کے تجھے حور شمائل دیکھا

جسکو دیکھا اسی مارا نظر پیار سے یار
ہمنے آنکھوں میں تری زہر ہلاہل دیکھا

سر اوٹھایا نہ کبھی سجدہ سے گشتہ نے تیرے
زیر شمشیر عبادت میں یہ کامل دیکھا

رشک سے داغ پڑے ہیں رخ مہتاب میں سیاہ
چاندنی آگو جب تیری مقابل دیکھا

سر بکف بسمل مشتاق کیطرف جاتا ہوں
ہاتھ میں تیغ برہنہ لئے قاتل دیکھا

بت کو کر سجدہ کیا ہمنے تو کیا ظلم کیا
نور حق نور خدا اسمین بھی شامل دیکھا

ضامن اس یار کو ڈھونڈھی کہاں آنکھیں دیکھیں
راز فی الغف سے تجھے غافل دیکھا

دل بھی گیا جگر بھی گیا عشق آ رہا
باقی جو کچھ رہا تھا غم ہجر کھا رہا

چیونٹی کی طرح چاٹ لیا عشق نے مجھے
کھاتی کو استخوان غم دل ہمارا رہا

دل قید زلف یار سے جبتک کہ ہارا رہا
سودا ہی ناگہان سے سر اسر بچا رہا

آیا نہ پاس میرے مین اسکو بلا رہا
ایک غم ہماری جان پہ نازل بلا رہا

۱۴

مدت تلک وہ یار تو ہم سے خفا رہا
خفگی مین اسکی مین بھی قضا مین ملا رہا

مژدہ سنائی کوئی سر خار دشت کو
جوشش جنون اب مجھے وحشی بنا رہا

صامن بقا نہین ہے یہ دہوکا ہے زندگی
دنیا مین آکے کوئی بھی اہل فنا رہا

وہ لامکان کو چھوڑ مکان مین بھی آ رہا
اسکی گلی مین عاشق شیدا ہی جا رہا

اپنی خودی مٹاکے تو بالکل ہوئی بی نشان
خود آپ گم کیا تو خدا ہی خدا رہا

آنکھون مین نور تیرا سمایا ہے اس قدر
ارض و سما مین تیرا ہی جلوہ نما رہا

وہ تیری پاس ہے اسی ہوںڈتی ہی کہان
اپنی خودی مین آپ ہی اسکو چھپا رہا

معنی ثم وجہ کو سمجھیدہ چاہیے
ہر طرف جلوہ گر ہے وہ جلوہ کہان رہا

وہ جان ہی جان مین ایسا ہوا محیط
دل مین ہماری کوئی اسکی سوا رہا

صامن تو راز انفسکم عین جان سے دیکھ
تار نفس کو آپ وہ تجھہ مین ملا رہا

آسی پی تونی مجھے کیا کر دیا
بی خبر مجنون و شیدا کر دیا

مست و بیکل ناتوان بی جان و دل
عشق نے ہمکو یہ کیا کیا کر دیا

قیس نے آخر انا لیلے کہا
عشق نے ادنی سے عالی کر دیا

دیکھہ لو حالت میری اب دوستو
الفت جانان نے ایسا کر دیا

اسکے کوچہ مین بچھوڑا اے صبا
خاک کا میری بگولا کر دیا

وادی وحشت مین مجنون کیطرح
شور محشر ہمنے پیدا کر دیا

او ستمگر تیری فرقت نے مجھے
ہر گلی کوچے مین رسوا کر دیا

ای میرے یوسف زلیخائی دیکھا
مفت ہمنے اپنا سودا کر دیا

گل بدن زخمو ں نے میرا تن بدن
تو نی قاتل گل ہزارا کر دیا

کوچۂ جانا کو اپنے خون سے
لالہ سان گلذار سارا کر دیا

مجکو وہ رتبہ ملا اے مشت خاک
خاکساری نے خلیفا کر دیا

گریۂ طوفان رحمت نے مجھے
ایک قطرہ تھا جو دریا کر دیا

ہم تھے وحدت کے فلک پر آفتاب
ہستی وہمی نے تارا کر دیا

میری چاہت نے تجھے او خود پسند
موم دل تھا سنگ خارا کر دیا

تیری بی صبری نے ضامن بلا
راز پنہان آشکارا کر دیا

یقین ہے کہ جدہر کو وہ دلربا پہر جا
مثال قبلہ نما قبلہ خدا پہر جا

سونگھائی جس گل رعنا کی ہمکو لاکی بو
اسی چمن کیطرف کو تو ای صبا پہر جا

جو تیری آنکی سن لون خبر مسیحا دم
تو جی اٹھون میری آئی ہوئی قضا پہر جا

تو اپنے کشتۂ ہجر کے مزار پہ یار
کبہی تو فاتحہ پڑہنی کو آذرا پہر جا

نہ مبتلا ہو بلا مین کبہی کوئی عاشق
یہ عشق وہ ہے بلا جسسے سب بلا پہر جا

تمام خلق پہرے اور خفا ہو عالم سب
کسی سے کوئی کسیکا نہ آشنا پہر جا

ہر ایک گل کا معطر دماغ ہو ضامن
جو اس چمن مین وہ گل لے جان فزا ہو جا

عشق آیا تو ہمنے کیا دیکھا
راز پنہان کو بر ملا دیکھا

جلوہ یار بر ملا دیکھا
شکل انسان مین خدا دیکھا

آتش شوق نے دیا ہے پھونک
جان و دل اور جگر جلا دیکھا

اپنی صورت کا آپ ہی عاشق
آپ پر آپ مبتلا دیکھا

ہو کے ظاہر ظہور مین وہ چھپا
ہمنے اسکا یہ حوصلا دیکھا

جو گیا کوئی یار مین نہ بچا
کوچہ یار کربلا دیکھا

جب خودی گم گئی میان اپنی
بخدا آپ کو خدا دیکھا

موج دریا کی طرح اسکو کہین
بحر وحدت کا آشنا دیکھا

اسکو دیکھا نہ تونے جب ضامن
اور دیکھا تو تونے کیا دیکھا

اوس بیوفا سے دلکو لگایا تو کیا ہوا
بیغرض ہمنے ناز اٹھایا تو کیا ہوا

بن وصل یار کے جو فنا ہوگئے تو کیا
نام و نشان اپنا مٹایا تو کیا ہوا

غنچہ ہمارے دلکا کھلایا نہ ای صبا
گلشن مین تو نے گل جو کھلایا تو کیا ہوا

کیا کیا غم فراق مین روتا ہون ان دنون
ظاہر مین تمنے ہمکو ہنسایا تو کیا ہوا

ہم دلکے آئینہ مین تمہین کھینچے ہین یار
گو تمنے ہمسے منہ کو چھپایا تو کیا ہوا

جسدم کہ دم عدم کو نکل کر چلا گیا ۔ وہ اجڑی گہر میں یار جو آیا تو کیا ہوا
دلہن ہی ہے جبکہ دولہا کا پیا ہو ۔ گر ہو پری بنا و بنایا تو کیا ہوا
جس گہر میں ہو حسن صاحب خانہ فروغ بخش ۔ کعبہ کنشت و دیر بنایا تو کیا ہوا

ضامن کے دلمیں یاد تمہاری ہے رات دن
گو تمنے یار ہمکو بہلایا تو کیا ہوا

چمن میں صبا گل کہلایا تو دیکھا ۔ کہ بلبل کو وحشی بنایا تو دیکھا
ہمیں کوہ دشت و بیابان بن بن ۔ جو کچہ تمنے ہمکو دکھایا تو دیکھا
ہوئے دل کے ٹکڑے بجا ناکینے ۔ کہ آنکھوں سے نین جیحون بہایا تو دیکھا
ہمیں کیا خبر حال ملک عدم کی ۔ کوئی یہاں بقا میں جو آیا تو دیکھا
مہ نو دکہاتی ہے تلوار تیری ۔ کہ دست ستم جب اوٹھایا تو دیکھا
نہ سمجہے سفر پیش ہے ہای غفلت ۔ کہ جب کوس رحلت بجایا تو دیکھا
بہت ہمنے ڈھونڈا بغل میں نہ پایا ۔ صنم تمنے دلکو چرایا تو دیکھا
یہ رنگ حنا کب ہے ہاتھوں پہ تیرے ۔ میرا خون تمنے لگایا تو دیکھا
ہو شور محشر جہان میں عدم سے ۔ ہمیں تونے وحشت جگایا تو دیکھا
صبا اسکے کوچہ سے لی خاک میری ۔ بگولا بناکر اوڑایا تو دیکھا
خدایا جو تھا لاکہہ پردوں میں پنہان ۔ وہ خود میری گہر آپ آیا تو دیکھا
مقام اسکا تھا عرش اعلی سے والا ۔ خودی نے زمین پر گرایا تو دیکھا

نہ ہم یہان سے جاتے نہ تم رنج کہاتے — جو ضامن کو گہر پر بلایا تو دیکھا

جان دی دل بھی دیا دیدیا ایمان اپنا — پر عزیز و نہوا ہائے وہ جانا اپنا

خاک ہی ہو سنہ سے ملے چاک ہے دامان اپنا — ہمنے کیا کیا نکیا عشق مین سامان اپنا

چشمہ خون سے روان دیدہ گریان اپنا — دل گیا خاک مین جلکر دلسوزان اپنا

مصحف روئے محمد کی تلاوت کیجے — یہ صحیفہ ہے میرا ہے یہی قرآن اپنا

ہمکو تنہائی مین تنہا گیا وہ چہوڑ کے آج — گیا پہلو سے نکل کر دل نالان اپنا

چارہ سازی نکلی ہائے طبیبونکی کبہی — دم بدم زیادہ ہوا وحشت و خفقان اپنا

غم لیا درد لیا گریہ لیا نالہ لیا — لے لیا ہمنے صنم جو کہ ہے شایان اپنا

سینہ و دل ہین از داغ برنگ لالہ — سیر کرنے کو یہ کافی ہے گلستان اپنا

یہ شب تار ہے اور ہمکو ہے تارونکی شمار — ہے کہان جلوہ نما وہ مہ تابان اپنا

چاہ مین اسکے زلیخا کی صفت ای یارو — ڈہونڈتا ہون کہ ملے یوسف کنعان اپنا

چشم گریان ہے جگر سوز ہوا اور دل کباب — عشق مین اسکے یہ ہے حال پریشان اپنا

ہے یہ مسجود ملایک شہ عالی درجات — رتبہ قرب کہان جانتے ہین انسان اپنا

باغ جنت کی طلب ہے نہ حورونکی ہوس — کوچہ یار ہوا روضہ رضوان اپنا

بندہ عشق کو کیا مذہب و ملت سے غرض — رازدان کوئی نہین گبر و مسلمان اپنا

راہ گم گشتہ ہیں آبلہ وادی فراق
ضامن اب ہے وہ کہان خضر بیابان اپنا

اُس شمع رو پہ دل پروانہ جلگیا
بیہوش تہا یہ ایسا جو دیوانہ جلگیا

دیتا نہیں تو ایک بہی جرعہ شراب کا
ساقی تمہارا کیا کہ میخانہ جلگیا

دل تھا ہمارا جاے بتان جو عشق سے
پہونکا ہے اسطرح کی کہ بتخانہ جلگیا

آتش فشان تھے عاشق و معشوق عشق کے
شمع جلی تو دیکہو پروانہ جلگیا

اُس شمع رو کو دیکہ کے محفل میں ہیں غش
شمع کا بزم میں بہی افسانہ جل گیا

پوچہا نہ حال عاشق جانسوز کا کبہی
اے شمع خانمان تیرا پروانہ جل گیا

ہستی تمام جل گئی صاحب عشق کو
جان و جگر جلا میرا کیا کیا جل گیا

جو کبہی آتا نہیں تہا وہ یہان آنے لگا
ظلم فرمانے لگا تہا رحم فرمانے لگا

آتے ہی گہر سے میرے وہ پہر جانے لگا
یا تو جی جانے لگا تہا یا طبیعت جانے لگا

اسکو ترس آتا نہیں غیرونکو ترس آنے لگا
کافر ترسا عزیز و ہمکو ترسانے لگا

اس گل رخسار کا کاکل جو بل کہانے لگا
گل کے اوپر سانپ کالا کے لہرانے لگا

ق

کیون دلا کس واسطے تو یار گہبرانے لگا
بیٹہے بیٹہے ناگہانی عشق پہ غش کہانے لگا

جب خیال یار آتا ہے تو وہ ملتا نہین
اس سبب بیہوش کر مجکو غش آنے لگا

اے کمان ابرو نگاہ تیر سے دل چہن گیا
زلف کا چلا جو دیکہا جب مین چلانے لگا

نو بہار سبزہ حسن پری رو ہے خدا
ہوتے ہی خط کے مین تو دیکہو سم کہانے لگا

مجہہ مین اور غم مین ہمیشہ ربط و ضبط ایسا رہا
یا تو غم کہاتا تہا مین یا ہمکو غم کہانے لگا

| | |
|---|---|
| شرم میں شر ہے شرارت سے اٹھا کے حجاب | غیر جب جاتا رہا تو جب بھی شرمانی لگا |

برق کی مانند آ چمکا پھر عشق نازنین
خرمن ہستی تیرا صنا من جو جلجانی لگا

| | |
|---|---|
| دل شہید کو تیغ جفانے مار لیا | کسی کی غمزہ و ناز |
| نچارہ سازی چلی عشق مین طبیبونکی | مریض عشق کو کامل دوانی مار لیا |
| مسیح دم کبھی مرتا نہین قضا سے بھی | تمہاری چشم سیہ سرمہ سائی مار لیا |
| ازل سے ساتھ ہی اس شاہ نازنین کے ہم | صدای نغمۂ قالو بلانے مار لیا |
| کسی سے کیا ہے تمنا کسی کیا ہو ملا | دغا سے ملکے ہمین آشنانے مار لیا |
| تمہاری پان کی سرخی نے کردیا ہے شہید | ہمیں تو سرخی رنگ حنانے مار لیا |
| جمال حسن کا پردہ کبھی نہین اٹھتا | ہمین تو آپکے شرم و حیانے مار لیا |
| تمہاری خفگی سے وجہ بیوں ہے حیران | بلائے غصہ جور و جفانے مار لیا |

ڈسا ہے جسکا جگر مرگیا وہیں فی من
وہ اسکے ناگنی زلف دوتا نے مار لیا

| | |
|---|---|
| اسکے ملنے کا کوئی ہمکو نہ انجام ملا | رشک سے گردہ ملا بھی تو لب بام ملا |
| واہ بیتابی دل تو نے رفاقت وہ کی | بعد مردن بھی تہ خاک نہ آرام ملا |
| جستجو ہمنے بہت کی تو ملا آپ سے ہم | نہ خدا ہم سے ملا اور نہ کہیں رام ملا |
| وعدہ وصل شب و روز ہوئے اسکے خلاف | وہ کبھی صبح ملا اور نہ کبھی شام ملا |

خون ٹپکے ہے میری چشم سے یہان دل لگا
لو کباب دلسوزان بھی ہمین جام ملا

زلف کافر رخ مصحف ہو ان عاشق ہو
عشق مین کفر ملا کفر مین اسلام ملا

کوہ و بن مین اُسے ہونڈا نملا ہمکو کہین
آپ سے آپ وہ اگر بت خود کام ملا

واہ ناکامئی قسمت وہ کہا کرتے ہین یون
گر ملا ہمکو تو یہ عاشق بدنام ملا

کہتے پایا نکچھ احوال دل زار کا مین
ہم سے بی لطف ملا دل تو اگر تہام ملا

عاشق زار کو زاری و تپش نالہ و آہ
دن ازل سے تیری شہید کو سر انجام ملا

داغ لگ جاتے ہین جتنے نہین نیکو کارونکے
نیکناموں سے اگر عاشق بدنام ملا

دل دیا جان بھی دی خلق مین بدنام ہوئے
تم ہوئے ہم سے خفا ہمکو یہ انعام ملا

فیض پہونچا ہے ہمین ساقی ازل سے ضامن
بادۂ شوق محبت کا ہمین جام ملا

تیری آنکھون مین وہ اثر دیکھا
مار ڈالا وہین جدہر دیکھا

یار ہمنے ادہر ادہر دیکھا
پر نہ تمنے کبھی ادہر دیکھا

وصل کے دن رقیب ایسا جلا
اُسکو فی النار و السقر دیکھا

رحم اُسکو کبھی نہ آیا ہائے
ہمنے قدمونپہ سر بھی دہر دیکھا

دار فانی مین ایسا دیکھا اُسے
جس طرح خواب مین قمر دیکھا

چارہ سازی نکی مسیحا دم
تمپہ سو سو طرح سے مر دیکھا

واہ واہ بارگاہ حضرت عشق
تیرے کوچہ مین شور و شر دیکھا

وصل اور ہجر مین عزیز وہاے — عشق بازونکو چشم تر دیکھا

آپکو کہو کے آپ مین ضامن
آپ مین آپ کو جلوہ گر دیکھا

چشم حق بین سے غور کر دیکھا — یار آیا نظر جدہر دیکھا
کعبہ و دیر میکدہ مسجد — اُس سے خالی نہ کوئی گہر دیکھا
جسنے مرنے سے پہلے مر دیکھا — لطف جینے کا سر بسر دیکھا
شیشۂ آنکھ مین پری ہے بند — نور احمد کا یہہ اثر دیکھا
راز مخفی کو جب کیا ظاہر — سر منصور دار پر دیکھا
جب وہ آیا تو گم گئے بس ہم — اُسکے جلوہ مین یہ اثر دیکھا
کہین ہنستا ہے مثل گل کے وہ — کہین بلبل سا نالہ ور دیکھا
کہین پردہ مین غیب کے وہ چھپا — کہ کسینے نہ آنکھ بہر دیکھا
کہین احمد بنا احد پیارا — کہین جبرئیل نامہ بر دیکھا
کہول دین مشکلین سبہی پل مین — اُسکو حیدر سا شیر نر دیکھا
شکل لیلی ہوا لیگیا دل قیس — مثل شیرین کے فتنہ گر دیکھا
ظاہر و باطن و اول و آخر — جابجا اُسکو جلوہ گر دیکھا
کعبہ و دیر مین ملا نہ صنم — اپنے دل مین ہے اُسکا گہر دیکھا
کہین آتش کہین برنگ باد — کہین خاک اور آب تر دیکھا

سب کو دیکھے نظر نہ آوے وہ — عقل نے اسکو جون نظر دیکھا
سنکے عاشق ہوئے ہین ہم اسکے — پاؤن دیکھا نہ اسکا سر دیکھا

عشق مین اسکے مر چکا ضامن
ہمنے دیکھا تو یہ ہنر دیکھا

ای دل تو کسکی یاد مین دیوانہ بن گیا — اور شوق روی شمع مین پروانہ بن گیا
گھبرا کے جون خیال گریبان ہوا یہ دل — پہلو مین ایک رفیق تھا بیگانہ بن گیا
یاد خیال روی بتان بس شباب حسین مین — پہلو ہمارا کیا ہے پریخانہ بن گیا
جسنی تمہاری آنکھون کو دیکھا ہوا وہ مست — چشم خماریان تیری خمخانہ بن گیا
وحشی خراب حال پریشان دردمند — فرقت مین یار کے تو مین کیا کیا نہ بنگیا
پیر مغان سے ہمکو ملی ہے شراب عشق — زاہد ہماری خاک کا پیمانہ بن گیا
ای مدعی رقیب تو کیا جانے لطف ہجر — جیسا کہ مین بنا ہون تو ایسا نہ بن گیا
بیت الحرم تھا کعبہ دل خانہ خدا — یاد بتان ہند مین بتخانہ بن گیا

ضامن فراق یار کی تحریر کیا ضرور
عالم مین تیری عشق کا فسانہ بنگیا

قتل کرکے تو ہوا دل تیرا قاتل ٹھنڈا — پر نہو گا کبھی ہرگز تیرا بسمل ٹھنڈا
قتل کرکے بھی نہوئی دل قاتل ٹھنڈا — پاؤن سی لاش کو مل جب ہو بسمل ٹھنڈا
عاشق زار تو زندہ ہے مگر غش مین ہے — ہاتھ کا چھوڑ نہ کر حور شمائل ٹھنڈا

زخمی تیر نگہ آہ جدائی مین تیری
دم حسرت زدہ بھرتا ہے یہ گھائل ٹھنڈا

ہاتھ پاؤن اسکے ابھی کاٹ نہ قاتل صیاد
جب تلک صید تیرا ہووے نہ کامل ٹھنڈا

اٹھ گئے ہم شب مہتاب مین محفل سی تیری
لے ہوا ابتو تیرا دل ہے کامل ٹھنڈا

وقت پیری مین نہین داغ محبت کا ذرا
بس چراغ سحری کرتے ہین عاقل ٹھنڈا

دن ازل کے ترے عاشق کو ہوا سوز نصیب
وصل مین بھی نہو پروانہ بیدل ٹھنڈا

مار ڈالا ہمین خاموشی نے تیری قاتل
سرد مہری ہے تیری زہر ہلاہل ٹھنڈا

دیکھ لون بھر کے نظر اس گل خندان کو گر
جانو دل آنکھ تلک آنکھہ کا ہو تل ٹھنڈا

عید کا دن ہے میرے سینہ سے لگجا پیارے
دل سوزان میرا ہوجائیگا کامل ٹھنڈا

آتش شیشہ کی سند نہان دل مین اگر
ہو نہ دوان سکو جو ہو ستم مائل ٹھنڈا

قتل دشمن سے ستمگر جو تجھی ہو چاہین
کر لے دل اپنا ابھی تیغ حمائل ٹھنڈا

دیکھا ہے جمال اپنا طلبگار ہون تیرا
موسی کیطرح طالب دیدار ہون تیرا

کچھ حور کی خواہش ہے نہ جنت کی طلب ہے
مدت سے میری جان گرفتار ہون تیرا

دنیا مین زلیخا کی صفت اے میرے یوسف
بازار محبت مین خریدار ہون تیرا

بیہوش کیا ہے مجھے جلوہ نے تمہارے
اتنی تو خبر ہے کہ خبردار ہون تیرا

بلبل کیطرح شور و فغان کرتے ہین خوان
ہم جانتے ہین یار مین گلزار ہون تیرا

مین بادہ پیا خم وحدت کا ہون ساقی
دی جام محبت مجھے میخوار ہون تیرا

کیا غرض مجھے چھیڑی ہیں قاضی ملا
گر نیک ہون یا بد ہون گنہگار ہون تیرا

اے صبا خبر عجب ست میری جلدی سے خبر لے
بیمار ہوا مین سر بازار ہون تیرا

سو بار اگر پوچھے گا تو کسکا ہے شیدا
تیرا ہون مین تیرا ہون مین یار ہون تیرا

کانٹا سا کھٹکتا ہون رقیبونکے جگر مین
گل ہون مین تیرے باغ کا یا خار ہون تیرا

ضامن ہے فرقت سے لب جان ہے پیارے
آمل میرے عیسے کہ مین بیمار ہون تیرا

مسجود ملایک تھی آدم تو کسکو سجدہ کیا
بت نے کہا کیا ہے تو نے تجھہ مین خود خدا

خودی کا پردہ لیا چھپا یاد پیر ہے اے غافل
پہونگی جب لگی آنکھین نظر آیا تجھے ذرا

چار عنصر تیرے اندر نجوان اکی تجھہ مین نور
جان وجہان سب تجھے دیتے ہین تجھسے تیرے مرکیا

چاند سورج سب تیری خاطر خدا نے کار بنا دیئے
اپنی نگہ تعنے اسے بجانا جسنے ایسا تجھے کیا

نبی ولی اور غوث و قطب سب قاتل عما من نفس کے ہین
نفس کا بندہ نبکیا جو کوئی اچھا خاصا بھوت بنا

شمع صفت مین سیاہ رہی رات در پہ تیرے کھڑی جلا
صبح ہوئی جان شعلہ طور گھر سے جو نکلا ہو یا نک

وصل نہین منظور اگر پھر خدا اتنا تو کر
تیغ سے میرا کاٹ دے یہ سر رنج و الم دو طرف کا جا

فرقت سے تیری جان و دل جسم نشے ملتا ہو یا
نکلی ہے دم آہ کے ساتھ وہ بت کافر بے پروا

روز و شب مین تھک گئے تار گلی مین لگ کے کہا
چشم رہی بس نزار زار دلبر چھپانی غم کی گھٹا

سرو دلی خسارہ گل سنبل لقا نرگس چشم
سینے تنگ اسی بو ہمن غنچہ دہن اسے سل علی

دم دم میں جی بگڑے ہی میں تیری کب تک رہے ‌ ‌ اب تو ہمکو آتی ہے تجھپلا جھکڑا ہو ہی چکا

تیری گلی میں شجرہ طور یار یقین ہے کر ہی طور ‌ ‌ خاک میں تیری کوچے کے دانہ دل کو بو ہی دیا

عشق میں ہی اعتبار جانبی گذرا عاشق تیرا ‌ ‌ جب بھی تو نے رحم کیا عاشق مسکین یار دیا

ضامن تمنے جو جتا عشق میں اسکے کیا نہ سہا

راز نہان پر چھپا رہا صابر کہوں کیسی جا

اے شہید یار ہے بہتر تڑپنا لوٹنا ‌ ‌ چاہئے تجھکو دل مضطر تڑپنا لوٹنا

حشر میں ہو دلبری ان ہی لعل لوٹکا ‌ ‌ دیکھا ہے مجکو وہ دلبر تڑپنا لوٹنا

خاک خوں میں ایسا بیتابی سے تڑپتا ان کے ہو کہ ‌ ‌ ہوگیا ہے جلوہ محشر تڑپنا لوٹنا

آتش الفت میں جلتا ہوں میں تڑپتا ہوں میں ‌ ‌ دم بدم ہے جوں ذرہ اختر تڑپنا لوٹنا

یار بن محفل میں جا لانا ہے ایسا دوستو ‌ ‌ وجد صوفی سے زیادہ تر تڑپنا لوٹنا

زلف مشکین کو تصور میں پریشانی ہے یہ ‌ ‌ شکل کاکل یار کے رخ پر تڑپنا لوٹنا

مار ڈالا ہے تیرے جلوہ نے ہمکو شمع رو ‌ ‌ مثل پروانہ کے ہے شب بھر تڑپنا لوٹنا

اسکو بھاتا ہے میر اکثر تڑپنا لوٹنا ‌ ‌ چاہئے تجھکو دل مضطر تڑپنا لوٹنا

یار ملجائیگا ضامن بیقراری کر ضرور

برق کے مانند تو مت کر تڑپنا لوٹنا

تم میرے پاس اگر آج ہوتے جانا ‌ ‌ میرے رونے پہ وہیں آپ بھی روتے جانا

رشتہ مہر و وفا آپ کا ہوتا کنگنا ‌ ‌ گوہر دل جو میرا اشکین پروتے جانا

سمجھ نہ آپ کو ضامن مٹادی اپنی خودی
ہزار یار نے تجھے تو بھی پیا سمجھا

خدا کو سمجھا کہ جو راز نہاں سمجھا — فقط وجہ کے معنون کو برملا سمجھا
خبر نہ کہ تو کسیکی خبر ہو جب تجھکو — دل حریص خودی کو وہی فقیر سمجھا
خدا کو سمجھا نہ سمجھا جو آپ کو سمجھا — نہ سمجھے غیر کسیکو تو وہ خدا سمجھا
وہ یار پاس ہے شہ رگ سے بھی بہت — ملا وہ اٹھیے کہ جنے اٹھے ملا سمجھا
مین ڈھونڈتا پھرا اسکو تو کوہ دین مین بسا — وہ پاس تھا میرے اُسکو مین دور سمجھا
ہمیشہ زندہ ہوا تیغ یار کا کشتہ — کہ کوئی یار کو جو دشت کربلا سمجھا

مثال شمع کے محفل مین جل گیا ضامن
کوئی نہ راز مرے دلکا آشنا سمجھا

سب بے خطا یار نے ہمین مارا — تو دل زار نے ہمین مارا
تیغ خونخوار نے ہمین مارا — شوق دیدار نے ہمین مارا
مار ڈالا کسیکی چاہت نے — الفت یار نے ہمین مارا
جائین کیا ہم طواف کعبہ کو — بت عیّار نے ہمین مارا
مار ڈالو جو مارتے ہو جی — چشم خونخوار نے ہمین مارا
بن قضا کے کبھی نہ مرتے ہم — اُس جفا کار نے ہمین مارا
دام کاکل کی قید سے چھٹے — زلف بلدار نے ہمین مارا

حاصل اپنا کچھ ہو مطلب
اُسکی ٹھوکر سے دل ہوا پامال

عشق بے کار نے ہمین مارا
کبک رفتار نے ہمین مارا

تیر مژگان کمان ابرو سے
اُس کماندار نے ہمین مارا

شادی مرگ ہم اُسے سمجھے
مہربان یار نے ہمین مارا

شل موسے کے لن ترانی سن
شوق دیدار نے ہمین مارا

جسنے مارا ہے اپنے دشمن کو
اُس ستمگار نے ہمین مارا

نقشا جو رخ کا آپکی مانی اتارتا
لوح و قلم کو کلک ہے حق اُسکی وارتا

موسی جو دیکھتا تجھے ارنی پکارتا
کیون نا لن ترانی ہمیشہ سہارتا

زلفون کا دھیان دل مین جو ن جسم گداز
شیشے مین لگی ہوتین پری کو اُتارتا

شیرین ہو بنی آپکے یحیی العظام سن
عیسی تمہارے سامنے کچھ دم نہ مارتا

آدم مین جلوہ گر جو ہوا نور احمدی
شیطان سجدہ کرتا تو بازی نہ ہارتا

گر دیکھتا مین لف معنبر کو آپ کے
مژگان کی شانہ سے اُسے کیا کیا سنوارتا

ہے آرزو کہ روضہ اقدس ہو ن نثار
آنکھون سے اون اپنے دل و جان وارتا

صل علی محمد ن الشافع الامم
دن حشر کے اُٹھونگا یہی مین پکارتا

ملتے ہو کسلئے نہین تم دشمن سے یا نبی
ہر کوچہ و گلی مین پھرون ہون پکارتا

یار کو کر کے جدا ہمسے فلک چھیرا جگر
ہمنے بھی تجھہ پر روا آہونکا آرا کر دیا

ناتوان ہے جان بلب ہون نقش حیران تصویر وار
دیکھلو یہ حال اب تمنے ہمارا کر دیا

بے حساب بیحد سے منظور تیری تیغ کو
لوح سینہ کو میری مشبکہ ہی سارا کر دیا

مین فدا جان ہی اور تمکو جانا کر دیا
کیون خفا ہو ہمنے کیا نقصان تمہارا کر دیا

حسن کا طالب ہے ضامن اور نگاہ یار کا
راز پنہان ہمپر اپنا آشکارا کر دیا

پانو زنجیر دلا زلف دوتا کا دیکھا
عشق بازونکو گرفتار بلا کا دیکھا

رخ تیرا جلوہ نما حسن ازل کا ہی صنم
جسنے دیکھا تجھے دیدار خدا کا دیکھا

مثل سایہ کے پہرے تیری پیچھے ہمنین
ہمنے سایہ کو تیری سایہ ہما کا دیکھا

[illegible] کا تیری جنت فردوس کا عشر
شب ہجر انکو تیرے روز جزا کا دیکھا

دل کبھی جاتا ہے قبلہ کیطرف اے قبلہ
اپنے دلمین یہ اثر قبلہ نما کا دیکھا

مفت مین جان گئی وصل کی امیدین ہی
تجھکو پابند صد شرم و حیا کا دیکھا

کھل گئی ظاہر و باطن کے میان پردہ سبھی
جسنے تیرا جو کھلا بند قبا کا دیکھا

بے وفا تونے وفا کچھہ بھی کی ہے کسی سے کبھی
ہمنے کیا کیا نہ ستم تیری جفا کا دیکھا

ایسے ہاتھون سے کیا اپنا بھی حال ابتر ستم
جسنے ہاتھونپہ تیری رنگ حنا کا دیکھا

دھوکا مجنونکا ہوا مانی و بہزاد کو بھی
تیری تصویر کا جب انسے کہا کا دیکھا

لے گیا پہلو سے دل آنکھہ ملاتی ہی صنم
فتنہ گر آنکھونمین تیری یہ حیا کا دیکھا

ظاہر الطف جتا کر مجھے مارا تو نے ۔ حسن اخلاق ترا یار دغا کا دیکھا

ہوگئے پہلی فنا ہوسے فانی ضامن
شیوہ اہل رضا اہل فنا کا دیکھا

رخ نور جلوۂ مصطفےٰ وہ جو اسکا نور جمال تھا ۔ جو تمام خلق میں ہے عیان کمال بے مثل تھا
قفس جسم تکو توڑ کے گیا مرغ دل جو گو عدم سے ۔ میری جان غمزہ بنا ہی بچا اسے بخت زبال تھا
گئی ہو پاس اپنے حلق کی دم دیکھا وہ بت نازنین ۔ تیری آب تیغ کا وہ صنم کہوں کیا اب کربلا ل تھا
تو زہی سمجھ کہ وہ ان تجھ پہ تو ہی میں فقیر ہون ۔ دل و جان تھا سو تجھی دیا ہی ایک مجھی مین کمال تھا
لب بام پر جو وہ آگیا تو وہ اپنا جلوہ دکھا گیا ۔ وہ قمر تھا ہی جو چھپ گیا وہ پری تھا جو بر چھپا لیا
جو حجاب پردہ وہ اٹھا دیا تو وصال یار کا دھیان تھا ۔ وہ رہا سامنے آگیا کہ شہود اسکا محال تھا

دل و جان عشق نے کھو دیا میرے پاس کچھ نہ رہا
مگر ایک ضامن علیہ تیرا جو رفیق رنج و ملال تھا

رشک قمر جو تو نے رخ سے نقاب اولٹا ۔ ساقی نے محو ہو کے جام شراب اولٹا
تشنہ تو جان بلب ہیں سیراب پے رہے ہیں ۔ محفل کا تیری دیکھا منہ یہ وا اب اولٹا
مجھکو پیاس وہ ہے محشر تلک نہ کم ہو ۔ میرے دہن میں ساقی مینا شراب اولٹا
واللہ وصل جانان اس بات میں نہیں ہے ۔ تا عمر مولوی تو ورق کتاب اولٹا
دریا میں ہمنے دیکھے لاکھوں حباب اولٹے ۔ دریا بہا رہا ہے چشم حباب اولٹا
یوسف سے اے عزیز و آخر ملے زلیخا ۔ کیون ہم یہ دیکھتے ہیں یا رب یہ خواب اولٹا

افسوس گھر مین آکے محبوب جبکہ پھر جا
تیرا نصیب ظالمن خانہ خراب اولٹا

تمنے گر قتل کیا ہمکو بہت خوب کیا
بخدا خوب کیا خوب ہی اسلوب کیا

تھا مناسب کہ جو وعظ کے لیئے پھر جدا
ساقیا دختر رز کے تئین منسوب کیا

قتل قاصد کو کیا خط کو مرے پھونک دیا
جبکہ اس طرف روانہ کبھی مکتوب کیا

تیرے سودائی محبت نے ستمگر کیا کیا
ہمکو دیوانہ کیا وحشی و مجذوب کیا

جو کیا ہمنے کیا مفت مین ظالم من نام
آپ طالب ہوی خود آپ کو مطلوب کیا

اچھا ہے وہ خوہ چاہے ہے یار بھلا اچھا
ہے اپنا نصیب اچھا دلدار ملا اچھا

کاکل نے تیری ہمکو اب مار لیا اچھا
اس مار سیہ گیسو نے یہ کار کیا اچھا

فرقت مین تیرے کب تک بیمار جیا اچھا
آپھر خدا ابتو اے یار ذرا اچھا

انکار ہے بوسہ سے اقرار ہے ملنے کا
انکار کیا اچھا اقرار کیا اچھا

زلفونکا تیری قیدی سنتی ہین کہ زندہ ہے
اب تک نہوا ہاے بیمار بلا اچھا

ساقی تیرا مینخانہ آباد ہوا ہمسے
پھر جام مئی الفت ہر بار پلا اچھا

ہر بار کے جلنے سے سر توڑ کے بکنے سے
اب شمع پہ پروانہ ایک بار جلا اچھا

کیا کیا ہے پری پیکر اس باغ جہان مین بھی
کیا گلشن عالم مین گلزار کھلا اچھا

ہی رسم یہ خوبان کی جو چاہین سو کر بیٹھین
ہوتا ہے نہین لگتا اے یار گلا اچھا

قاتل تو ذرا اپنے بسمل کو تڑپنے دے کاٹا ہے جواب تو نے خونخوار گلا اچھا

غیروں میں تو جاتے ہیں خوش ہو کے وہ اے ضامن
اور میرے گھر آنے سے انکار ہوا اچھا

یا علی جس پہ تیری لطف کا سایا ہوگا
بخت شاہی سے بلند اسکا تو پایا ہوگا

یا محمد ہے تیرے سامنے یوسف ذرہ
دست قدرت نے تیرا حسن بنایا ہوگا

جسنے کونین میں سمجھا ہے تمہیں پشت و پناہ
اسکو دارین کی آفت سے بچایا ہوگا

چاہ یوسف کی رہی ہوگی نہ یوسف کی طلب
جسکی آنکھوں میں تیرا حسن سمایا ہوگا

خلق نے جبکہ گرایا تجھے دل سے ضامن
حضرت شاہ نے لطف سے اٹھایا ہوگا

دل ہوا مشتاق جب سے اس بت نادان کا
سب بھلا بیٹھا ہوں قصہ دین و ایمان کا

اے ستمگر کیا سبب کیا مدعا کیا واسطہ
ہو گیا ایسا جو دشمن تو ہمارے جان کا

خوشہ اس لعل و گہر صلا نہیں ہمکو رہی
جب سے دل میں دھیان ہے تیری لب و دندان کا

مجھ سے فرماؤ تو جانا تم سے ہوں میں سرخرو
ملتجی کیوں غیر سے ہے ایک گدا انکا

ناصحا مجھکو نصیحت کیا کرے ہے دیکھ تو
آگے ہے مشرب سدا سے ہے یہاں ندا انکا

مہر و مہ وحشت سے ہو اور بغور ہی چاروں طرف
کس قدر چھپایا ہے جلوہ حسن ترسانا کا

طرفہ تر یہ ماجرا ضامن کی چشم کا ہے
ایک قطرہ ہی سمندر دیدۂ گریان کا

عشق میں تو یہ اب شہرۂ آفاق ہوا　　شکر اللہ کہ مجھے رتبۂ عشاق ہوا

صبر و آرام خور و خواب یہ سب جاتے رہے　　کس ستمگر کا دلا ہائے تو مشتاق ہوا

تھی مکدر نہ کبھی ایسی طبیعت میری　　اب خفا مجھ سے تو کیوں حسب اخلاق ہوا

تیرہ بختی دل شاد کی اب کیا کہیے　　گاہ گاہ ملنا بھی اتنی ہمیں اب شاق ہوا

مار کاکل نے ڈسا جسکا کلیجہ ضامن
شربت وصل کا اسکے لیے تریاق ہوا

جلوۂ خاص صنم کا دیکھو عالم میں کیا عام ہوا　　دیر و مساجد کفر کہیں اور اب کہیں اسلام ہوا

آپ ہی بلبل آپ ہی قمری آپ ہی طوطی و شمشاد　　سیر چمن کو آپ گیا کہا کیا اسکا نام ہوا

آپ ہی کھاوے آپ ہی کھلاوے آپ ہی قاشے در ہر یک　　آپ ہی کشمش آپ ہی پستہ آپ ہی وہ بادام ہوا

ملک عدم سے آپ ہی آیا اپنے اندر آپ سمایا　　آپکو ڈھونڈا آپ ہی پایا اسکا یہ انجام ہوا

آپ ہی اللہ آپ محمد آپ ہی عاشق اور معشوق
اپنا نام رکھا کے ضامن آپ ہی وہ بدنام ہوا

ہمنے جانا کے تمہیں دلبر و جانا جانا　　لیکن اس جان نے دشمن ہمیں جانا تھا

میرے خون سے تیر آلودہ نہو جا دامن　　کبک رفتار ستمگار اٹھایا جانا

تجھکو کہتا تھا نہ اے دل تو خطا پائیگا　　اسکے کوچے میں کبھی روز کا آنا جانا

کیوں خیال آوے کسی غیر کا دل میں اپنے　　عشق نے تیرے کیا مجھ میں ٹھکانا جانا

دام کاکل میں پھنسا دیکھ کے تل طائر دل　　رخ صیاد نے دانے ۱۰ انا جانا

ہاتھ پاؤں تیرے بسمل کے جو ہو جاتے ہیں ٹھنڈے
قبضۂ تیغ سے جب ہاتھ اٹھانا جانا

سرخی لب کو تیری چھن میرا کافی ہے
برگ تنبول بنا کر کے نہ کھانا جانا

مجھ سے حجاب میں جسکے اٹھالیویں ہاتھ
فاتحہ پڑھنے کو جب ہاتھ اٹھانا جانا

مضطرب سست ہو بیٹھیں وہ چراغ تشنہ
اپنے بسمل کا سفر دیکھ کے جانا جانا

تیرے قدموں کی قسم قدموں کا تکیہ ہو میرے
بستر گل پہ یہ بہتر ہے سرہانا جانا

جو کہ احباب کو احباب سے کر دیوے جدا
ہمنے اسکے تئین ابلیس کا نانا جانا

تیرے عاشق کو ٹھکانا نملا جب کہ کہین
تیرے کوچہ مین فقط اپنا ٹھکانا جانا

پھر گیا آرے سے دل اپنا پریشان ہوا
جبکہ زلفوں نے کیا ہمنے وہ شانا جانا

طائر جان نہین بچنے کا نگہ سے تیرے
تیری آنکھوں نے کیا ہے یہ نشانا جانا

بات کی بات ہی پہ لینا ہا اہل کا مجھے
زہر فرقت کا تیری سخت ہی کھانا جانا

استخوان غم سے ہوئے خشک نیستان کا بین
آہ کے دم کا ہے نے مین تیرا آنا جانا

آیا بوسے کے عوض اس لب شیرین سے میرے
خون بہا مین میرے گیا خونکا بہانا جانا

کچھ تو حسرت ہے جو بھاری ہا جنازہ میرا
ہاتھ سے ہم ذرہ تو بھی لگانا جانا

آج کل کی تیرے عاشق تو مزا لوٹ گئے
پر یہ ضامن ہا محروم رہا جانا

جبکہ وہ خورشید رو آکر دوبارا پھر گیا
تیری بخشی سے میری قسمت کا تارا پھر گیا

اب ہماری طرف سے جو دل تمہارا پھر گیا
پھرتے ہی تیرے زمانہ ہم سے سارا پھر گیا

کوئی تڑپی ہے پڑا محفل میں کوئی مر گیا
تیغ ابرو کا جو قاتل کے اشارا پھر گیا

عاشق صادق کو لازم ہے رضائے دلربا
ذکر پانی دم تمہارا سر پہ آیا پھر گیا

پیتے ہیں جام صبوحی ضامن اکثر اور کبھی
بادۂ الفت کا آنکھوں میں ترارا پھر گیا

نازنین نور فشان ہے یہ سخن کا سہرا
بارک اللہ مبارک ہو مدن کا سہرا

رشک افزا گل تر لعل یمن کا سہرا
جلوہ گر حسن ہے اغنچہ دہن کا سہرا

انجم مہر میں ڈالا ہے ستارونکا سپند
ماہ نے دیکھا جو دولہا دولہن کا سہرا

کہکشان تجھے بھی گیا گوہر انجم کو نثار
ہے گل ناز نبوت کے چمن کا سہرا

ہو مبارک میری احباب کو یہ روز خوشی
کیا ہے ضامن نے کیا ہے یہ جشن کا سہرا

بتلاؤ طبیبو کہ میں بیمار ہوں کسکا
جویائے شفا شربت دیدار ہوں کسکا

ارنی کی صدا لب پہ ہے اور دیدۂ خونبار
موسیٰ کی صفت طالب دیدار ہوں کسکا

آتی ہے نظر ہمکو نہ تو ہمیں بھی تجلی
در پردۂ عزیزو میں طلبگار ہوں کسکا

ہیں صورت گل آنکھ میں بلبل کے سمایا
اعدا کی سوا اور کہو خار ہوں کسکا

اس طرح گرا خاک پہ ہوں اٹھ نہیں سکتا
پامال روش ناز گرفتار ہوں کسکا

اے عشق شہنشاہ خداوند دو عالم
جز آپ کے میں بندۂ سرکار ہوں کسکا

آپ یدہ حق میں ہے حقیقت میں نمایاں
دیکھو تو کہ میں مظہر اسرار ہوں کسکا

بکتا ہون سنے مجھے تو کوئی یہ منت ہے سو ۔ بردہ ہو بکا ہون سر بازار ہون کسکا
پہلو مین اجل کے میری اوقات بسر ہے ۔ ہون اب ہدف تیر نظر وار ہون کسکا
پہلو مین تیری یار رہے جون ہی گل آلیا ۔ مین جہانکے ہار روزن دیوار ہون کسکا

ڈھونڈا اُسے عالم مین نشان اُسکا نہ پایا
وہ کون ہے ضامن مین گرفتار ہون کسکا

سکتہ کا سا عالم ہے مین کچھ کہہ نہین سکتا ۔ پر سامنے اُس شوخ کے دل رہ نہین سکتا
تو کھول شب ماہ مین رخسارۂ روشن ۔ کیا چاند ترے سامنے ٹہر نہین سکتا
شمشیر سے کر ذبح یہ منظور ہے ہمکو ۔ پر تیغ جدائی مین تیری سہہ نہین سکتا
شرمائے کہا ماہ نے یہ آ چہرۂ تابان ۔ کچھ تیرے مقابل تو مہہ نہین سکتا
بے پردہ دکھا حسن ازل کی شغل ۔ مین اسکے سوا اور تو کچھ کہہ نہین سکتا
دکھلا کے جمال اپنا مجھے حور شمائل ۔ کر قتل کیئے بن تو مجھے رہ نہین سکتا

باقی نہ رہا ہستی ضامن کا اثر کچھ
حیرت زدہ ہون حرف جگر پہ نہین سکتا

ہے عشق اور محبت دن رات کام اپنا ۔ مشہور عاشقون مین عاشق ہے نام اپنا
کس طرح ہاتھ آوے وہ مرغ لامکانی ۔ صیاد ہے نہ اپنا دانہ نہ دام اپنا
رندی و می پرستی مذہب ہے اپنا ۔ یہ ذکر جا بجا ہے خاصون مین عام اپنا
ہم قید و جہان سے آزاد ہو گئے ہین ۔ اسلام و کفر سے ہے آگے مقام اپنا

عالم میں گو ہوا ہے مشہور نام اپنا | حاصل ہوا نہیں ہے افسوس کام اپنا

محفل میں تیرے ساقی پی بار دیکھی اپنے | رہتے دہی میکدہ میں حق پہ جام اپنا

زنار ہمیں باندھا الفت میں اس صنم کے | ہرگز ہوا نہ ایک کا فردہ رام اپنا

اے عشق تو نے ہمکو سب سے چھوڑا دیا ہے | ہادی و پیشوا ہے تجھے امام اپنا

وہ شاہ نازنین ہے ضامن قسم خدا کی
کرتا ہے جسکو چاہے صابر غلام اپنا

ساقی تیرے دور میں ہی دلدار نہ دیکھا | اور بادہ گلگوں کا خریدار نہ دیکھا

عالم میں کوئی ہے تو بیکار نہ دیکھا | ہر کار میں پر یار سا مکار نہ دیکھا

شاید ہے ہی تیرے مخانہ میں ساقی | بدمست ہی عشق کا سرشار نہ دیکھا

ہم دیکھتے ہیں کل میں چھپا ہے ولیکن | برباد ہی سب ہیں اگر یار نہ دیکھا

جوں شمع وہ ہے پردہ فانوس میں روشن | بے پردہ کبھی یار کا دیدار نہ دیکھا

گر عمر تیری بام کے نیچے ہوئی آخر | اے بخت سیہ روزن دیوار نہ دیکھا

جیتا رہے اور مر جائے ہم بیمار | مانند تب عشق کے آزار نہ دیکھا

گو محل سرا تک تیرے جا پہونچا ہی عاشق | افسوس کبھی آپکا دربار نہ دیکھا

ملتا ہے جہاں اسکے ملاقات کا لیکن | جان دیلی جو دی ایسا طلبگار نہ دیکھا

بیہوش ہی ہشیار ہے اس راز نہاں کا | بیہوش کے مانند تو ہشیار نہ دیکھا

اے وسعت ذوق جالک کیا ایسا گریباں | وحشی کی بدن پر تو کوئی تار نہ دیکھا

معلوم ہوا میکدہ مین آج گرو کی
بکتے ہیں سر مصر کے بازار مین یوسف

واعظ یہ قبا جبہ و دستار نہ دیکھا
یوسف کو وطن اپنے سر بازار نہ دیکھا

مختار محمد ہین ہر ایک کار کے ضامن
محبوب خدا سا کوئی مختار نہ دیکھا

فنا عشق سے تو پہلے اگر پیارے فنا ہو جا
قسم کھاتا ہوں باقی کی بقا اندر بقا ہو جا

سمجھ مست اگر خود تو یہ ہے اسرار وحدت کا
خودی جب گم گئی تیری خود آپ ہی خدا ہو جا

پتہ ہو جائیگا سب سے قضا آگی جب ہو
جدا ہیگا مرا یار جو پہلے ہی جدا ہو جا

محبت دین و دنیا کی ہے بیماری باطن کی
خدا کا عشق گر حاصل تجھے کلی شفا ہو جا

پڑھا کر کلمہ وحدت کا ہر ذرہ ذرہ ہر قل
شریعت و طریقت سے بھی جلدی ادا ہو جا

حقیقت معرفت حق کی اگر حاصل تجھے ہو
فلا خوف علیہم کا تجھے جلوہ عطا ہو جا

تیرے قربان ہوں حسن پیارے تیری رحمت ہو ضامن پر
کوئی ہم سے بھلا ہو جا اگر ہم سے برا ہو جا

ایک عالم تیری دیدار کا خواہان دیکھا
جسکو دیکھا اسے حیران و پریشان دیکھا

جسکو دیکھا نظر پیاسے تو ہی پیارے
اپنے گم گشتہ سو تیرا ہی جہان دیکھا

جن و انسان ملک فلک شمس و قمر
جسے جو دیکھیں تیرے ہی ہر یک کو اپنا دیکھا

ایک قطرہ بھی نہیں عاجز حیران گریان
ایک جہان کو طلب یار مین حیران دیکھا

نحن اقرب بھی پڑھا تم نے جو بھی سنا
جلوہ حسن ترا پردہ مین پنہان دیکھا

واہ قسمت تیری عشاق کی اے پردہ نشین
چشم گریان دل بریان دم سوزان دیکھا

کیا شکایت ہے شہنشاہ کی سلیمان صفت حسن
محرم راز کو بھی وصل مین نالان دیکھا

بے وصل یار ہم ہوے بدنام بے سبب
بھیجے ہیں یار نے دیئے دشنام بے سبب

ساقی مجھے بھی بادۂ گلگون سے مست کر
دایر ہین دور مین تیرے گر جام بے سبب

جانبر ہون کیونکہ خاص شہید نگاہ یار
تیغ نگہ سے مار گئے عام بے سبب

بن دیکھے روے یار کے کلمہ پڑھا تو کیا
عشاق اسکو کہتے ہین اسلام بے سبب

رشک ارم ہوا میرا بیت الحزن کہ وہ
گھر میرے آپ آیا جو گلفام بے سبب

شاید کمند زلف مین دل میرا جا پھنسے
صیاد نے لگایا ہے کیا دام بے سبب

حاضر ہون جان دل سے مجھے عذر کچھ نہین
پھر کیون خفا ہے ہم سے وہ خودکام بے سبب

امید وصل یار ہے حق سے حشر تک
خالق نے کر دیئے ہین بہت کام بے سبب

جب تک کے جان ہے بولیگا ضامن تو یار کو
سمجھے ہے کب وہ رام دل آرام بے سبب

ہے کب دل مین مدینہ کی زیارت کی طلب
مصحف روے محمد کی تلاوت کی طلب

ہے نہین دل مین کشف و کرامت کی طلب
ہے مگر مجھکو مدینہ کی زیارت کی طلب

دیکھون مین قبر رعنا و جمال روشن
پھر نہو مجھکو کسی کشف و کرامت کی طلب

نور آنکھون مین ہو پیدا رخ روشن سے ترے
چشم خورشید کرے مجھسے بصارت کی طلب

ناخدا کشتی امت پہ ہے طوفان بلا — تو خبر جلد کہ ہے تم سے حفاظت کی طلب

عشق نے آپکے معشوق بنایا ہمکو — آتش عشق کو ہر دم ہے زیادتی کی طلب

تاج شاہی سے تو بہتر ہے تمہاری نعلین — سر پہ رکھوں تو کروں بار امانت کی طلب

میری آنکھوں پہ کشف پا ہی مبارک کہہ دو — قرة العین ہو وصل ہی نہایت کی طلب

آپکی شوق محبت میں نکلجای یہ دم — دیجیے پھر خدا مجھکو ہدایت کی طلب

ہم گدای در احمد ہیں نہیں کچھ پرواہ — چاہ دنیا کی ہمیں اور نہ ریاست کی طلب

پنجتن پاک کی الفت میں فدا ہو جانا
مجھکو ضامن ہے اگر خاتمہ ہو کی طلب

ہے خانۂ جان میں ہمیشہ صنم کبھی ملنے کا اسکے ہو کوئی سبب

چھپے پردہ میں وہ ایسا نہیں حیرت ہے رہا ہوئے خبر یہ ستم ہے غضب

تمہیں ڈھونڈتے پھرتے ہیں شمس و قمر نہیں پاتے تمہارا کوئی شبہ

تیرے صدقہ میں سارے ہی یہ جن و بشر تیرے مثل صنم پری ہی سب کی

تجھے کہتے ہیں جلوہ رشک قمر مجھے کہتے کتاں ہے دریدہ جگر

تجھے سرو رواں کہیں سارے بشر مجھے کہتے قمری طوق لقب

تیرے شوق وصال میں چھوٹا وطن تیرے کوچہ میں ہوں بستہ کفن

تجھے چاہا ہے تو کب ہے اچھی ہیں ان نیر کشتہ بنا ہوا زندہ یہ کب

تیرا عاشق زار تو اہل جفا غم ہجر میں ہائے وہ مر ہی گیا

کرون کیونکہ نہ جور کا تیری گلہ کبھی پردہ اٹھا کے نہ ہمسے ملا
اسی غم مین تو کام تمام ہوا کہون کستی فراق کا رنج و تعب

تیرے آنے سے اے لب عیسےٰ دم تیرے کشتۂ ناز کا ٹھہریگا دم
تیرے جانے سے دم یہ عدم کو چلا تیرے جانے سے اٹھگیا جشن طرب

کوئی کہتا ہے ہائے رہی ہی گیا کوئی کہتا ہے ہائے مین جل ہی گیا
تیرے کوچہ مین اے بت اہل جفا یہی سنتے ہین نالہ و شور و شغب

تیرے جلوۂ ناز کا کشتہ ہون مین تیری زلف سیاہ کا رشتہ ہون مین
لگی آگ تو جان برشتہ ہون مین مجھے تاب فراق کی ہی نہین اب

تجھے کہتے ہین گل رخ و بو سمن تو مین بلبل زار ہون نعرہ زن
تجھے کہتے ہین طوطی شیرین سخن مین کہتا ہون سچ ہے یہ عیسیٰ لب

مجھے بادۂ شوق کا جام پلا خم فیض تو آپ کا ایکسے سوا
تیرے در پہ ہے ضامن علی یہ کہرا شہ ہر دو سرا او امیر عرب

## باب التاء

کیا دیکھی یہ پروانۂ دل زار کی ہمت
غالب ہے رخ شمع دل آزار کی ہمت

ہرگوہر مرجان سے کیا کرتے ہین دامن
دیکھے ہے مرے دیدۂ خونبار کی ہمت

دیکھین کبھی حور کو جنت مین مری جان
یہانتک ہے تیری طالب دیدار کی ہمت

بے سیر بلائے مرے گھر آپ وہ آئے
عالی ہے بہت حسن عالی مقدار کی ہمت

عالم کو کیا مست خرابات مئی ناز
تھی دل میں تمنا کہ بیاں کیجیے کچھ حال
وہ کشتہ مسیحا کی تیغ دم میں جلائے
صحرا میں ہے مجنوں کی پابوس کو آئے
عاشق کو غم ہجر ہے ہر دم میں جہاں ہا
دائر ہے یہاں عشق کے نقطہ کو سب عالم
ہر زخم جگر پر ہے زنگار چھڑک دو
اے سینہ و دل میں مری بازو کمر میں
ضامن زخم دل پہ مرے سر دہ ہی خود نکالا
یا خدا اس قد موزوں پہ مبارک ہو بسنت
جنبشیں رنگ خط سبز بسنتی جوڑے
سرو قد سیمبر غنچہ دہن سیب ذقن
جامہ سبز قبا سرخ گلابی دستار
سرو شمشاد پہ قمری پہ بلبل پہ بہار
آج لیلیٰ نے تو پہنا ہے بسنتی جوڑا

مصروف ہے یہ ساقی سرشار کی ہمت
قاصر ہے وہاں دست گفتار کی ہمت
ہے رشک مسیحا تیری رفتار کی ہمت
اے اللہ یا دیکھی ہر خار کی ہمت
کیا کہیے کہ کیا ہے تیری تلوار کی ہمت
جاذب ہے تیرے نقطہ پرکار کی ہمت
اے یارو اگر ہے نہیں کچھ پیار کی ہمت
ہو جائے خدا حیدر کرار کی ہمت
اٹھ جائے اگر صرف ہو ہوشیار کی ہمت
ساقیا بادہ گلگوں پہ مبارک ہو بسنت
یا الٰہی مرے بندوں پہ مبارک ہو بسنت
موج حسن در مکنوں پہ مبارک ہو بسنت
زرد شالو مرے شالوں پہ مبارک ہو بسنت
اور دل لالہ پرخوں پہ مبارک ہو بسنت
وادی نجد میں مجنوں پہ مبارک ہو بسنت

اے مرے حضرت مخدوم علی احمد
اب تو ضامن مسکین پہ مبارک ہو بسنت

اسنے مستی چھوڑ دی تو ایدل بیمار مست
تیری مستی سے ہوا ہوں میں قلندر وار مست

مستی بادہ نالحق ہوں ہیں نہ ... اعتبار
خاک مست و باد مست و آب مست و نار مست

مست چشم یار کی ہیں سبھی جب سے نگاہ
خوار پھرتا ہوں جہاں میں در بدر خوار مست

مستی وحدت کی ہی ہے اور شراب عشق سے
خاک و باد و آب و آتش ہو گئی ہیں چار مست

نکہت کونین سے ہم کام کچھ رکھتے نہیں
اُسکے جلوے نے کیا ہی عاشق دیدار مست

شوق دیدار صنم میں بیخودی ہی ہے نشان
رات دن کہتا ہوں پر سر بازار مست

گاہ بیخودی میں ہیں ناخبر ہوں وصل میں
یار بھی ہمکو ملا ہی کیا ہو خود ہشیار مست

ایک فقط میں نہیں ہیں عشق میں اُسکی مست
شمس تبریز و جنید و شبلی و عطار مست

دل گئی پامال کتنی اور مردہ جی اٹھے
اے مسیحا ہے عجب تیری تو یہ رفتار مست

جب سے ساقی نے پلایا جام وحدت مجھے
حشر تک صنما میں ہوں بیخود و سرشار مست

جام را بر کف دست تو نشیب دگرست
ید بیضا دگر و دست تو دست دگرست

ساقیا چشم سیہ مست تو مست دگرست
بادہ جام ترا مست الست دگرست

فی الحقیقت نہ دگر لیک بچشم خود بین
حق پرست دگر و پیر پرست دگرست

اے حمید من مسکین بدلم یار نشین
آمد و رفت دگر یار نشیند دگرست

شاد میرقصی و برجستن بسمل قاتل
رقص بسمل دگر و حیثیت دگرست

دعوی عشق کند لیک رقیب بد بین
زخمی تیغ جفا گشتہ جنت دگرست

نسبت کفر چین عاشق جہان سوز کن — بت پرست دگر و یار پرست دگر است
ہستیم نیست مگر ہستی جانان باقیست — چون چراغ سحرم ہست تو ہست دگر است

یار از خود بجرم خانہ ضامن آمد
این سعادت دگر و بخت دگر است

## ردیف الثای مثلثہ

معلوم نہین خفگی دلدار کا باعث — بیجرم و جفا تیغ قضا کار کا باعث
جاؤن کبھی کوچہ دلدار مین ہرگز — بیجا ہے پر عشق دل زار کا باعث
اقرار تو کیا کیا تھے شب وصل مین ہمسے — ظاہر ہوا انکو پہ انکار کا باعث
چاہے جسے ملجائے وہ خودکام ستمگر — موجب ہو نہ زنار نہ تسبیح کا باعث
موسی کی طرح گر گئے بیہوش ہوئے سب — اے یار رویہ ہے جلوہ دیدار کا باعث
انداز نئے چال نئی ناز نئے ہین — یہ سب ہے میان حسن کے اظہار کا باعث
سب چال بیاین و لیسی کرون اپنا عزیزو — بے پردہ اگر ہو کوئی گفتار کا باعث
رہتا ہے غم و رنج مین کیون عاشق بیدل — کچھ تمکو بھی معلوم ہے بیمار کا باعث

معشوق کا کہنا جو نہ مانے کوئی ضامن
ہے یہ بھی تو ایک خفگی دلدار کا باعث

تو جو مجھہ سے خفا ہے کیا باعث — سچ بتا اس مین کیا ہی کیا باعث
میرے کہنے کو دوست وہ شوخ — کیون نہین مانتا ہے کیا باعث

ہاے ہر چند جور و ظلم و ستم
دل مین تیرے چھپا ہے کیا باعث

کام مین غم کے اب ہے تیرا شیوہ
شوق میرا یا خدا سے گیا کیا باعث

دام کاکل مین تیرے آ و صیاد
مرغ دل ایسا پھنسا ہے کیا باعث

یار عیار کا ہے مونس غیر
پر تو ہم سے جدا ہے کیا باعث

ہمین رندی و عیش مین شامت عشق
ہو گیا پارسا ہے کیا باعث

پوچھ جانان مین پردہ ہو جانا ہے عبث
عشق مین اپنی وفا کے غم بھی کھانا ہے عبث

صبر کر اے دل نہ گھبرا دیکھ لو انجام صبر
یار مل جائیگا از خود غل مچانا ہے عبث

مثل گل دنیا مین ہم آگئے جون بوئے گل
دولت دنیا کا بالکل کارخانہ ہے عبث

قید مین صیاد کے ہم آپہنسے قفسون مین
مرغ دل قید ستم مین آب و دانا ہے عبث

زلف سنبل یار کو ہر دم سنوارے ہے صبا
کاکل مشکین کو اے مشاطہ بنانا ہے عبث

جو کہ کشتہ ہین پہ تیغ تغافل کی صنم
انکو چھپانا ہے عبث اور سر کٹانا ہے عبث

چاہیے عاشق کو خاک کوچہ جانا ہو رہے
جو گیا کوچہ مین پھر اسکی پھر کے آنا ہے عبث

سیپ دریا کی طرح اشک رو مین ہین روان
آہ کا اسکو ہنر و تازیانہ ہے عبث

جلگیا ہے شمع پہ شوق و ہوس جان نثار
ماتم پروانہ پر آنسو بہانا ہے عبث

ہے اگر مد نظر جانا رقیبون مین تمہین
چاہیے جانا وہان ہمکو ستانا ہے عبث

تو نہ آیا اپنے کشتہ کے جنازہ پر کبھی
بعد مدت اسکے مرقد پر بھی آنا ہے عبث

مرقد عاشق کو تیرے سایۂ گیسو ہی بس
روضہ و گنبد کلس اور شامیانا ہے عبث

طایر جان اوڑ گیا قید دو عالم چھوڑ کر
مرغ لاہوتی کو ضامن آشیانا ہے عبث

آنکھ مفلس کی لگی اُس بت زردار سے آج
مرغ دل بازی لگی طایر پردار سے آج

دل میرا قید ہوا زلف مین تیرے کافر
ربط مومن کو ہوا رشتۂ زنار سے آج

جذبۂ دل تیری تاثیر کو ہم مانتے ہین
یار جھانکے ہے کھڑا روزن دیوار سے آج

کل جو آیا تھا تیرے کوچہ مین ایک مجھ سا غریب
ہاے مارا وہ گیا ابرو خمدار سے آج

لاشہ پامال ہوا عاشق شیدا کا تیرے
عزت اُسکو یہ ملی آپکے سرکار سے آج

ظلم کرتے ہین وہ گر دلمین محبت بھی ہے کچھ
ہمکو ثابت یہ ہوا آپکے گفتار سے آج

ایسے انداز سے اور ناز سے مت پیر اوٹھا
دل ملی جائینگے چند آپکے رفتار سے آج

جذبۂ عشق اُسے پردہ سے باہر لایا
جا کہو یار کسی طالب دیدار سے آج

وصل کے دن مجھے کیون چین نہین ہے ضامن
جا کے پوچھین گے کسی صاحب اسرار سے آج

ہم نہ سینگے اگر اُنکے سے ہے یار کو رنج
گو کہ فرقت مین ہے مجھ سے دل افگار کو رنج

جل گیا طور سے ہو موسی ہارون بیہوش
یعنے ہوتا ہے سدا طالب دیدار کو رنج

مار ڈالے وہ ہمین ذبح کرے تیغ سے گر
ہو نہ ہشیار کی ازدی طرحدار کو رنج

رنج و غم ہجر مین جو مجھ پہ گذرتا ہے سدا
کب گذرتا ہے عزیزو وہ کسی یار کو رنج

نہ لکھے تھے بہت پر لکھا اسنے جو آہ
ردا تو وہی ہے ہوا پیک شرمسار کو رنج

رنج لاکھون ہو تو کوئی پکڑ ہو وہ ان جی سے
ہا تیغ ہو ہو گر اشک سے بیمار کو رنج

کون کس کی جو لگا سینہ مین ہین تیغ عشق
شوق اے عاشق ہے ہوا دمن کہسار کو رنج

لن معشوق رنج ہون لیا کہ تیر رنج سے کہ لی
خوش ہی پہ ہو ان سر خار رنج

کیون نہ ہے اُسکی رکھا تسکین ہو کس
عشق میں ہوتا ہے ہی عاشق غمخوار کو رنج

## الردیف الحاء حطی

اسکے ملنے اور نہ ملنے کی عزیز دو صلاح
ہے صلاح اپنی وہی جو کچھ تمہاری ہو صلاح

اپنی تدبیر اور صلاح زنہار کام آتی نہین
ٹیک ہے وہی صلاح دلدار کی ہو جو صلاح

جان کی رکھنا بچانا کام عاشق کا نہین
عاشق پروانہ سے اے عاشقو لیلو صلاح

کام سب ہوتے ہین اہل صلاح و مشورت
ہو جو بہتر آپ سے اُس سے مقرر لو صلاح

عاشق جانباز کو پند و نصیحت ہے ستم
کار دنیا مین ہے لازم اے عزیزو کو صلاح

جاہ دنیا سے فقیرونکے تئین کیا کام ہے
اہل دنیا خوب جانین اُسکی تدبیر و صلاح

طور پر موسے گرے اور طور جانب مین گرون
ہے پسندیدہ دل ضامن کو یہ صلاح

گل کھلا ہے صبا اور سبز ہے ہر گل کی شاخ
غنچہ دل تنگ بلبل کا نہین ہوتا فراخ

بام پر آیا تو روشن کر دیا اُسنے جہان
جس طرح خورشید سے ہو جلوہ گر فرخ کا کاخ

ظاہر اُس تنگی سے ہو تو پیچ ہو لو عاشقو
آتش پنہان کبھی ہو تو مثل سنگلاخ

کاکل پیچدار مین پیچ کہاکر رہ گیا
پنجۂ مرجان پیچ کہاکر خشک ہے آہو کا شاخ

کھینچ لایا آج اپنا جذبۂ دل شوخ کو
دشمنونکی سونپ پہ صدہا تف ہے ارزان آج

کب کسیکی بات ہم سنتے ہین کی کان سے
یار کی باتون سے پر ہے اپنے کانونکا صماخ

دفتر وحدت سے ہے صاف صفحۂ خاطر ترا
لوح دل سے ہو گیا حرف دوئیکا نستاخ

## الردیف الدال

کیا کیا نہین مجھپہ کرتے بیداد
اللہ سے ہے بتون کی فریاد

قد کو تیرے قامت قیامت
شمشاد کہون کہ سرو آزاد

ہین سامنے تیرے دست بستہ
خوبانکا مگر تو ہی ہے اوستاد

آنکھون مین چہپے ہو تیرے دم سے
ہے خانۂ دل تجہی سے آباد

تو غمزہ نواز فتنہ زا ہے
ہے ناز و ادا کی تو ہی بنیاد

یہ چرخ کہن ہے پیر دیرین
صدہا اسی داؤ گہات ہین یاد

اے ظلم شعار آفت جان
اس فن مین تیرا ہے کون اوستاد

شیرین تیرے غم مین کہائی تیشہ
اوٹہائے تیرا کوہ کن ہے فرہاد

وہ سخت ہے سنگدل ترا دل
ہے سامنے جسکے موم فولاد

او چرخ بخیل مردم آزار — کیا کیا تیرے داؤ گھات ہین یاد
کیا حور و قصور کسکی جنت — تم بن میرا دل کبھی نہو شاد
قدمون سے نہین اُٹھاؤنگا سر — جو چاہئے کیجئے گا ارشاد
رگ رگ مین جنون ہے جشیون کے — کیا فصد سے فائدہ ہے فصاد
جینا ہو محال ایک دم بھی — چھوڑے مجھے دام سے جو صیاد
کعبہ مین بتون کو یون بٹھائیے — واہ حضرت دل تمہارے ایجاد

اشعار سنائے خوب تمکو
ضامن کے سخن کی دیجئے داد

دل مین لگا ہوا ہے وہ تیر نگاہ سرد — یون سر ہے خود بخود مرے سینہ سے آہ سرد
ان سرد مہریون نے تمہاری کیا او بتو — کردی خدا نے دلسے مرے چاہ سرد
کیا گرمجوشیون نہین ہے طبع رسا میری — مضمون بھی دلسے نکلے ہے کنہ گرم کا سرد
ایک بوسہ ذقن مجھے اے یار دیجئے — تازہ رہے مدام تمہارا یہ چاہ سرد
خالی نہین اثر سے میرا ایک سانس بھی — گو دلسے آہ گرم نکلتی ہے خواہ سرد
جو نیکنام مرگئے ٹھنڈی ہین زندہ دل — انکے مزار سرد ہین اور خانقاہ سرد

ضامن کی یہ دعا ہے طفیل علی نبی
ہمیشہ ہی دلکو حشر مین کہتا الٰہ سرد

خبر لے جلد میری ہو نہین ناتوان صیاد — لبون پہ دم ہے میرا ہو نہین تم جان صیاد

گلی پہ تیغ تو کر صید کے رواں صیاد — نکر حیات کا میری تو اب گمان صیاد

نباقی چھوڑا کوئی صید کا نشان صیاد — ہر ایک مرغ یہ کہتا ہے الامان صیاد

یہ مرغ دل نہین آنے کا دام مین تیرے — ہے لامکان پہ سدا اسکا آشیان صیاد

نہ توڑ ذبح سے پہلی تو بال و پر بازو — نکر یہ جور و ستم ہمپہ بے بیان صیاد

نہین ہے چونچ مین بلبل کی شاخ سنبل کی — ہے اسکے دلسے اٹھا آہ کا دہوان صیاد

پہڑک کے توڑ لئے مرغ دل نے بال و پر — نہ ایک دم بھی ہوا اسکا پاسبان صیاد

نکل چکا ہے لہو پہیرت گلی پہ چھری — ہوئے ہے رنگ میرا رنگ زعفران صیاد

نگاہ تیری نے بس کر دیا ہے کام تمام — اٹھا نہ ہاتھ مین اپنے تو اب کمان صیاد

شب وصال ہین مرغ سحر کا کھٹکا ہے — الہی کاٹ لی وسکی کوئی زبان صیاد

ہمارا طایر دل کر کے دام زلف مین قید — لئے پہریگا ہمیشہ کہان کہان صیاد

قفس مین بند نہ کر ذبح کر میری قاتل — چھوڑا دے قید سے ہستی کی مہربان صیاد

وصال یار میسر ہو کس طرح ضامن
ہمیشہ گہات مین رہتا ہے آسمان صیاد

احد سے کون بن آیا ہے احمد محمد ہے محمد ہے محمد

بشکل بشر ہے آن نور سرمد محمد ہے محمد ہے محمد

نجات دو در و رحمت حق سلام اللہ بر روح محمد

رہیے تا ابد بر آل امجد محمد ہے محمد ہے محمد

مقدس مرأت نور الہی عجب محبوب ذات بارکا ہے
وہ جانان خدا جان محمدؐ محمدؐ ہی محمدؐ ہے محمدؐ

مشرف صاحب لولاک ہے وہ بسیط نور کل افلاک ہے وہ
وہ موصوف صفات حق ہے محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

بروز حشر لرزان سب نبی ہون بجھاوے قہر کی آتش ہے وہ کون
بنایہ شفاعت ہو ہویدا محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

تو مسجود ملایک شکل آدم ہمان نور محمدؐ بود آندم
ہمون نور بہ بطحی بیثرب آمد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

یہ خاک دوجہان ہے اسپہ قربان وہ پیارا خاص ہے محبوب سبحان
خدا خواہد رضای او مخاد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

بہر رنگ وبہر شکل وبہر گل یہ اسکے نور کا جلوہ ہے بالکل
ہویدا ہے یہ کسکا خال اور خد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

بسجدہ او معظم گشتہ کعبہ بطوف او مشرف گشتہ قبلہ
بہ بوسہ او معزز سنگ اسود محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

ہزارون معجزہ نادر دکہاے محمدؐ نے بہت مردہ جلاے
یہ کسنی کردئی ہین دین سب رد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

وہی ہے مالک ملک الٰہی حقیقت مین وہی ہے قبلہ گاہ ہے!
شفیع الامت عاصی کا آمد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

کشیدہ بر رخ مصحف چو گیسو دل عشاق را بستہ ہمہ
گرا عد آنکس کہ دارد مدّ و این شد محمد ہے محمد ہی محمد

کہا جبریل کو مسجد مین ایک دن بس پردہ وہان کون ساکن
وہان ہووے احد اور بیان ہے احمد محمد ہے محمد محمد

کہا جبریل نے اکر کے اے دل مجھے کیون سمجھین تمنے پھرایا
سوائے ذات اقدس آنکہ باشد محمد ہے محمد ہی محمد

کہا حبیب عایشہ پیمبر کنون رسول اللہ تمکو مین کہوکن ہون
خدا تمکو کہونگی یا محمد محمد ہے محمد ہے محمد

کہا حضرت نے خوش ہو عایشہ سے تیرا ایمان کامل ہو گیا ہے
عزیزو اسکو تم جانو موکد محمد ہے محمد ہے محمد

فضیلت عرش پہ رکھتے ہو وہ جا وہ رشک افزائی فردوس معلے
کہو وہ کون ہے پیشہ اہل مرقد محمد ہے محمد ہے محمد

معلم روح پاک انبیا ہے وہ استاد معظم اولیا ہے
ملایک ہین سبق خوانان ابجد محمد ہے محمد ہی محمد

نہین کوئی ہوا ایسا پیارا قمر شق ہوا گر کردی اشارا
یداللہ ہے وہی اللہ کا ید محمد ہے محمد ہے محمد

معزز ہو مکرم ہو مشرف زبان پر جسکے جاری ہے وہی حرف
بلائے دو جہان ہو جائے سب رد محمد ہے محمد ہی محمد

اسی کے نور سے سب جلوہ گر ہین کہ شمع بزم دو عشق و قمر ہین
اگرچہ ہو مرکب یا ہو مفرد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

شریعت ہم طریقت ہم حقیقت حصول معرفت یہ ہے ولایت
بہر رنگی بہر شکلے کہ سرزد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

اگر طالب ہو تم قرب الٰہی ملی جنت مین تمکو بادشاہی
طریقہ احمدی کی ہو مقید محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

کہ جسنے ذات احمدؐ کو پہچانا ہنین دارین مین اسکا ٹھکانا
بسا مومن کے دل مین یا محمدؐ محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

تمہارے عشق سے سر الٰہی ہویدا مجہپہ ہو جائے کماہی
اگر ضامن ہو تم یا جد امجد محمدؐ ہے محمدؐ ہے محمدؐ

ندانم آن شہ خوبان چہ حسن و دارد
ہزار یوسف ثانی غلام او دارد

عجب کہ قبلۂ جانم چہ حسن خو دارد
کہ شوق دیدہ عالم صد آرزو دارد

نماز عشق بخواند قتیل غمزہ او
ز آب خون جگر تازہ او وضو دارد

بہای خون بستاند وصیح شوق وصال
بزیر تیغ تغافل کہ او گلو دارد

رسید گوش ندائی حق فلا تنہر
علی احمد صابر کریم خو دارد

برو دراز مکن دست التجای سوال
کہ دست پیر مغان بادہ بر سبو دارد

ز چشم چشمۂ ضامن ببین تماشای
بچشم چشمہ جو نہر روان جو دارد

چو از خاص خود را عام کردند / بعبدیت مرا الهام کردند
بنموده زلف و رخ را چون بعاشق / بتقیید کفر بند اسلام کردند
بهر رنگی که بنمود صورت / بظاهر قیس و لیلی نام کردند
میان بزم گر خواند کس را / زیاده وحدتش پر جام کردند
درین عالم تو نیرنگی چه بینی / پس این پرده خود آرام کردند
بناز و غمزه عشاق را کشت / چه کام سخت جان اتمام کردند
بقا اندر فنا موجود باشد / نمی بینی الف در لام کردند
چو زلف او بعارض حلقه زد / همه دل چار را در دام کردند
چو پروانه بشمع روی حسن سوخت / بنعمت این اکرام کردند
نشان بی نشان جانان ز بیجان تو میخرد / مکان لامکان از راز پنهان تو میخرد
حیات جاودان از آب حیوان تو میخرد / صدای العطش خضر بیابان تو میخرد
تن برگشته جور تو چون کشتی طوفان گردد / که موجی پی آبی خون شهیدان تو میخرد
نمیگویم انا الحق خود ندای غیب می آید / صدای لی مع الله فرقان تو میخرد
رخ تابان تو ای جانان ز گردون کوکب حسنت / هلال عید از دور گریبان تو میخرد
زهی آئینه میدارد درین عالم ز مهر پنهان / که عکس حسن تو از زر خوبان تو میخرد
جنون وحشتم آورد در صحرا برهنه پا / سیه پوشی من خار بیابان تو میخرد
ولا من آتش عشقت بسوز دل و جان ز / که هر سو الامان از آه سوزان تو میخرد

بہجر آن بت کافرچہ بیتابی دلاداری — کہ صبح محشر از چاک گریبان تو میخیزد
تنہا لیسر ایکم نغمہ الی انا اللہ ہو — سرود این ترانہ از رفیقان تو میخیزد

شراب بیخودی صلّی من زخم ضامن نوشی
خمار وحدت از بادہ غزل خوان تو میخیزد

## الردیف الذال

لکھون مین اپنا جگر سوز لائیے کاغذ — عزیزو کوئی سنہری منگائیو کاغذ
ہر ایک حرف میرے خط کا دام الفت ہے — جدا جدا اُسے قاصد سنائیے کاغذ
جو تیرے خط کے سنانے سے نامہ بر سوجھ — کسی حلی کو بلا کر پڑھائیے کاغذ
غم فراق کو یارو جو اپنے کیجے رقم — ہزارون دفتر غمکو بنائیے کاغذ
گنہ کی سیاہی سے اعمال نامہ میرے میں سیاہ — تو اپنے فضل سے یا رب چھپائیے کاغذ
سوا ہے خط میرا اشکون سے تر بوقت رقم — دلا یہ دفتر غم سے بہائیے کاغذ
لکھا کے نقش کوئی بس کا بمشک و گلاب — صنم کو شیر و عسل مین پلائیو کاغذ
لکھی وہ کونسے خط مین ہمین شکایت کے — ابھی منگا کے ہمین وہ دکھائیو کاغذ

کسیکی ہاتہ نہ آجا ہو راز دل ضامن
حریف بد کی نظر سے بچائیے کاغذ

## الردیف الرای مہملہ

یون شکر غم ہے دل پر بیچ کے اوپر — جون پیل و اسپ و پیادہ ہو شطرنج کے اوپر

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ١٠ |
| ٩ | ٧ | ٤ |
| ٣ | ١١ | ٢ |

اس نقش کی اجازت دیل ... لالہ جلال الدین ... سنہ ١٢

ہین عارض سیمین پہ تیری کا کل پر خم
یا بیٹھی ہین دو مار سیہ گنج کے اوپر

یون رخ پہ نمایان ہے تیری سبزۂ نو خیز
گویا کہ ہری برگ ہین نارنج کے اوپر

تعریف تیری آدمی نہ سیان بیان مین
مشکل ہے یہ مضمون سخن سنج کے اوپر

اس عمر عجائب در نایاب کو ضامن
کیون کھوتی دنیا کی ششش وپنج کے اوپر

## الردیف الرای فارسی

نیم بسمل وہ گئے عاشق بیمار کو چھوڑ
شور محشر کے لئے غم مین گرفتار کو چھوڑ

ہمین گو دین سے مطلب نہین کچھ تیرے سوائے
بیٹھے کوچہ مین ترے ہے تسبیح و زنار کو چھوڑ

نیم جان ترٹپتی ہے کشتہ تیرا او اہل ستم
ہاتہ سے اپنی نہ قاتل ابھی تلوار کو چھوڑ

دیکھہ مخمور تیری چشم سیہ مستان کو
محتسب تیرے ہی گلی مین گئی دستار کو چھوڑ

وعدہ وصل وفا کو نسی دن ہوگا ہے
عمر گذری ہے میری ہوس بنگار کو چھوڑ

کوئی جانان تو ہوا ہے مجھی دوس سے بس خو
اب کہین جاوین ہم نہین کوچۂ دلدار کو چھوڑ

ہاتہ پاؤن ہین جدے ہی سر بھی کسیکا ہی جدا
نیم جان کر کے وہ قاتل گیا دیوار کو چھوڑ

تم بھی اکیا وہوا جاوے یہا نسی اوڑ جاو
گل گیا باغ سے اے بلبلو اب خار کو چھوڑ

تیری الفت مین یہ ضامن نے جہان کو چھوڑا
تو نہ او اہل وفا اپنے وفادار کو چھوڑ

کر شکرادا خفتہ خنجر تہہ خنجر
آرام ملا کشتہ خنجر تہہ خنجر

چمکا کے ذرا مست ہمین شمشیر سے قاتل
ہم دیکھتے ہین جلوۂ خنجر تہہ خنجر

مدت ہین گئی پاسین می نوش عدم کی
قسمت سے ملا بادۂ خنجر تہہ خنجر

بیجرم ہے سیر ابروے خمدار نے مارا
گو ہمکو نہ تھا دعوی خنجر تہہ خنجر

تھا جی مین کہ کچھہ حال ستمگر سے کہین
اب کیا کیجئے شکوۂ خنجر تہہ خنجر

قاتل کو لب زخم سے ہم دیکھ دعا دین
لیتے ہین ہم بوسۂ خنجر تہہ خنجر

جلوکہ مزا یار کے خنجر کا ملا ہے
جانے ہے وہی شیوۂ خنجر تہہ خنجر

ہر روز جو مر جاتے ہین اُس یار پہ ضامن
کرتے ہین وہی دعوی خنجر تہہ خنجر

کیجئے نہ دلا شکوۂ خنجر تہہ خنجر
تسلیم و رضا چاہئے خنجر تہہ خنجر

طاقت نہین زور دین ہے پا کند ہو وہ مار
یا حلق میرا ہو گیا پتھر تہہ خنجر

خون ہو گیا میرا دل صف مژگان مین ہے ٹھہرا
اس دل لگا ہوا اب تو ہے بستر تہہ خنجر

ہر زخم پہ کہتا ہون کہ رحمت ہے خدا کی
ہم سا ہے یہان کون دلاور تہہ خنجر

کیا لطف مزا پاتے ہین عاشق سر قاتل
کیا کیا نہین کرتا ہے ستمگر تہہ خنجر

ڈرتا ہون نگہبان کر کے نہ بجائے یہ آہ مین
ہے آتش الفت میرے اندر تہہ خنجر

فرقت کی مصیبت سے چھڑایا مجھے قاتل
ہو جائے ادا شکر ہے بہتر تہہ خنجر

تڑپھے ہے کوئی لوٹے ہے بیتاب کوئی ہے
جانباز ہین اکثر ترے در پہ تہہ خنجر

مین اُف نہین کرتا ہون کٹا لیتا ہون سر کو
قاتل وہ میرا کون ہے ہمسر تہہ خنجر

گر قتل کی ٹھیری تو دکھا دی رخ زیبا
ضامن پہ پڑا اثر نہیں ہے کافر تہ خنجر

جو نظر آتا نہیں تھا اب وہی آیا نظر
چشم حق بین تجھ نے حق پایا نظر

آفتاب نور حق گو ہے عیان سب پہ یہان
اس رخ روشن کا ہمکو آرہا سایا نظر

غیر حق مت دیکھنا اے چشم حق بین دیکھنا
ہمنے کیا کیا کس طرح سے تمکو سمجھایا نظر

باغ دنیا مین کسی گل کا نہین ہے کچھ قیام
جسکو دیکھا آرہا ہمکو وہ کملایا نظر

خاک نے پایا وہ رتبہ خاکساری سے یہان
فرش سے آتا ہے ضامن عرش کا پایا نظر

ہمکو مقتل گاہ مین جانا کے جانا ہے ضرور
تیغ سے اس دلربا کے سر کٹانا ہے ضرور

مین کیا کرتا ہون سجدہ سنگ در پہ تیری
کیونکہ یہ خانہ خدا کا آستانا ہے ضرور

سبز رنگت پہ تمہاری دل میرا مائل ہوا
اب ہلاہل مجھکو پینا زہر کھانا ہے ضرور

دل لئے جاتا ہے کھینچے کوئی جاتا کیطرف
جذبہ حسن بتان اب مجھے مانا ہے ضرور

جانون اور دل بھی قربان منت کرون
آج دلبر کو مجھے گھر اپنے لانا ہے ضرور

ذبح کرتے نہین اور قید کر چھوڑا مجھے
کوئی دم کا اور اپنا آب و دانا ہے ضرور

گم ہوا ہے گوہر دل کوچہ جانان مین اگر
چھانئے مٹی کو وہانکی اسکو پانا ہے ضرور

ہمکو کیا مطلب کسی سے ہم دیوانہ ہین ترے
گو بری خلقت ہے اور الٹا زمانا ہے ضرور

جان و دل اسلام و دین سب تیری خاطر کھو چکا
ضامن مسکین کو اب تو منہ لگانا ہے ضرور

## الردیف الزاے معجمہ

دخل ہووے نہ رقیبونکا جہان پر ہرگز
نام آجائے نہ غیرونکا زبان پر ہرگز

گلشنی ہو فی شنا کی بس ہے یہی شان
بی نشانی کا نہ رکھہ لفظ زبان پر ہرگز

مثل بوی گل نہ پاس وہ رہتا ہے نہان
وہم دور لگا نہیں یار وہ وہان پر ہرگز

عاشق جلوہ دیدار ہین جو خاص خدا
دل لگاتے نہیں وہ حور جنان پر ہرگز

جو کہ ہین خاک نشین تارک دنیا لعین
پاؤن رکھتے نہیں تخت شہان پر ہرگز

ہوگیا سینہ مشبک ہدف تیر نگاہ
دیکھہ رکھنا نہ ابھی تیر کمان پر ہرگز

صنعت خاص خدا ہے یہ طلسمات جہان
عیب جوئی نکرو نازنیان پر ہرگز

واہ واہ جذبۂ الفت یہ بنایا وحشی
یعنے چھوڑا نہ کبھی ہمکو مکان پر ہرگز

دولت و حسن و کمالات یہ فانی سب ہین
تو غرور اتنا نکر عمر روان پر ہرگز

ضامن اہل ولایت کا بیان کیجے کیا
وہ تو موقوف نہیں شرح و بیان پر ہرگز

کیا سبب ہے کہ وہ آیا نہیں گلفام ہنوز
وعدہ کرتا ہے وہ لے ہر صبح و شام ہنوز

الفت یار مین جب تک نہو بدنام کوئی
عشق اسکا نجد انجام ہے بس خام ہنوز

مرغ دل بند کئے سیکڑون صیادنے پر
زلف پیچان کا لپٹا نہین ہے دام ہنوز

کیون گل لالہ مزار دل سوزان پہ دہرے
کیا تہ خاک بہی دیتی نہین آرام ہنوز

گرچہ بیٹھا کہین دعوی تیری ہم چشمی کا
اسلئے سنگ سے کٹتا ہے یہ بادام ہنوز

رات دن یار تیری حسن کی سرکار سے ترخ
بھیک مانگی ہے مہ خور کے لئے جام ہنوز

آج کل کے تیرے عاشق تو اوڑاتے ہیں لذت
ہای حسرت دل ضامن رہے ناکام ہنوز

گر ہے خیال اور تو ہمراز رکھ پرہیز
ہمراز ہون مین آپکا تو باز رکھ پرہیز

پرہیزگار آپ ہین معلوم ہے ہمین
اے شیوہ فریب دم باز رکھ پرہیز

بے جرم قتل کر نہ کسی کو خدا سے ڈر
جور و ستم سے او بت طناز رکھ پرہیز

مردہ جلای آپنے اے عیسے زمان
کشتہ سے تو نہ صاحب اعجاز پرہیز

وعدہ تہا کیا وفا نکیا شب گذر گئی
دم دیکے ہمکو او بت دم باز رکھ پرہیز

وہ بے وفا کسی کا ہوا آشنا نہیں
اُس بے وفا سے اے دل ناز رکھ پرہیز

اے شاہ سرخ راز نہ ضامن کا فاش کر
اب برملا تو گریہ غماز رکھ پرہیز

## الردیف السین مہملہ

نجا تو یار کسی اور بوالہوس کے پاس
برنگ بلبل و گل بیٹھ خوش نفس کے پاس

مثال بو ہی گل تر کہان گیا نہ ملا
ہمارے پہلو سے دل چند روز کسکے پاس

ہمارے قرب سے پرہیز گل بدن ہے کیون
کہ گل بھی ہے مثال گلعذار خسکے پاس

لبون پر آہ و فغان دلمین لبس ہے نالہ و شوق
جرس بجی ہے دمادم بید یک جرس کے پاس

نہ مل تو غیر سے اے یار ہم سے باہم مل
کسی نے دیکھا نہ پروانہ خوش نگس کے پاس

برنگ بلبل شیدا فدا ہون اسیر مین
اگر وہ گل رخ زیبا جو بیٹھے منس کے پاس

یہ ہم سے ضد ہے کہ صیاد نے ہمین کی قید
قفس بھی کہتا نہین صید کا قفس کے پاس

قفس سے طایر جانکا جو ٹوٹے جا بیٹھون
تمہاری گیند پر نوبہ کے کلس کے پاس

مراد ضامن مسکین کی یا علی ملجای
اب اکے پہونچے ہے فریاد دادرس کے پاس

بجکو ڈہونڈا ہے یار سو سو کوس
ہو پیادہ سوار سو سو کوس

مثل عنقا کے وہ چھپا نہ ملا
ڈہونڈ بیٹھے ہزار سو سو کوس

اسکے کوچہ سے تونے لیکے صبا
میرا پہنچا غبار سو سو کوس

بوئے گل کی طرح نہان ہم سے
ہے گریزان وہ یار سو سو کوس

ہے یہ وادی عشق دیکھکے چل
جا بجا ہین خار سو سو کوس

چشم آہوے صید افگن نے
اب پچھوڑا شکار سو سو کوس

گیا پہلو سے برق کے مانند
دل میرا بیقرار سو سو کوس

نہ بچا تیرے دام سے صیاد
مرغ دل ہوشیار سو سو کوس

کہہ چکا تہک گیا تو بیٹھ رہا
رب ارنی پکار سو سو کوس

ہمرکاب اسکے پیادہ پا نکلے
جون نظر جا سوار سو سو کوس

کل سفر پیش اور دما دم کوچ
بجتے ہین بیشمار سو سو کوس

ضامن اس کا پتا کہین نہ ملا
ہمنے ڈہونڈا وہ یار سو سو کوس

یہ چند غزلیات اور مثنوی تصنیف حضرت ضامن علی صاحب سے بعد کتابت آپکی کلیات کے دستیاب ہوئی چونکہ آخر مین گنجایش نہین ہے تو بر وقت طبع ہونے کے اسجگہہ اوراق مین جگہہ دیدی

چاہیے مجھپہ عنایت شہ دین تھوڑیسی — دیجیے قبر کو یثرب مین زمین تھوڑیسی

آرزو ہے کہ محبت مین تمہارے کٹ جائے — عمر باقی ہے جو اے خسرو دین تھوڑیسی

ہو وصیت کہ کفن مین مرے رکھدین احباب — خاک روضہ کی جو ملجائے کہین تھوڑیسی

غم نہین اسکا ہے یہ بات کہ الفت شہ کی — ہم بہت کہتے ہین جبریل امین تھوڑیسی

سنگ در آپکا ملجائے تو سجدے یہہ کرون — سود ہو کر مری ہوجائے جبین تھوڑیسی

سیر تھی نعمت دنیا سے طبیعت ایسی — کہ غذا آپکی تھی نان جوین تھوڑیسی

طول کیا دون مری طبع یہہ کہتی ہے ضامن — شعر تھوڑے سے لکھو ہے یہہ زمین تھوڑیسی

دلمین وہ سوز ہے جو کھولون تو زبان جلے — دل ہی جلے جگر ہی جلے جسم و جان جلے

العشق شعلہ نین وہ جلایا نہان مجھے — فانوس تن مین شمع صفت استخوان جلے

یہ عشق وہ بلا ہے کہ کچھ چھوڑتا نہین — جسمین آ جلے تو مع خانمان جلے

دشمن کو بیاہ تو جلا الذتین اوٹھا — پیچھے ہم آگ عشق مین ہم اے میان جلے

پہونچی اگر یہ آہ شرربار آسمین — خیمہ سیاہ ہو وہین تیرا آسمان جلے

رشک آشیان مین گل خندان پہ عاشقو — افسوس اس بہار مین بلبل کی جان جلے

اس باغ سے خزاں میں بھی اک گل نہ جائیگا
بلبل کا جب تلک کہ نہ یہہ آشیان جلے

خاموش سوز شمع میں ہیں چند فائدہ
پروانہ دیکھو بزم میں آکر کہاں جلے

عاشق کو چاہیئے کہ وہ جل جل کے ہو فنا
جسطرح مس چراغ کا یار دہوان جلے

اے برق عشق خرمن ہستی کو پھونک کر
تا تنکہ نہ میرا بھی جسم و جان جلے

ظاہر ہے سوز غم دل پروانہ اور شمع
حسرت کی جان ضامن مسکین نہان جلے

چمن ہے بوئے گل و یار تو ہے ہی نہیں ہے بھی
نغمہ ہے ستار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

دل اپنا بیقرار تو ہے ہی نہیں ہے بھی
وہ پاس اپنے یار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

دیکھو ہر ایک ذرہ میں روشن ہے آفتاب
آئینہ میں نگار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

کہتا ہے نحن اقرب قرآن میں خدا
حسرت یہہ پاس یار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

گلشن میں آب شروع ہے خزان بلبلو چلو
تہوڑی سی کچھ بہار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

الفت کی ہی نگاہ مگر چین جبین ہے بھی
کچھ رحم و قہر یار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

غمزۂ حسن یار کا اول تہا اب نہیں
چون شمع صبح کار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

ساقی پلا دے جام محبت کا اور بھی
تہوڑا سا یہہ خمار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

ضامن اخیر عمر میں تاب و توان نہیں
ہمت لقائے یار تو ہے ہی نہیں ہے بھی

بجا لے شہسوار من کجائی
بسوی من چرا دلبر نہ آئی

غریب از جانم از من جدائی ۔ خدائی میکنی آخر خدائی

گهی از من رسد گهی فنائی ۔ گهی از خود درون من درائی

هوای عشق تو بر باد هم کرد ۔ هوا دارم بتو باد هوائی

اگر گویم ترا پرستم ای یار ۔ چنین غافل بحال من چرائی

تو خود ای شاه خوبان پادشاهی ۔ چرا جانم طلب داری گدائی

هزاران پرده داری از غیب ۔ چگونه میرسد با تو رسائی

خداوندا منم ناچیز هستم ۔ بغیر تو ندارم آشنائی

توئی ضامن توئی مضمون ضامن
بمن تهمت باین نشو و نمائی

چکیده خاطر عشق مناظر حضرت مولانا سید شاه ضامن علی بر دو شعر مولانا روم

اگر تو میخواهی که باشم باکمال ۔ عشق بگزین حضرت مولی تعالی

عشق عاشق را بر دار خویشتن ۔ عشق باشد رحمت آن ذوالمنن

عشق باشد رحمة للعالمین ۔ عشق باشد افسر هر مفلسین

عشق موسی را بکوه طور برد ۔ کوه اسود دید چشم نور برد

شد فدای حسن یوسف آن زنان ۔ مانده باقی تا قیامت نام شان

ای تو مردی نیست بلکه هست زنان ۔ کز کفک زنان بدست خویشتان

حسن یوسف ذره حسن خدا ۔ حسن مولا جابجا جلوه نما

## مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| حسن یوسف جمال ذو الجلال | ای کم از زن شو فدای آن جمال |
| عشق آن بگزین کہ جملہ انبیا | یافتند از عشق او کار کیا |

صابر صابر کرتی پھرتی صابر ملتا ناہین رے
رین ونا مین روتی پھرتی کون کرے نباہین رے
پی کے کارن جوگ لیا مین پی کے درشن ناہین رے
دلمین حسرت آنکھونمین آنسو بات کرت سر راہین رے
ڈھونڈھت ڈھونڈھت ہار گئی مین چھپت پوچھت رہی ہی
ہے کوئی ایسا موہی بتا دے کون دیس موراسائین رے
صدقہ خواجہ فرید قطب کا من کی مرادین ہون پوری
ضامن پیارے مت گھبرا تو حضرت پی گل باہین رے

| | |
|---|---|
| چون تو گشتے عاشق ذات خدا | کافرت گویند تو گوئے بلا |
| عشق عاشق را کشد چون بلا | عشق آمد عاشقان را کربلا |
| عاشقی خود کفر باشد ظاہرت | باطنت ایمان باشد کاملت |
| ظاہرش تلخست مثل صبر مر | باطنش چون عسل باشد صد قند |
| ظاہرش کفرست باطن مومنی | عشق بگزین تا تو باشی کاملی |
| نیست مومن گرچہ باشد متقی | ہر کہ عاشق نیست باشد او شقی |

جو صید کش کو ہوی دام اور قفس کی ہوس
تو مرغ دلکو میری ہی بہت ابس کی ہوس

کسیکو ناقہ لیلی کے ہی جرس کی ہوس
ہمین ہے یار کے انداز خوش نفس کی ہوس

مثال عاشق پروانہ شمع رو پر جل
نہ سمجھیا صفت طیر رکھہ مگس کی ہوس

ہمین ہے پاک تعشق جمال یار کا شوق
نجس کو ہوتی ہے دلدار سی نجس کی ہوس

ہمعشق یار ہے صادق جہان وہی بھلی
مقام عشق مین باطل ہی بوالہوسکی ہوس

نبی ولی تو یہ کہتے ہین تجھے ما عرفناک
نہ پوری ہوئی کبھی کسی کی تجھی ست سکی ہوس

تمہارے عاشق شیدا کو وہ جنون ہوا
ہوئی ہے جنی کی اب اسکو خار خسکی ہوس

ہوا ہے تخت سلیمان خاک کا میرے
نہ ہمکو فیل کی خواہش اور کچھہ فرسکی ہوس

وہ شاہ حسن دکھاتا نہین جمال کبھو
جو شوق لاکھہ بسکا ہو بسکی ہوس

کلس ہے گنبد گردون مہر ماہ کا کیون
تمہارے محلہ زیبا کی ہے کلس کی ہوس

کہان ہے تخت سلیمان سکندر و دارا
مقام فانی ہے دنیا مگر عبث کی ہوس

ہمین تو ایک فقط آپ کی ہے یاد غرض
نہ سو ہزار ہے مطلب نہ پانچ دس کی ہوس

تمہارے عہد مین نہ ضامن کی جان بچ جائے
ہے یار ناز کے آنکھونسے ہمکو مس کی ہوس

گر یار تک ہو دسترس بس نا سر باقی ہوس
کافی ہی ہمین ہے بوالہوس بس نا سر باقی ہوس

کچھہ حل نہین سکتی کا بس ٹوٹیگا جب انکے نفس
یہ طایر جانکا قفس اسمین نہ باقی ہوس

کہتا قیس لیلی پر فدا آخر انا لیلی کہا
اور بھی ہی باکی جس اسمین نہ باقی ہوس

تخت سلیماں سے کہاں فانی ہے پیارا جہاں
کیا مور کیا ماہی مگس انسان فانی ہوں سب

اول فنا آخر فنا ہوگا سے عمر بے بقا
جیتا رہے گو سو برس انسان باقی ہوں سب

مت کر طلب عزت ز خدا آتش عجب ہے اہل فنا
دنیا سے بالکل خار و خس انسان باقی ہوں سب

بجز یاد حق کام آئے کیا سب چھوٹ جائیگا یہاں
تو سو ہزار و پانچ دس انسان باقی ہوں سب

کاہیں سو بھر ہم ذرہ بیٹھکا پھر کہے سے دریا
کر یاد حق اے خوش نفس انسان باقی ہوں سب

مختسم میں کیوں ہو سکیں جسکی کہ ہو ضامن علی
مخدوم ہوں فریاد رس انسان باقی ہوں سب

مت کہو ہیں کہ ہو انس انس باقی ہوں سب
اے بوالہوس اے بوالہوس انسان باقی ہوں سب

کچھ چل نہیں سکتی گا بس ٹوٹیگا جب جانکا قفس
جانکا قفس جانکا قفس انسان باقی ہوں سب

آخر وہی نا سے بس جیتا رہے گا سو برس
گو سو برس گو سو برس انسان باقی ہوں سب

لیلی کجا مجنوں کجا آتی ہے یہ بانگ جرس
بانگ جرس بانگ جرس انسان باقی ہوں سب

اس گلبدن بن گل جز کہو ہیں سب یہ خار و خس
سب خار و خس خار و خس انسان باقی ہوں سب

جب دنیا ہے عبث کیسا لگ گئیگا پانچ دس
کیا پانچ دس پانچ دس انسان باقی ہوں سب

کل شیء ہالک فانی ہے سب مور و مگس
مور و مگس مور و مگس انسان باقی ہوں سب

مجنوں سا بن میں رہا تم چھوڑ دو اس میں سرا
اے خار و خس اے خار و خس انسان باقی ہوں سب

ای مونس غم ہم نفس تو بھی کس پہ نزاں ہو چلا
ای ہم نفس اے ہم نفس انسان باقی ہوں سب

فریاد ہم تم سے کیے اے داد رس صبا پر علی
ای داد رس اے داد رس انسان باقی ہوں سب

بس کام یہی آئیگا کر یاد حق اے ہمنفس — اے ہمنفس آہ ہے ہمنفس اللہ بس باقی ہوس

ضامن علی ہین فاذ رسن مخدوم ہین فریادرس
فریادرس فریادرس اللہ بس باقی ہوس

## الردیف الشین

آنے مین ہے تیری عاشق شیدا کو غش پہ غش — مجنون کی طرح کشتہ لیلی کو غش پہ غش

مت کھول قصد خون کی جو ضمین اٹھا — مجھہ ناتوان و آلی سودا کو غش پہ غش

کچھہ بھی خبر ہے آج ستمگر کہ کیا ہوا — تیری گلی مین عاشق شیدا کو غش پہ غش

اُس بیخبر طبیب نے سکتہ بتا دیا — فرقت مین آئے حیرت افزا کو غش پہ غش

اپنے خودی مٹا کے تو ایسا ہو بیخبر — جس طرح آئی طالب مولا کو غش پہ غش

آنے خواب فتنہ خیز وہ یوسف کدہر گیا — کھلتے ہی آنکھہ آئے زلیخا کو غش پہ غش

کیونکر بچے گا عاشق بیمار ہجر مین
ہر دم جیا آتین ضامن تنہا کو غش پہ غش

## الردیف الضاد معجمہ

روی تابان دکھائے مخلص — میرے گھر مین تو آئے مخلص

دل کی حسرت نکال لو صاحب — تیغ بران لگائے مخلص

گالیان دو نکالدو گھر سے — زہر فرقت پلائے مخلص

زخم پر زخم پر اور بھی تو لگا — خون میرا بہائے مخلص

آپنے ضامن کو جان کر مخلص
مخلصوں میں جتا دئے مخلص

آج محفل میں ہیں دیکھیں ہیں دلبر خاص خاص
ماہ تاباں گرد ہیں تیرے ہیں اختر خاص خاص

عرش نور لامکاں تھا جو شب معراج میں
تھی غلامی میں محمد کے پیمبر خاص خاص

عشق کی منزل میں بار و بو الہوس کا کام کیا
ذبح ہوتے ہیں وہاں اللہ اکبر خاص خاص

گو ہر مقصود کو پہنچے ہیں کب دنیا کے لوگ
عشق کے دریا میں ڈوبیں دل لگا کر خاص خاص

آسمان دلبری کا تو ہے خورشید کمال
ہو نہیں سکتی کبھی تیرے برابر خاص خاص

زندگی ہووے ضامن مثال برق ہے
جا ہو فانی پہ کہیں اپنا بسر خاص خاص

## الردیف الضاد معجمہ

ہمکو نہیں ہے کچھ شب عیار سے غرض
رکھتے ہیں ہم تو مالک مختار سے غرض

ہمکو غرض فقط ہے تو ایک یار سے غرض
کچھ ایک سے غرض ہے نہ دو چار سے غرض

تار نفس کا تار بندھا یار تیرے ساتھ
سبحہ سے ہمکو کام نہ زنار سے غرض

ٹانکے لگا نہ زخم پہ مرہم لگائیے
بسمل کو یار کے نہیں طومار سے غرض

بڑھ جائے مرض عشق دوا ایسی دی طبیب
رکھتا ہے یار یہی دل بیمار سے غرض

آب بقا سے کام نہ مطلب ہے خضر سے
ضامن کو یار ہے تیرے دیدار سے غرض

## الردیف الطای حطی

جسکو سمجھے تھے یہ صحیح ہم اسکو پایا اب غلط ❊ جز تجلی یار کے دیکھا نظر آیا غلط

دفتر موہوم ہستی کا سبق ہم پر کھلا ❊ خود غلط مضمون غلط انشا غلط املا غلط

پہلے سمجھے ہم کتب بینی کہاں عشق کے پھر چند روز ❊ ہم خودی اپنے میں اکڑ کھا گئے ہو کا غلط

جسنے دیکھا برملا روے جمال نازنین ❊ ہو گیا سودا مجازی زلف کا سارا غلط

سمجھ بتا اے مولوی کس سے ہم نے کہے اچھے ❊ عشق میں حوروں کی سمجھا عشق مولا کا غلط

آنکھ حق بیں کھولدی اور آنکھ دو بیں بند کر ❊ دیکھ لو اب کیا صحیح ہے اور پھر کیا کیا غلط

مصحفی کو ہے جمال یار ضامن ہے صحیح
وحی ما زاغ البصر ہے اور سب جہل ہے غلط

---

کمند یار کی زلفوں سے ہو دلا محفوظ ❊ بلا ہے آفت جاں ہے خدا رکھے محفوظ

صبا کھلا دی چمن میں تو غنچہ دل کو ❊ خزاں کے صدمہ سے بلبل کا دل ہوا محفوظ

جو اسنے تیغ کو کھینچا تو سر جھکا اپنا ❊ کہ مرگ ہجر کی آفت سے ہو گیا محفوظ

جو قتل گاہ میں آئے ہو کھینچ لو دامن ❊ ہمارے خون سے تو تیری رہی قبا محفوظ

ہزاروں شاہ نے اکڑ دیا ہے سر اپنا ❊ تمہاری تیغ سے کیونکر رہے گلا محفوظ

نگاہ تیر سے بسمل بہت گئے مارے ❊ سناں تمہاری سے کوئی نہیں سنا محفوظ

وہ آج تیغ دو ابرو سے کر رہا ہے قتل ❊ بچا رہیگا کہاں تک تو ایدلا محفوظ

تمہاری کاکل مشکین کو دیکھکے زاہد | رہے نہ قید سے کوئی بھی پارسا محفوظ

بتونکا عشق بھی صنامن ہے ناگہانی بلا
کہ انکے جور سے ہمکو خدا رکھے محفوظ

## الردیف العین

اہل رضا کو یار سے تکرار ہے منع | بسمل کو زیر تیغ کی گفتار ہے منع
زخمی تیغ عشق کو تسلیم چاہیئے | اس مرض کی دوا دل بیمار ہے منع
مرتا ہو جو کہ آپ ہی فرقت مین یار کے | گردن پہ اسکی کھینچنے تلوار ہے منع
حور جنان کا عیش لذائذ نفوس کے | خریار کے یہ طالب دیدار ہے منع
جسکو کہ ہو نہ شوق لقای جمال دوست | تسبیح کیا ہے رشتہ زنار ہے منع
راز درون پردہ سودای زلف یار | پردہ کی بات بر سر بازار ہے منع
کس طرح دیکھون اسے جسکا نہو گذر | غرفہ بھی منع روزن دیوار ہے منع
نامہ مین کیا لکھون نہین کہو حال اسے کہا | وہان گفتگو تو قاصد طرار ہے منع
عالم کو تمنے قتل کیا تیغ ناز سے | پر قتل مجھہ غریب کا خونخوار ہے منع
حاصل جواب ہو نہ کسی شکل کا وہان | اقرار بھی منع ہے تو انکار بھی منع

وحدت کی میکدہ مین زاہد کا ہو گذر
صنامن وہان تو جبہ و دستار ہے منع

## الردیف الغین

کافی ہین پیرہن پوشش تن فلس ماہی داغ
رکہتا ہون شکل ماہی یان پر قبا داغ

چہاتی سی کیون نہ عشق مین رکہون لگا کی داغ
ہے داغ دل کی واسطے دل ہی بجائی داغ

ہر چند ہمنے غم کے جلائے چہپائے داغ
چہپتے ہین کب چہپائی سی جو ہین نمک کہائے داغ

دیکہے جو میری سینہ پر داغ کی بہار
بلبل ڈر اٹہے ہکہو سے میرے لگائی داغ

مین سوز غم سے جلتا ہون خورشید کیطرح
رکہتا ہون سینہ مین دل سوزان بجائے داغ

سو بار ہمکو ڈالا ہے نار جحیم مین
فرقت کا پر خدا نہ کسیکو دکہائی داغ

عریانیکا جنون مین نہین ہے ہمین خیال
پہنائے ہین جنون نے ہمین بہی قبائی داغ

دکہلایا ہمنے جو تن گل عدو داغ مین
طاؤس نے بہی شرم سے اپنے چہپائے داغ

جتلا دیا عدو کو نشانی کو شوخ نے
کیا کیا ہمنے رشک سے ہین لیے کہائے داغ

لالہ کی طرح داغ ازل دل مین لگا ہی ہین
کیا صانع قضا نے میرے بنائے داغ

لالہ ہین ایک داغ ہے میرے دل مین داغ سو
زخم الم ہین سینہ پہ میرے سوائے داغ

کرتا ہے اپنا چاک گریبان جو گل مدام
شاید کسی کے عشق مین ہین بہی کہائے داغ

روشن چراغ قبر ہین سینہ پہ ہین میرے
ضامن فراق یار ہین تنہا جو کہائے داغ

ملتا نہین ہے یار تو پہچہ یار کا سراغ
ڈہونڈہا جہان مین نہ پایا دلدار کا سراغ

اک تہا رفیق پہلو مین وہ بہی گیا ہی چہوڑ
ہمکو ملا نہ پہچہ دل بیمار کا سراغ

مشکل تو یہ ہے جبکہ وہ ملتا نہین زمین
ملتا نہین ہے طالب دیدار کا سراغ

گم گشتگان وادی حیرت کو ڈھونڈھیے
ہاتھ آئیگا نہ صاحب اسرار کا سراغ

ڈھونڈھا اُسے تو آپکو جب ہمنے پا لیا
ہاتھ آگیا ہمین تو یہ بیکار کا سراغ

دل مین مقام یار ہے جون بو مثل گل
ضامن ملے ہے ہمکو یہ اب یار کا سراغ

خدا نے بخشی ہین وہ تیری ذات مین اوصاف
نظیر تیرا نہین ہے زمین سے تا قاف

یہ ہمنے مانا کہ یوسف سے خوبصورت ہے
مگر زلیخا اُسے دیکھکر کرے انصاف

وہ شمع طور کے جلنے کو کرتا ہے ظاہر
پڑا ہے جعد مین اُسکے وہ نقرۂ موباف

محبت ہو گئی ہے ہمکو اُس پری وش سے
پڑیگی دیکھنی ہمکو بھی ہے زمین صاف

جفا و جور و ستم جتنے چاہے اب کر لے
خدا کے سامنے ہوگا میرا تیرا انصاف

کسی طرح بھی نہین ہوتا ایلچی کو زوال
ملے سزا مجھے قاصد کا ہو قصور معاف

روا نہین کسی نسبت مین نا حق ملتی کا
پسند خاطر ایزد ہے عدل اور انصاف

یہ چار دن کی ہے فصل بہار گلشن مین
فروغ حسن پہ اے گل نکر تو اتنا لاف

اُسیکو خانۂ کعبہ ہے کہتے ہین ضامن
جو دل ہو پاک کدورت سے مثل آئینہ صاف

## الردیف القاف

بہت جہان مین ڈھونڈا نپایا ہمنے رفیق
سوا خدا کے نہین وقت پر کوئی شفیق

خیال چشم بتان مین رہتا ہون سرشار
کہ جیسے مست کوئی ہو کے پیوے جام رحیق

ہر ایک موج کو کہتے ہین اس کی موج فنا
سنا ہے عشق کا دریا بہت بڑا ہے عمیق

مقام عشق مین شاہ و گدا برابر ہین
یہ بات عشق زلیخا سے ہوگئی تصدیق

یہ کار خیر ہے جلدی ضرور ہے اس مین
ہماری قتل مین کرتے ہو کسلئے تعویق

ہوا خجل در دندان سے تیرے در یتیم
لبوں کے آگے ہے شرمندہ تیرے رنگ عقیق

عدو سے ہوگیا ہے شب تمکو وصل نصیب
تیری تبسم بیجا سے ہوگیا تحقیق

میرا تو ہادی ہے مولا ہے احمد مختار
دو کونین مین نہین جز اسکی اپنا کوئی رفیق

ہماری کشتی کا ہے ناخدا خدا ضامن
ازل سے قلزم رحمت مین ہم ہوے ہین غریق

## الردیف الکاف

بشیر کیا کرے اوصاف صاحب لولاک
ہوا ہے اسکی مدح مین گرم خود خدا پاک

نظیر جسکا بنانا نہ حق کو تہا منظور
ہوا نہ سایہ بہی تہا اس سبب سے جسم پاک

ہر ایک قدم پہ فدا ہوی فتنہ محشر
خرام ناز دکہا جو وہ بت چالاک

تہا نہین دیکہتے کس کس کا خون ہوتا ہے
پہنے بیٹہا ہے وہ سرخ آج پہر پوشاک

ہوا ہے خون جگر ہمکو کچہہ نہین بہاتا
مین غم کا طعمہ ازل سے ہون غم میری خوراک

وہ اپنی علم کا عالم ہے خود خدا و رسول
دیا ہے حق نے نہین اونکو ثنا سے ادراک

ظہور نور محمد ہوا زمین پر سے
اسی سبب سے فروغ عرش سے ہے رتبہ خاک

وہ یاد کرتے ہین جب ہچکیان خنجر دیتین
بٹہا رکہی ہے یہ سینہ مین ہمنے اپنے ڈاک

پنہان ہیں پردہ محمور کے تصور میں
ہماری آنکھ لگی رہتی ہے بجانب تاک

قرآن کا غذ میں حضرت کی جلد جان
ہیں شاخ طوبی سے لایا بنا کے ہوں مسواک

خدا قبول کرے یہ دعا ضامن علی
کہ چھوٹ جائین سے غارت ہائی ناپاک

## الردیف اللام

عشق نے کیا آج کسی کا جلیکا دل
کیا کیا دکھائیگا یہ منزا باولی کا دل

پھوٹی ہے جوش گریہ سے مژگان تر پر
منصور کی طرح سے انا الحق کہے کا دل

قندیل کعبہ لے گیا بتخانہ میں صنم
پہلو سے چھین کے میرا دل جلیکا دل

پامال کرکے یار گفت پائے ناز سے
رنگ حنا ہوا ہے یہ پیرون ملیکا دل

کس طرح چھوڑ دون عزیز و صنم کا عشق
قابو میں اب ہمارے نہیں دل جلیکا دل

تاج الملوک آج ہوا ہے یہ اہل راز
ہے عاشقو یہ یار کے پاؤن ملیکا دل

دل چھوڑتا نہیں مجھے لیجاتی ہے ادہر
اب ہو گیا یہ ہار ہماری گلیکا دل

دل میں جو آتے یار کے دلداریان کرکر
عزت طلب ہے ناز طلب لاڈلیکا دل

خوشبو کا فرش باد صبا نے بچھا دیا
کھاتا پہرے ہے ٹھوکرین کس لاڈلیکا دل

شمع کی طرح جل ہی گیا دل نہ کچھ کہا
پیدا کیا ہے تمنے یہ کس حوصلیکا دل

خندان ہے گا ہے گریہ کنان ہے برق سا
ضامن دیا خدا نے تجھے جو چلبلے کا دل

نہیں دل ہا سے بچانے کے قابل | نگہہ تیر کا ہون نشانی کے قابل
میرا سر ہے قاتل کٹانے کے قابل | تیری تیغ ہے آزمانے کے قابل
اگر کوی سر ہے کٹانے کے قابل | وہی ہیں گلی میں ترے آنے کے قابل
ہنسایا کسیکو رلایا کسیکو | فقط ایک ہیں ہم رولانیکے قابل
شہید ستم کو نشانی ہے دو شغل | یہ لاشہ ہے خون سے نہانے کے قابل
یہ عید قربان دکھاتا ہے مجھکو | گلے سے ہے خنجر لگانے کے قابل
میں نقش کف پا جاتا ہوں اٹھ کر | نہیں ہیچ [illegible] کے قابل
میرا عشق اور جور تیرا ستمگر | یہ سادہ ہیں دونوں فسانی کے قابل
میں وہ ناتوان ہوں میرا دم ہے آندھی | ہوا یاد ہم کی اوڑانے کے قابل
مار گیسو پہ عاشق میرا دل | یہ سانپوں سے اب ہے کٹانے کے قابل
ہوا ہوں کسی گل کی الفت میں بلبل | میری قبر ہے گل چڑھانے کے قابل
اگر ہو ہلاہل تو پی جاوں اسکو | نہیں ہے فرقت کا کہانے کے قابل
تیرا دم بجا یاد کیلئے سے خالی | یہ مجنون جرس ہے بجانے کے قابل
نہو عشق اگر شعر خوانی ہے باطل | نہیں ہیں یہ قوال گانے کے قابل
خفا ہو نہ طوفان گریہ سے میرے | یہ دریائے خون ہے بہانے کے قابل

قدردان عاشق ہے دلجوی ضامن
یہ معشوق ہے دل لگانے کے قابل

## الردیف المیم

ضبط سے اے کے جون شمع یہ جل جائیگا دم
آہ کر لیجیے تو صبا نکل جائے گا دم

ایک دم میں تیر خنجر کو جلادونگا فلک
آہ سوزان سے اگر دی نکل جائیگا دم

مجکو ہے کل نکلین آنکہین کل کو
ہمرکاب آپکے اے جان نکل جائیگا دم

منتظر ہو نہین کسکی میری آنکہون سے دم
انکو یہان تک کوئی لا ہی تو سنبہل جائیگا دم

ذبح کرتا ہے نہین کیون صید کو اپنے قاتل
کیا تیری تیغ کا ای یار بدل جائیگا دم

راہ پیمائی عدم ہے یہ میرا دم ہمدم
اُسکے آنیکی سنونگا تو مچل جائیگا دم

دم میں پایا نہ کبھی عیسی دم ای ضامن
جان و دل دیجیے جب آپکا چل جائیگا دم

تیرے بن دیکھے قسم ہے یار مر جائینگے ہم
سر کو اپنے در سے تیرے مار مر جائینگے ہم

عاشق بیدل کے خون سے فائدہ کیا ہے تجہے
آپ ہی مرتے ہین ہم مت مار مر جائینگے ہم

فرقت دلدار میں ہے تلخ اپنی زندگی
اب تو جینے سے ہوئے بیزار مر جائینگے ہم

تو مسیحا ہے یہ اپنی ایک بار آئے اگر
سرخی لب پر تیری سو بار مر جائینگے ہم

تو چہوڑیگا ہمین بن قتل او اہل جفا
مار پہر نام خدا تلوار مر جائینگے ہم

ہمکو مارا ہے محبت نے کسی گلفام کی
مثل بلبل بر سر گلزار مر جائینگے ہم

وہ بت کافر ہوا کیا رام ہم کافر ہوئے
یار گیسو کے پہن زنار مر جائینگے ہم

مرنے کو مدت سے سنتی ہین عزیزو ہم وصال
اس تمنا میں ہی غمخوار مر جائینگے ہم

فرقت نے یار کی ہمیں وحشی بنا دیا
آہو کی مثل دشت میں رم دیکھیا صنم

بہر از دل زبان پہ بلائیں کئی دستو
ضامن کو اپنے سر کی قسم دیکھیا صنم

منم آن عاشق شیدائی دیدار میگردم
خودی گم کردہ ام یارب قلندروار میگردم

بستی شور منصورم بگرد دار میگردم
انا الحق میزنم بیخود بپائین گردار میگردم

بنار عشق میسوزم بگرد نار میگردم
سرود عشق میسازم چو موسیقار میگردم

بروی آن گل خندان شگفتہ زار میگردم
چو بلبل چہچہا دارم سر گلزار میگردم

بطوف کعبۂ دلہا محمد نور سبحانی
فدا گشتم فدا گشتم بجان بسیار میگردم

گہی می آیم و رفتم بصورتہای گوناگون
ندانم این چہ رسوائی باین بازار میگردم

بیا ساقی بدہ جامی ز خم بادۂ وحدت
کہ تشنہ جان ہا میسوزم لبی سرشار میگردم

نخواہم ہر دو عالم بجز آن یار ای ضامن
غلام صابر چشتی بگرد یار می گردم

طلب کار توام دیدار مستم
نہ من دیوانہ ام ہشیار مستم

ز جام مست ساقی بادہ نوشم
ز جام مست او سرشار مستم

نمی بینم بجز آن نازنینے
ز غیر او منم بیزار مستم

نمیدانم کہ من ہستم خدایا
انا الحق گفت خود بر دار مستم

رہا کن غفلت از عشاق بسمل
بزیر تیغ او لاچار مستم

گہی تسبیح میخوانم بمسجد
گہی در بت کدہ زنار بستم
ندانم من گدا انم گم شدم من
کجا رفتم ازین بسیار مستم

زبد نامی نترسم عشقبازم
چو صفا من بر سر بازار مستم

منم ان سر نفی لا کہ الا اللہ بود ہستم
نشان ذات بیکیفم کہ ہو اللہ بود ہستم
گہی من قاب قوسینم گہی انی انا اللہ گو
من آن نور دم کہ با نور رسول اللہ بود ہستم
مکان لامکان دارم نشان بی نشان دارم
ظہور سر پنہانی کہ غیب اللہ بود ہستم
صدای رب ارنی را بکوہ طور میگویم
بشکل عاشق بیجان کلیم اللہ بود ہستم
ہو الاول ہو الاخر ہو الظاہر ہو الباطن
بہر مظہر شدم ظاہر ظہور اللہ بود ہستم
الم نشرح لک صدرک مخاطب بودم انجا من
نزول وحی سبحانی کلام اللہ بود ہستم
قلم بودم رقم بودم ملک بودم فلک بودم
ازل بودم ابد بودم جمال اللہ بود ہستم

مزن دم العزیز من بجز توحید چون صفا من
تو خود مستی اگر گوی کہ عین اللہ بود ہستم

جا بجا حسن پری رو دیدہ ام
جملہ نیرنگی خود او دیدہ ام
آنکہ پنہان بود اندر لامکان
این زمان او را ہر جا دیدہ ام
این دل دیوانہ زلف صنم
بستہ زنجیر گیسو دیدہ ام
وحدت اندر کثرت آمد آشکار
اندرین رو ہای یکرو دیدہ ام

اے پری پروانہ جانسوزرا
سوختہ من بال وبازو دیدہ ام

بس کہ من دیوانہ وحیران شدم
تاکہ چشمت عین جادو دیدہ ام

من خودرفتم خدای یافتم
جابجا اسرار یاہو دیدہ ام

اے بسا در کوی او ضامن علی
کشتہ شمشیر ابرو دیدہ ام

جلوہ حسنت ہویدا دیدہ ام
انکہ پنہان بود پیدا دیدہ ام

خود تجلی کرد بر خود رنگ رنگ
گاہے بندہ گاہ مولے دیدہ ام

بحر وحدت گم شد اندر جان من
اندرین یک قطرہ دریا دیدہ ام

معنے اندر صورت آمد آشکار
راز پنہان آشکارا دیدہ ام

از سر زلف تو جان عاشقان
بستہ زنجیر گیسو دیدہ ام

عاشق شیدائے تو اے بےخبر
بر سر بازار رسوا دیدہ ام

بر رخ روشن تو اے رشک قمر
صد ہزاران کبک شیدا دیدہ ام

بر گل رخسار تو اے خندہ گل
بلبل شیدا از ہر جا دیدہ ام

تو کہ مسجود ملایک آمدے
مظہر ذات خدا را دیدہ ام

بر رخ ہر گل بخوان ضامن درود
نور احمد من بہر جا دیدہ ام

بہا خون میرا جو سارا چمن مین
کھلا لالہ و گل ہزارا چمن مین

نہین تیرا بلبل گذارا چمن مین
یہ صیاد نے آ پکارا چمن مین

تیری شکل گلرو کہان گو ہی گل ہے
ذرا کر گلون کا نظارا چمن مین

جو ہنستی کہل کہل چپہو لو ہوا تہا
خزان کی خبر ہے دوبارا چمن مین

گلو نے چپہاڑا ہے حسرت سے دامان
کہین آج دلبر سدہارا چمن مین

چڑہا پہول تربت پہ عاشق کے بلبل
کسینی اسے جان سے مارا چمن مین

وہ رشک قمر سیر کرنے کو آیا
صبا نے گلون کو سنوارا چمن مین

چہپا کون سے گل مین ہے رنگ بو آب
خدا کے لئے کر اشارا چمن مین

خفا ہم سے بلبل گل و باغبان ہے
نہین کوی اپنا سہارا چمن مین

لگی آگ جل جایہ گلشن عزیزو
کیا اسنے ہم سے کنارا چمن مین

صبا غنچہ و گل سبہی منتظر ہین
ذرا ہو جتنے جلوہ آرا چمن مین

نہ بستی مین یارو نہ صحرا مین ہمسر
نہین کوئی مونس ہمارا چمن مین

نہ ضامن کو الفت ہی سیر چمن ہے
نہ تجہہ بن ہے مجکو گوارا چمن مین

ڈہونڈا ئے جہان مین وہ نہ اثر ملا نہین
ارض و سما مین یار کا ملتا پتا نہین

جل کر کے خاک بہی نہ ہوا اور بچہہ بچہا
جس طرح مین جلا کوی ایسا جلا نہین

بلبل بہی مر گئے غم باغ و بہار مین
شاید کہ اس چمن مین کوی گل کہلا نہین

جو کچھ کہ مجھ پہ گذرا وہ قابل بیان نہین
ہا ز درون پردہ کبھی کہا نہین

دل مین یہی ہے ٹہری کہ مر جاتو ابہی
پر کیا کرون اجل ہی یہانتک قضا نہین

گردن پہ آپکے تو مرا خون ہو چکا
بے جرم قتل مجکو کیا تمنے کیا نہین

مت رکھیو چھپا کے بغل سینہ کسی کا دل
افعی کو آستین مین کوئی پالتا نہین

شاید ہمارے خون کی مہندی لگی نہ رنگ
دست حنا پہ آپکے رنگ حنا نہین

کوچہ تمہارا فرض کیا کربلا نہین
پر قتل گاہ دہلی سے کم بہی ذرا نہین

مجھ سے زیادہ تجھپہ کوئی مبتلا نہین
گر مبتلا بہی ہے تو یہ اُس پہ بلا نہین

صامن ادہر کے چلنے کی تدبیر کیجیو
بن وصل یار جینے کا کچھ مزا نہین

عاشق کبھی پری کے نہ ہم دلربا کے ہین
ہمکو قسم خدا کی ہے طالب خدا کے ہین

مہکے کھلے جو آپکی جیب قبا کے ہین
رشک قمر یہ نور خدا کے ہین

پھندے مین ہم پھنسے کسی کافر ادا کے ہین
جب سے کہ قید یار کی زلف دوتا کے ہین

شمشیر کھینچ کر نہ مرا خون کیجیے
ہمتو شہید آپکے رنگ حنا کے ہین

ہم خاکسار ہین ہمین نام و نشان سے کیا
آخر گئے وہ خاک مین ہمکو ملا کے ہین

اتنا تو جور و ظلم نکر مجھ فقیر پہ
بندہ خدا کے ہم ہی تو بندہ خدا کے ہین

ہمنے بجا کہا جو کہا تمنے جا بجا
بدنام کر چکے ہمین نوبت بجا کے ہین

آہ و فغان ہے نالہ و فریاد بلبلو
یہ گل کھلائے باغ مین باد صبا کے ہین

قربان تیری جنبش لب پہ ہون لاکھ بار / مردہ جلا دیے یار نے گالی سنا کے ہین

ہمکو چھڑا دیا غم فرقت سے ایک بار / احسان مند ہم تیری تیغ جفا کے ہین

سجدہ اسی ہی کرتے ہین وجد سماع ہین / نغمہ ہمارے کان مین قالو بلی کے ہین

مدت سے ہوش مین نہین آیا مریض عشق / کہدو کوئی کہ یار کو اے بلا کے ہین

عاشق کو کام کیا ہے شراب و کباب سے / ہم کھانے والے خون جگر کی غذا کے ہین

عیسے کا حشر تک نہین احسان اٹھائین گے / مقتول ہمتو یار کے ناز و ادا کے ہین

دنیا کی بود و باش تو ضامن ہوا ہے پہر / دیکھا جو غور کر کے یہ پتلے ہوا کے ہین

اے شمع رو ہے اپنا سینہ کباب تجھ بن / دریائے زندگی ہے مثل حباب تجھ بن

کل کل نگر رہے ہی بے کل کیا ہے ایسا / کچھ دم نما رہے ہین چنگ و رباب تجھ بن

آہ و فغان ہے حیرت بیٹھی ہین غم کے مارے / سب بند ہو گئے ہین فتح حت کے باب تجھ بن

دود چراغ گشتہ الفت مین آپ سے ہون / اور زندگی ہے اپنی مثل حباب تجھ بن

شعلہ بنا دیا ہے اور آتش محبت / چون برق جا بجا ہون لب بلب تجھ بن

شیرازہ محبت اور عقل کی کتابین / سب منتشر ہین یا ہے یہ فصل باب تجھ بن

حاصل ہوا نہ ضامن کچھ بجز حسرت / برباد کر دیا ہے اپنا شباب تجھ بن

پیتی نہین ہین یا ہمی ہمتو شراب تجھ بن / اور جام و صراحی سب ہین خراب تجھ بن

کہتا ہوں شب کو تارے ہی مہتاب تجھ بن
تاریک سب جہان ہے اور آفتاب تجھ بن

ہین سرخ اشک اپنے ساقی شراب تجھ بن
جل جل کے دل ہوا ہے میرا کباب تجھ بن

آنسوؤں کا ابر پہونچا زیر فلک ستمگر
جھڑین لگا رہی ہین چشم پر آب تجھ بن

جیسے کہ نور تیرا آنکھون مین آسمایا
ہر طرف تجکو دیکھا سب ہین اب تجھ بن

آنکھون مین دم ہے ٹھہرا آمل میرے مسیحا
ورنہ نکل ہی جاگا یہ دم شتاب تجھ بن

تیری قسم ہے پیارے فرقت مین گئی ہم
کیا خاک زندگی ہوای کامیاب تجھ بن

فرقت نے اسقدر ہی کے بیتاب کر دیا ہے
ہوتی نہین ہے بالکل اے یار تاب تجھ بن

پہلو سے میرے دلبر جب سے کہ اٹھ گیا ہے
آتا نہین ہے پیارے بستر پہ خواب تجھ بن

بالین پہ گل ہماری ہین نوک خار نشتر
اور غش ہے ہمکو لایا عطر و گلاب تجھ بن

قابل بیان نہین ہے حال خراب اپنا
ضامن پہ جو کہ گذرا رنج و عذاب تجھ بن

کس طرح دیکھون اسے وہ تو نظر آتا نہین
کیون رخ روشن کو اپنے دکھلاتا نہین

وہ چھپا پردہ مین ایسا ہے کہ وہ پاتا نہین
فتنہ گر اپنا پتا تو ہمکو بتلاتا نہین

تو خودی اپنی سے جبتک آپ اٹھ جاتا نہین
راز مخفی کو کبھی وا ہیر تو پاتا نہین

کو وہ بن مین جسکو ڈھونڈھے ہے وہ تیرے پاس ہے
نحن اقرب کا سخن کیا یار فرماتا نہین

کس کو بھیجون کون لا دیوے خبر گل کی مجھے
اے صبا تیرے سوا اب تک کوئی جاتا نہین

قصد ہوا ہے اسکی گلی یا سے عدم
کوچہ جانان مین جا کے پھر کوئی آتا نہین

کشتۂ تیغ جفا کے لاشۂ مظلوم کو ‏— اشک خونی کے سوا کوئی تو نہلاتا نہین

جل گیا محفل مین لیکن شمع سا خاموش ہون ‏— برق کی مانند مضطر ہو کے چلاتا نہین

ہے وہ نظرون مین ہمیشہ لیکن نظر آتا نہین ‏— مثل بو بھی گل مین ہے پنہان حسن دکھلاتا نہین

بے سبب خفگی نہین کچھ دشمنون نے کہدیا ‏— آپ ہی آتا نہین وہ ہمکو بلواتا نہین

جان بلب جانِ من سے آہ لی ہے بہت سنگین دل
ہائے قسمت وہ ستمگر کچھ تو فرماتا نہین

حسن جمال یار تو کیا جا بجا نہین ‏— پر کیا کرون کہ آنکھ میری حق نما نہین

دریای غم سے پار مین جاؤن کسطرح ‏— طوفان مین ہے جہاز مگر ناخدا نہین

فردوس ہے بہشت ہے عرش برین ہے یہ ‏— آیا جو کوئی یار مین پھر کر گیا نہین

دشنام دے کے مردہ جلای ہین یار نے ‏— عیسے کے لب مین دیکھا تو ایسی شفا نہین

جاؤن کدہر مین تیرے سوا چھوڑ کر تجھے ‏— تجھسا جہان مین یار کوئی دوسرا نہین

عاشق اگرچہ مخزن رنج و بلا ہے پر ‏— مانند ہجر کے کوئی رنج و بلا نہین

دعوی تو کر رہا ہے خدای کا وہ صنم ‏— لیکن ہے شکر کہ وہ کافر خدا نہین

ہلجائینگی مزار مین مجنون کی استخوان ‏— زنجیر میرے پاؤن کی وحشت ہلا نہین

باد خزان نے یار کی برباد کر دیا ‏— غنچہ ہمارے دل کا جو اب تک کھلا نہین

پیاسا ہے تجھ کو کوئی پلادے سبیل ہے ‏— ہے میکدہ یہ پیر مغان کربلا نہین

دامن ہے میرے ہاتھ مین محی الدین پاک کا ‏— محسن کو خوف دو جہان مین فنا نہین

چشم گریان سینہ بریان سیکڑون — ہین تیرے کوچہ مین جانان سیکڑون

اے جفا کر کے پریشان زلف یار — کر دیے ہین دل پریشان سیکڑون

اے جنون ہاتھون سے تیرے عشق نے — پھاڑ ڈالے ہین گریبان سیکڑون

بستہ زنجیر گیسوے دوتا — ہین صنم گبر و مسلمان سیکڑون

جستجوی نازنین ہین ناتوان — گاہی افتان گاہ خیزان سیکڑون

عشق تونے کر دیے ظاہر عیان — میرے دل کے راز پنہان سیکڑون

اے ستمگر تیری بیرحمی سے ہاے — جا بجا پھرتے ہین نالان سیکڑون

کس طرح جاؤن عزیزو اُسکے گھر — ہین کھڑے ہر در پہ دربان سیکڑون

کوئی خندان کوئی گریان درد سے — ہین بہت حیران پریشان سیکڑون

کچھ نہ پوچھا کیا ہوا اے سنگدل — ہوگئے کوچہ پہ قربان سیکڑون

ناقہ لیلی نہین ملتا ہے قیس — چھان ڈالے ہین بیابان سیکڑون

تیرے شیدا کو نہین پروا ہے خلد — کو وہان ہون حور و غلمان سیکڑون

جس کے ہون ہر کام مین حامی علی
مشکلین اُسکی ہون آسان سیکڑون

لامکان مین مکان رکھتے ہین — بے نشان کا نشان رکھتے ہین

بود و نابود سے نہین کچھ کام — اس سے آگے دھیان رکھتے ہین

جب عدم سے وجود مین آئے — کل یوم کی شان رکھتے ہین

ذات واجب کو کر دیا ممکن      عشق مجھ پر گمان رکھتے ہین
راز ہُو ہُو ہے نغمۂ قدوس      صورت سرمدیہ کان رکھتے ہین
جان اپنی تو ہے فقط بے جان      اپنے جانان کی جان رکھتے ہین

کیا فنا نی نے مرا دیا ضامن
کہ بقا سے ہم آن رکھتے ہین

گوہر نایاب دندان ہین دہان یار مین      سرخی لعل بدخشان ہے زبان یار مین
ابروی خمدار اس کی اور مژگان سنان      دستۂ تیر قضا دیکھا کمان یار مین
آنی کی اسکی خبر تھی آن سے آیا وہ یار      آن نکلی ہے عجائب آج آن یار مین
کل تو زانون پہ سر تھا آج یہ رتبہ ملا      ٹھوکرین کھاتا پھری ہے آستان یار مین
روزن دیوار سے شاید وہ آ جھانکی مجھے      تاکتے ہین اسلیے ہم تا بدان یار مین
سے گلون کا ہے معطر بو سے گلشن سے دماغ      کیا نسیم آئی گذر تو بوستان یار مین

ڈھونڈتے ہستی کو ہم ہین کچھ پتہ نشان ملتا نہین
ہم مکان کہتے ہین جسکا ہے مکان لامکان یار مین

کبھو روز وصل وہ کیل مجھے یاد اسکی خبر نہین      شب ہجر کی ہے یہ کیا بلا کہین ہوتی اسکی سحر نہین
وہ طبیب اپنا مشفق تھا میری نبض دیکھکر رو دیا      چلے دل لگا کبھی علاج کیا رہا ہے پہین چلتی ہے نہین
نہین سنتا کوئی بھی صدا کہو کسی حال مین آشنا ہے      دل ناتوان لگا ایسی جہان جہان کا بھی گذر نہین
نہ ملا سگان یار کو او نہو کو بھی دیکھی تو کبھی یہ وہ      یہ مریض عشق ہے دوستو ہے اسے جنون سمجھ نہین

سنی یون نالہ بلبل گل نشین پہ تو مست چلو
چمن ناحق ہے اب اٹھہ چلو کہ شگفتہ پنہا گل کا سر نہین

لکھے نقش کیسے ہی فسونگری پہ مین عجب بیسا پھری
کہ جو تابع ہوے وہ پری ہان نہ تھا کبھی سیری اثر نہین

نہ تو نالہ سنتا ہی گل کا کان نہ شفیق ہجر کوئی باغبان
ہو کیون نہ بو انے بلبلان وہ کرے ہیں ہائے سفر نہین

کبھی تو بیاسا ہے تب وتاب ہے دل حزین ایسا خراب ہے
کیا پہلو ایسا شتاب ہے کوئی چارہ ایسا نظر نہین

تبر اکو بخیہ شتاب سے ہوا سب خون کا لالہ جو شگفتہ
ہو لرشک خامہ سے وا مجہے نہ زخم سر نہین

میری شتاب گفر گیا ہے کہ جواب عذر شوق ہو
یہ عجیب رنگ بدل گئی کہ عقیق ترا اثر نہین

میان زبیر کو سبھی مرتے ہین سفر عدم سبھی کرتے ہین
جو جودی سی پی گذرتے ہین جی کی صاف اسپنہین

مین ہوتا جلوہ آپ پیارا مجھہ مین
نقش فی انفسکم سے سنوارا مجھہ مین

فرقت یار کا یارو نہین یارا مجھہ مین
عشق نے شور مچایا ہے دوبارا مجھہ مین

یار کو ڈھونڈا تو پھر آپ مین پایا ہم نے
نحن اقرب کا وہ کرتا ہے اشارا مجھہ مین

کوزہ گر لے کے بنا خاک کا تو جام الست
شوق نے گوندہ لیا عشق کا گارا مجھہ مین

نام سے غیر کے غیرت ہے تو آ مل پیارے
ہجر کا تیر سے نہین اب تو سہارا مجھہ مین

راز مخفی کیا انسان مین ظاہر اس نے
چارہ گر آپ ہی ڈھونڈھتا ہے وہ چارا مجھہ مین

ظاہرا قطرہ ہون معنے مین ہون دریا قلزم
بحر عرفان کا ہے گم گشتہ کنارا مجھہ مین

راز مین آنکھہ کھلی آپ کو دیکھا جامع
عرش سے فرش تلک جلوہ ہے سارا مجھہ مین

شمس اسرار حقیقت کا ہوا جبکہ طلوع
چھپ گیا ہستی موہوم کا تارا مجھہ مین

ہے کہان دار کہان ہے وہ حسین حلاج
آپ ہی یار انا الحق ہے پکارا مجھ مین

اس لئے غیب سے آیا ہے شہادت مین وہ گل
یعنی جلوہ کا کرے اپنے نظارا مجھ مین

منزل عشق مین لازم ہے رضا و تسلیم
ذکر تا مجھ مین ہے اور پھرتا ہے آرا مجھ مین

عاشق زار مین اپنا ہون مین ڈھونڈون کس کو
مین ہون بیمار ہی مین غم دار ہے پیارا مجھ مین

عشق آئینہ ہے اسرار تجلی ہمہ جا
دیکھلو جلوہ نما آپ ہے پیارا مجھ مین

ملک دل تونے جو ضامن لیا اے شہ عشق
آپ کا گھر ہے میان ہے خدارا مجھ مین

ہین نہین یہ حنائی فتنہ گر کی ایڑیان
خون عاشق مین کف پا اور تر کی ایڑیان

وقت ذبح گر کبھی وہ میرے منہ پر پاے ناز
چوم لون مین ان بہانہ سیمبر کی ایڑیان

محفل جانان مین جانا چاہئے اے دل تجھے
رگڑے پیشانی کی تلوے اور سر کی ایڑیان

اپنی آنکھون سے بناون زیر پاے ناز
برگ گل کے پان ہون اور ہون گوہر کی ایڑیان

کچھ جواب خط نہ آیا اور نہ پیغام زبان
چلتے چلتے گھس گئی ہین نامہ بر کی ایڑیان

ہے وہ پودا حسن کے گلشن کا سر سے پاؤن تک
چشم نرگس ہین نرگس ناز بر کی ایڑیان

اپنی آنکھون پر رکھون اور سر پہ لون اٹھا
غنچہ گل سے ہین نازک سیمبر کی ایڑیان

چل یہان سے اٹھ کر بولا کیا تو ہے تیرا
چوم لے تو ہم سے اب رشک قمر کی ایڑیان

قرۃ العین حاصل جب ہوا اے ضامن علی
اپنی آنکھون پہ رکھو خیر البشر کی ایڑیان

گذرے ہیں سچ برس مجھے بن یار رات دن
تڑپی ہے لوٹتے ہے یہ دل زار رات دن

ممکن نہیں کہ جور سے تیرے کوئی بچے
قاتل علم ہے آپ کی تلوار رات دن

عالم شباب کا میرا بیکار گذر گیا
امید وصل میں تیرے بیکار رات دن

مجنون کو خلق نے تو ایسا بھلا دیا
میرا ہی ہر گلی میں ہے تکرار رات دن

رخ مطلع الصبح ہے شب تار زلف ہے
گویا بہم ہیں یار یہ دیدار رات دن

دیکھا جو دلربا نے مجھے آپ مبتلا
تنگی دلی سے کرتا ہے سنگسار رات دن

ہر دو جہان سے رشتہ الفت کو توڑ کر
زلفوں کا ہو گیا ہوں گرفتار رات دن

دار الشفای یار میں جا کر کوئی کہے
آہ و فغان میں ہے ترا بیمار رات دن

گو عام خاص طالب حرو قصور ہیں
ضامن حضور کا ہے طلبگار رات دن

میں تجھ بن مرتا ہوں کہاں جاؤں کدھر ڈھونڈوں
تیرا جلوہ ہے گونا گون کہاں جاؤں کدھر ڈھونڈوں

پھرا میں کوہ اور بن میں لگی آتش میرے تن میں
میں اس بن ہو گیا مجنون کہاں جاؤں کدھر ڈھونڈوں

ہماری عمر ساری فراق یار میں گذری
کف افسوس ملتا ہوں کہاں جاؤں کدھر ڈھونڈوں

سراغ اس کا نہیں ملتا تمام عالم میں گر ڈھونڈا
بدور گردش گردون کہاں جاؤں کدھر ڈھونڈوں

مثال طایر عنقا نظر آتا نہین پیارا
چھپا پردہ مین ایسا کیون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
کہین پاون اگر اُسکو تو لے آون مین گہر اُس کو
کبہی اُسکو نجانے دون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
مین خاک کوئی جانا کو کیا گلنار رشک گل
میرے خون سے ہے وہ پُرخون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
ہمیشہ بحر وحدت مین رہا غواص معنے کا
نہ ہاتہ آیا دُر مکنون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
مئی وحدت کا پیاسا ہون کہان ہے ساقی مشفق
پلادے بادۂ گلگون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
عجب رنگت ہے رنگا رنگ عجب جلوہ ہے گوناگون
کہان ہے تو خدا بیچون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
وصال یار کی خاطر کیا کیا کیا نپچہہ ہے جمنے
ہزارون پڑہ لئے افسون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون
وہ سرو گلشن خوبی پس پردہ کہان ہوگا
کدہر دیکہون قد موزون کہان جاون کدہر ڈہونڈون
میرا خط نامہ بر لے جاوہی کہنا جو کچہہ دیا یہی خط مین لکہا مضمون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون

اگر یا عشق ہے تو معشوق سے دہن مین لگا رہتا

ہو حسن گل پہ تو مفتون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون

نہین کوئی رفیق اپنا نگوئی چارہ گر اس جا

مین کسسے راز دل کہدون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون

کرون ہر سمت ڈہونڈون پہ رودن کہین گر یار ملجائے

دل و جان دین و ایمان دون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون

فراق یار مین تنہا من عجب حالت ہے اس دل کی

برنگ لالہ پرخون کہان جاؤن کدہر ڈہونڈون

ہمنے بحر عشق مین ہر چند مارے ہاتھ پاؤن

کب ہوے موج سلاسل سے کنارے ہاتھ پاؤن

قید مین مجنون نے تیرے خوب مارے ہاتھ پاؤن

چھٹ نہین سکتے سلاسل سے بچارے ہاتھ پاؤن

کہینچ کب سکتا ہے مانی تیرے دست و پا کی شکل

مانی قدرت نے تیرے یہ سنوارے ہاتھ پاؤن

ذبح کرکے مجکو قاتل نے کہا خوش ہوکے یون

اب تو ٹہنڈے ہوگئے بسمل کے سارے ہاتھ پاؤن

تیرے دست و پا کی بندش دیکھ مجنون رو دیا    قید مین کرتے نہ ہو ایسے ہمارے ہاتھ پاؤن

تیر دستی کر چکا قاتل کہاں میں تہک گیا
یہ تڑپتا ہے یہ اس کے نہ ہارے ہاتھ پاؤن

پنجۂ خورشید سے رفتار جون کبک درے
تیرے دست و پا پہ ہر یک کیون نہ واری ہاتھ پاؤن

ہے دلیل خون عاشق فندق رنگ حنا
دیکھتے ہین سرخ ہم جو یہ تمہاری ہاتھ پاؤن

جابجا لالہ کہلایان خو لنسے بروش زمین
کون سے عاشق نے تیرے یہان پساری ہاتھ پاؤن

موج سے دریا کے ساحل ہون بہم زیر و زبر
مین اگر دریا ہون غم کا ہین کنارے ہاتھ پاؤن

عمر ساری کٹ گئے ضامن کی راہ عشق مین
جب سے طفلی مین گہر کر سنواری ہاتھ پاؤن

| | |
|---|---|
| طوطی نغمہ سرا شیرین دہن گلرخ تن | بلبل باغ ارم سرو سمن گل رخ تن |
| رشک یاقوت ہین لب حسرت گوہر دندان | آب حیوان ہے سخن میم دہن گل رخ تن |
| مثل نے پر ہے گلو نغمہ داؤدی سے | شکر امیز سخن شور فگن گل رخ تن |
| رقص طاؤس چمن کبک روش عیسیٰ دم | پاس کو چہ غزالان ختن گل رخ تن |
| دیکھتی ہی تجھے اے محو تماشائی جہان | ہو گئے سب کے وہین نقش ہرن گل رخ تن |

گل رخ و سرو قد و نرگس چشم جادو | زلف سنبل ہے دہا مشک ختن گلرخ من
مرگیا عاشق جانباز یہ ہو شرط وفا | آگئے پہنانے ہاتہون سے کفن گلرخ من
قوت آیا اُٹھ گیا ملک عدم کو عاشق | تیرے آنے سے گئے رنج و محن گلرخ من

آج ضامن کو سنا دی یہ صداے طوطی
جسکے قربان ہین سب مرغ چمن گلرخ من

وہ آپ کے آنا آج عید ہے ضامن | نصیب نیک ہے طالع سعید ہے ضامن
یہ ایک باغ ہے صد رنگ کہلے ہین گل | بچشم غور دیکھتا تو دید ہے ضامن
ہزارون قتل کئے تجہ سے لیگئے قاتل | تمہاری تیغ نگہ کا شہید ہے ضامن
جو راز غیب کا چاہے کہ مجہپہ کہل جائے | تو عشق گنج نہان کی کلید ہے ضامن
کہان ہے یار خدا دیکہہ نحن اقرب کو | گواہ اسکا تو حبل الورید ہے ضامن
جو اسنے لی ہی لیا دل تو جا کی فکر نہین | یہ اسکا عشق محبت رسید ہے ضامن
ہمارا پیر ہے ہادے ہے رہبر کامل | خدا کا عشق ہے مرشد مرید ہے ضامن
تمام عمر چلا طے ہوا نہ راہ فراق | مقام یار کا ابتک بعید ہے ضامن
اگر ہے شوق شہادت تو سر بکف جانا | صنم کے کوچہ مین قطع و برید ہے ضامن
جو ملک عشق مین پہنچا تو آہ و نالہ سنا | ہر ایک جا یہی گفت و شنید ہے ضامن

خدا کے واسطے مجکو نہ بہولنا صابر
غلام آپ کا بے زر خرید ہے ضامن

تیرے عاشق کو جب ہجران اگر ہووے تو میں جانوں
مثال برق یہاں تیر اگر ہووے تو میں جانوں

تیرے مجنون سودائی کہیں جنگل میں چھانے خاک
بسا بستی میں عاشق کا جو گھر ہووے تو میں جانوں

تو اپنے کھولدے کاکل رخ تاباں پہ او پیارے
گھٹا کالی سے مہتابان بدر ہووے تو میں جانوں

جلادے آتش الفت لگا دے آگ تو ایسے
برنگ شمع سرتاپا شرر ہووے تو میں جانوں

تیری تیغ تغافل سے یہ وہ بسمل ہوا قاتل
ادہر ہووے تو میں جانوں ادہر ہووے تو میں جانوں

کلیجا کہا لیا غم نے تیرے عاشق کا اے جانی
ذرا تو دیکھ لے اگر جگر ہووے تو میں جانوں

تیرے احوال خستہ پر اگرچہ روتے ہیں دشمن
پر اُس کے دل پہ اے صامن اثر ہووے تو میں جانوں

ناوک انداز ہیں اے یار تمہاری آنکھیں
سرمگیں ہمہ بلاخیز غزالان ختن
تو وہ صیاد ہے آہوی فلک بھی نگاہ

تیر و تلوار لگاتے ہیں تمہاری آنکھیں
لے گئیں چھین کے جان جب سنواریں آنکھیں
مرغ دل کیونکہ بچے ہیں شکاری آنکھیں

کیون نہو پیار سے دل مین بادہ زبس
شوق دل مین ہین ہار گسستہ اکا فزا
ایک نظر کرتے ہی اسرار خدا ہم پہ کھلا
نظر پیار سے دیکھین ہین پیاری پی انکھین
جب سے دیکھی ہین تمہاری پیاری انکھین
آہو نہ پہ ہین قربان ساری انکھین

بیخود و مست ہوا عاشق شیدا صامن
جب سے دیکھی ہین تمہاری خماری انکھین

بشمع روی او پروانه ام من — بقید زلف او دیوانه ام من
بظاهر گو که من دیوانه ام من — بباطن با خدا فرزانه ام من
دل و جانم پر از شوق پری رو — ز غم خالی نباشد خانه ام من
جنون وحشتم از حد گذشته — ز مجنون باز پرس افسانه ام من
ندارم غیر حق محبوب جانم — که هم از خویش و بیگانه ام من
نه من هستم نه من گویم مگر یار — انا الحق گوید او فانه ام من

هویدا و نهان صامن پر از شوق
ازین می ساغر و خمخانه ام من

## الردیف الواو

فرقت یار کا یارو نہین یارا ہم کو — ہجر کا غم نے تو اب جان سے مارا ہم کو
غم فرقت نے ستمگار کے مارا ہم کو — سخت مشکل ہے بغیر اسکے گذارا ہم کو
اپنے بیگانون کی نظرون سے گرایا ہم کو — ایسی حالت مین گیا چھوڑ کے پیارا ہم کو

عشق نے خاک مین کیسا خوب ملایا ہم کو
پھر نشان اپنا جو ڈھونڈا تو نپایا ہم کو

خواب بود مین آرام سے سوتے تھے پڑے
شورش عشق مگر تو نے جگایا ہم کو

اُس کی خوابیدہ انکھون نے غرض ہم کو
آنکھ لگتی ہی تہ خاک سلایا ہم کو

دفن کرنا مجھے یار تہ دیوار صنم
سایۂ عرش سے بہتر ہے وہ سایا ہمکو

استخوان پھرتے ہین ٹھکرائے ہوگیا دل سے
اب سگ کوچۂ جانان نے گرایا ہم کو

کیا خبر تھی غم فرقت کی عدم مین ہم کو
عشق تو ہی تھا یہان کھینچ کے لایا ہم کو

چھوڑیو مت مجھے اے شیر بیشہ عشق صنم
غم فرقت نے سراسر ہے کہ کھایا ہم کو

جز خدا اور نہ تھا غیر کا کچھ نام و نشان
ہستی وہمی نے لاچار بہلایا ہم کو

ہے تمنا دل ضامن کی پس از مرگ یہی
وصل حسین میسر ہو خدایا ہم کو

کونسی صورت ہے ایسی یار جو پاؤن تجھکو
حالت زار ستمگار دکھاؤن تجھکو

اپنے بیگانے سبھی ہم سے کنارہ کش ہین
کسکو بھیجون نہین پاس بلاؤن تجھکو

چاک وحشت نے کیا جیب حیا کا دامن
سوزن غم سے گریبان سلاؤن تجھکو

مجھسے ملجائے جو وہ اختر برج خوبی
طالع خفتۂ شب وصل جگاؤن تجھکو

سحر گذرا [illegible] سوتی ہو [illegible]
صبح تک مین غم پر نیرا اٹھاؤن تجھکو

اُس مسیحا نے کبھی یہ نکہا صد افسوس
عاشق کشتۂ جانباز جلاؤن تجھکو

ہاتھ جوڑون ترے پاؤن پڑون سر رکھکر
حسب مقصد وہ دل آزردہ مناؤن تجھکو

چشم اغیار نہ دیکھین تجھے اے نگاخیا
اُس کی خوابیدہ آنکھوں سی اشارہ یہ ہے
گل کہلا تیری شمشیر جفا نے کیا کیا

حقہ دل مین گہر واپہ چہپاؤن تجھکو
آنکھہ لگتی ہے تہ خاک سولاؤن تجھکو
تو جو آوے تو ستمگار دکہاؤن تجھکو

جی مین آتا ہے تیر ہمسامن ستید اک ہے
خوب رو کرکے میر حسان ہنساؤن تجھکو

راز نہان ہے جلوہ گر سامنے میرے ہو بہو
جبکہ مین سمجھن اذن گم کیا مجکو وہ ڈہونڈنے لگا
آنکھہ کھلی جو راز مین آیا نظر وہ ہمہ مین
قطرہ ہے بحر واقعی ذرہ ہے مہر آپ ہے
کعبہ و دیر میکدہ مظہر یار جابجا
نکہت نور احمدی جسکی ہے سب یہ تازگی

چشم بچشم رخ برخ خندہ بخندہ خو بخو
خانہ بخانہ در بدر کوچہ بکوچہ کو بکو
جلوہ بجلوہ جا بجا ذرہ بذرہ مو بمو
قطرہ بقطرہ یم بیم نہر بنہر جو بجو
طرف بطرف سو بسو مہر بمہر رو برو
غنچہ بغنچہ گل بگل رنگ برنگ بو ببو

پیارے صنم نقاب اوٹھا صاحب شعلی کو منہ دکھا
تازہ بتازہ نو بنو غمزہ بغمزہ دو بدو

مائل اسکے حسن پر اپنے طبیعت ہو تو ہو
عاشق جانباز کو کیا چاہئے ناموس ننگ
سخت بے رحمی ہے تجکو او ستمگر بے خبر
جام وقت حد پینے سے کب ہٹتے ہین ہم محتسب

ہے کسیکو کام کیا ہم پر مصیبت ہو تو ہو
مثل مجنون ہم جہان مین گو فضیحت ہو تو ہو
عاشق شیدا کو تیرے گرچہ ذلت ہو تو ہو
واعظو کی ہمین کیسی ہی نصیحت ہو تو ہو

روحِ جانان کے مقابل ہے حقیقت ہے قمر
سامنے اُسکے کسیکی کچھ حقیقت ہو تو ہو

آپ گم جا ہے صنم مین اور انا لیلیٰ کہے
مذہب عشاقین ہان یہ شریعت ہو تو ہو

میری وحشت نے کیا آباد کوہ و دشت کو
بعد مجنون کے تجھے ضامن خلافت ہو تو ہو

ذرہ مہر نما ہون تنہا ہا یا ہو
مطلع نور خدا ہون تنہا ہا یا ہو

در دمن در تن من درد دوائی مری
درد کی اپنی دوا ہون تنہا ہا یا ہو

فکر کا کل کا عدم مین تو نہ تھا اب لیکن
بستہ زلف دوتا ہون تنہا ہا یا ہو

مجھکو عاشق کہو معشوق کہو عشق کہو
جا بجا جلوہ نما ہون تنہا ہا یا ہو

مین ہی مسجود ملایک ہون بشکل آدم
مظہر خاص خدا ہون تنہا ہا یا ہو

بال و پر توڑ دے عشق کے صیاد نے پر
باغ قدسی کا ہما ہون تنہا ہا یا ہو

لامکان اپنا مکان ہے سو تماشے کے لئے
مین تو پردہ مین چھپا ہون تنہا ہا یا ہو

ہو ہے اور ہا ہی انا الحق ہے منزل اپنی
شمس عرفان کی ضیا ہون تنہا ہا یا ہو

کسکو ڈہونڈون مین کسی یار و ہنا و صاحب
آپ مین آپ چھپا ہون تنہا ہا یا ہو

شیشہ تن مین مقید ہون پری کے مانند
نور احمد سے بنا ہون تنہا ہا یا ہو

مجھکو تم غیر نہ سمجھو ہے مرا نام کفیل
مین کہان اُسسے جدا ہون تنہا ہا یا ہو

دم شمشیر کے نیچے دلا ایک دم تو دم لیلو
تڑپ کے ٹوٹ کے ایک دم تو پھر راہ عدم لیلو

تجھے دیتا ہوں میں دل کو یہ اسرار الٰہی ہے
یہ قبلہ ہے یہ کعبہ ہے یہ بیت الحرم ہے لو

بہا لیجائیگا طوفان تیرے گریہ کا اس تنکو
تو تھمتے تم کرو آنکھو تحمل چشم تم ہے لو

بہا ہے لعل لب میں تجھی اے کافر بت سنگین
متاع دین و ایمان کو میں دیتا ہوں صنم لیلو

نہ سنگ آستان چھوڑو علاؤالدین احمد کا
یہ ضامن آپکا بردہ ہے آپکو سپرد م لیلو

بیا بیا ای پی میکر چھپانہ پھرکر دیکھلاکے ہمکو
بچا ہوا ہے میں پھر وصلت لگا کی پستان پلا کے ہمکو

ز تیغ عشقش شہید گشتم نتابجان قسم خدا کی
خراب و مستی بنا دی ساقی شراب وحدت پلا کے ہمکو

تو سرو آزاد نازنینی تمہارے ہی قامتکا میں تمہیں سایا
زیر پا ہے غریب افتان گر انچنان اٹھا کے ہمکو

چو عشق آمد دل و جانم تو شور برپا ہوا قیامت
جگا یا تونے جنون وحشت میں زمین بھی سلا کی ہمکو

بچشم میگون تو نیم خفتہ ہم میں آب حیات اور سم
حیات بخشنہ پلا کے ساز وسلایا پہر بھی جگا کے ہمکو

تو غنچہ ہائے نیہان گلشن عجب ہے رنگ کے گل بنا ہے
ہر ایک چھو شبنم ہو وگریان مثال گل کے ہنسا کے ہمکو

نہ ہے ستمگر عجب گل ویر کے مانند شعلہ رو
گیا وہ محفل میں چھوڑ تنہا مثال شمع جلا کے ہمکو

کبھی صراحی کلام سلیقہ ہو ہم ہی وحشت ہے محتسب کو
ہم آپ ہی ہیں غم کے مارے پہ پھیر فرزند خدا کے ہمکو

غریب مسکین فقیر ضامن لگا ہوا ہوں میں تمہارے صابر
کہ رشک جنت حریم کو یت او ٹہانہ یہاں نے بیٹھا کے ہمکو

کس طرح ڈھونڈے اسے جسکا پتا نہو
مسکین ہر ایک جا ہیگا جب تک سُنا نہو

جب تک خیال غیر سے سینہ صفا نہو
اس بتکدہ میں نور جمال خدا نہو

شمع کی طرح جل کے تیرا راز وا نہو
خاموش جل بجھے کہ دھوان ایک ذرا نہو

ہم سے چھپا تو اوبت نام خدا نہو
بے جرم قتل یار کسیکا روا نہو

سرسبز ہو کہان ثمر و شاخ برگ گل
دانہ کی طرح خاک مین جب تک ملا نہو

جل جل کے خاک بھی نہوا و نہ بجھا
جیسا کہ مین جلا کوئی ایسا جلا نہو

گر جا تیرے بام پہ سے نکلجائے دم بھی گر
پر دل سے تیرے عاشق شیدا اگر نہو

کیا جلانے کوئی گر یہ سوزان شمع کو
راز تپ درون اگر بر ملا نہو

حال تباہ میرا بیان اسسے کیجیو
اس طرح نامہ بر کہ سخن مین گلا نہو

سامان عیش کیجیو نہ مہمان سرای مین
دنیا مین یار کوی ہمیشہ رہا نہو

اسکے سوا نہین ہے کوئی ساز گار خلق
ضامن ہر ایک کار کا غیر از خدا نہو

مر گیا آپ سے جو وہ کسی مار رہی یارو
عمر کو خاک کے مانند گذارے یارو

سخت مشکل ہے عزیزو کہو کیا کیجیے ہا
یار ہی مارے تو پھر کسکو پکارے یارو

ناتوانی کے سوا اور سہارا جو نہو
غم فرقت وہ کہانتک کی سہارے یارو

ہجر مین اس بت کافر کے تو وحشت ہے مجھے
شام سے صبح تلک گنتا ہون تارے یارو

مثل دانہ کی ملے خاک مین سرسبز ہو جب
ثمر و برگ و گل و شاخ یہ سارے یارو

بجز دنیا مین جو ڈوبا تو نہ نکلا افسوس
کشتی عمر لگی اپنے کنارے یارو

کھڑکی کھولی سر بازار پہ ہی رو بے آج
حسن و انداز کی تم کر لو نظارے یارو

عیش دنیا پہ نہ بھولو یہ فقط دیو کا ہے — حسن تیں دل مین لئے جاتی ہین پیاری یارو

پاؤنکو توڑ کے جو بیٹھ رہا یار کے گھر — ہاتھ کو سامنے کس کس کے پسارے یارو

یار وہ ہے کہ مددگار رہو ہر غم مین یک — ہمنے ہر عکس تمہین دیکھا ہے پیارے یارو

سر کو ٹکرا کے در یار پہ جی دونگا ابھی — چھوڑ تنہا ہمین وہ گھر کو سدھارے یارو

مشت مین لاتے ہین کیا بند کبھی دنیا مین — پھر یہ سب جاتے ہین کیون ہاتھ پسارے یارو

ہست کو نیست کبھی تقوہ کو جانے ہے غرور — ایسے بگڑے کو بھلا کون سنوارے یارو

اے طبیبو کوئی تجویز دوا ایسی کرو — نشہ بادۂ الفت کو اوتارے یارو

مر گیا مین غم فرقت مین کسی کافر کے — چارہ سازی نچلی کچھ بھی بچارے یارو

خضر بھی چھوڑ گیا تیرہ جنگل مین مجھے
تم بھی ضامن کو چلے چھوڑ پیارے یارو

ہمنے جانا تم کو جانا پردہ اندر تمہین تو ہو — ظاہر باطن تمہین تو ہو اول آخر تمہین تو ہو

فتوی دیکر کفر کا تمنے قتل کیا ہے عاشق کو — لفظ انا الحق بولکے بیخود دار کے اوپر تمہین تو ہو

احد سے احمد پیارا بنکے امت کا سالار ہوا — صل علی محبوب خدا یا شافع محشر تمہین تو ہو

نحن اقرب کہہ کر صاحب پردہ مین تم خوب چھپے — اب تو ہم پہچان گئے ہین جانی دلبر تمہین تو ہو

عاشق شیدا جلوہ کا اپنے کلیم سے تکلیما — رب ارنی کہہ کہ نالان طور کے اوپر تمہین تو ہو

اول عاشق آپ ہوئے ہو نور نبی پر ذات خدا — آخر کیا کیا رنگ دکھا کر ساقی کوثر تمہین تو ہو

جب سے عاشق تم پہ ہوا ہے ضامن مسکین خضر عشق — میرے قبلہ میرے کعبہ میرے مظہر تمہین تو ہو

نشنا ئی مستی عروج مین ہے شراب گل کا خمار دیکھو
بھٹک رہے ہین یہ طفل غنچہ چمن مین چل کے بہار دیکھو
عجب کے رنگت کی ہین نئے رنگ عبیر و کیسر گلال خوشرنگ
کہ خاک عاشق لہو کی ہو رنگ ہمارا اوڑتا غبار دیکھو
اودہر تو پچکاریان ہین ماری ایدہر ہے انکھو نسے خون جاری
یہ ناتوان کو ہے بیقراری تم ایک گیند اسکے مار دیکھو
تمام سامان بہاگ کے ہین خوشی محبت کے لاگ کے ہین
سویار بن دن یہ آگ کے ہین یہ ہوری جل جائے یار دیکھو
کہین صراحی کرے ہے قلقل حریف بلبل کے پیتے ہین مُل
چمن مین بلبل کا ہے یہی غل یہ ہوری کی شب گذار دیکھو
ملی بدن پر یہ خاک ہمنے جلا کے تن من تمہارے غم مین
جو اشک جارے ہین چشم تر سے تو آنسوؤنکی پہوار دیکھو
وہ چتر کاہنا ہے مرلی والا کہ جسنے سکہیونپہ رنگ ڈالا
تمہارا ضامن ہے دیکہا بہالا تم ایک گیند اسکے مار دیکھو
یاد رکھہ کہول دلکی انکھہ کو تو ذکر کر لا الہ الا ہو
ذکر سے چین دل کو تیرے ہو ذکر کر لا الہ الا ہو
بس ہمیشہ نہین ہے یہان جینا کہول اب انکھہ دیکھہ ہی بنیا + آخرش زہر مرگ ہے

چار دن کی حیات کے اوپر اے میری جان تو غرور نکر

ہے کھڑی موت سر پہ لئے خنجر ذکر کر لا الہ الا ہو

گور ہے ایک قید خانہ کل توڑ دیگی بدن کو باہم مل

ہر طرح کا عذاب ہو نازل ذکر کر لا الہ الا ہو

زن و فرزند مادر اور پدر ڈال کر تجھکو قبر کے اندر

سب یہ لوٹینگے تیرا دولت و زر ذکر کر لا الہ الا ہو

جسکو سمجھے ہے تو عزیز یہان کام آوے کوئی تیری ہان

وہان تو اعمال ہووین سارے عیان ذکر کر لا الہ الا ہو

چھوڑ غیبت گناہ سب چھوڑ دو سب دنیا سے دل کو اب توڑ دو

یاد مولے کیطرف تم دوڑ دو ذکر کر لا الہ الا ہو

لے ستا یہ کر ذکرا لم ہو نور جنت رسان دل عالم

تم کو بخشے کرے خدا رحم ذکر کر لا الہ الا ہو

باغ دنیا مین تو گلاب کا پھول ہو خوشبو نہ ذکر حق پھول

تو جو چاہے وہی تجھے ہو حصول ذکر کر لا الہ الا ہو

اسم اعظم صحیح روایت سے ہے یہ قرآن مین چند آیت سے

تو ہدایت اسی قرات سے ذکر کر لا الہ الا ہو

ذکر کو کر لیا اپنا بس توفیق ایسا ہو کہ عشق شفیق + سنگ دل ذکر حق سے ہووی

کام دنیا و دین کا بن جائے گر خفا ہو خدا بھی من جائے
تو لگی ذکر دل میں ہنجاوے ذکر لا الہ الا ہو

چھوٹ جائیگا جھگڑے کل ضامن اب تو سنبھل سمجھ کچلیا
نفس کافر کو نیچے پاؤں کے مل ذکر لا الہ الا ہو

آملِ پیارے آمل یار آمل جانی آمل تو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

کسکا مجنوں لیلیٰ کو ہر جا گھر ہی تو ہی تو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

پڑھتی اسکو نماز قضا خون جگر سے کرکے وضو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

عین عاشق کب صفت تو ہے جانی ایمہ ہو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

دیر و حرم و کنشت جلوہ نما ہے تو ہر سو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

دیدے ساقی جام لقا پڑھی ہے تیرا ہو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

جسکو دیکھا مر ہی گیا چشم سیہ میں ہے جادو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

دل ہے قیدی ہم بلا الجھی ہے سلجھا گیسو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

کیوں نکھیں ہم صل علی ہر کل ہے یہ تیری ہو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

ضامن علی تو ہو گے فنا ذکر کیا کر اللہ ہو
انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ہو

میری جان و دل نے یہی لی ہے لو بارک وسلم وصلو علیہ
خدا خود محبت سے فرماتا ہے وبارک وسلم وصل علیہ

محمدؐ کو معراج میں بالخدا دوئی کا نشان بے نشان ہو گیا
کمالات ربی ہوئے دم میں طے وبارک وسلم وصل علیہ

تھا او محمدیہ میں ایک دہ ہوئی او نپہ وحدت ختم منکرو
خدا خود یکے ہم محمدؐ یکے وبارک وسلم وصل علیہ

وہ احمد بلا میم ہے وہ احد وہ عربی بلا عین ہیں عین رب
جو کل شے ہے لا شئے وہ ہے کل ہے شے وبارک وسلم وصل علیہ

اگر وصف احمد دو عالم لکھیں سکشتہ قلم سان وہ عاجز رہیں
وہ حسرت سے نالاں ہوں چون بانگ نے وبارک وسلم وصل علیہ

جو احمد کو کوئی احد کہہ اٹھے فقط میم کا ایک پردہ تو ہے
تخم دل میں اُنکے محبت کے می وبارک وسلم وصل علیہ

میں پاپی سگ احمدی کا ہوں خاک تو جب لعنت عصیان سے ہو جاؤ پاک
سعادت الٰہی یہ ہمکو ملی وبارک وسلم وصل علیہ

خبر لو میری جلد تم یا نبی مدد تم کرو میری مہلے علے
کہ مجھپے ہے نازل بلا پے بہ پے وبارک وسلم وصل علیہ

وہ نور جمال تقدس دکھا کہ مشتاق جس نور کا تھا خدا
تخم سحر ضامن کہاں تک رہی وبارک وسلم وصل علیہ

نماز پڑھوں یا بچے میں دیکھوں عشق کہے تو یار کو دیکھ
شرع کہے چل حج کو وحشی صاحب کے دربار کو دیکھ

قاضی نے یہ حکم لگایا کعبہ کی دیوار کو دیکھ
فتوے دیوی عشق کا مفتی کعبہ کی سرکار کو دیکھ

کعبہ میرا گھر ٹھیرا عاشق نے تجھ سے طواف کرین
ابرو کی محراب مین عاشق سجدہ کرین دیدار کو دیکھ

ملا کہے ہو شرع کا بندہ یار کہے دی سب کو چھوڑ
آفت مین ایک جان ہے میرے خلقت کی تکرار کو دیکھ

حرف پڑھون یا معنے سمجھون گل کو دیکھو یا لون خوشبو
ظاہر و باطن احد ہے احمد میم کے تو اسرار کو دیکھ

بند کر ضامن منہ کو اپنے یہ تو اونچے بول نہ بول
کہان وہ عاشق کہان تیرا منہ ابھی تو تکرار کو دیکھ

کیا بیان کیجیے ہماری آہ
دم گیا اپنا آہ کے ہمراہ

عشق مین شاہ کے ہوا ہے گدا
نکلا مجھ فقیر سے وہ شاہ

نیم بسمل تڑپ رہا ہون مین
دل مین میرے لگا ہے تیر نگاہ

عشق سے لامکان مین جا پہونچا
اٹھ ہی گئے گھر سے عبد اللہ

عشق رہبر ہے زاہد و اپنا
عشق کو جانئے کیا کوئی گمراہ

عشق یارو کوئی بری ہے بلا
خانمان جا تو دل کرے ہے تباہ

عشق مین تیرے مر گیا ضامن
تجھکو ڈھونڈو کہان میرے اللہ

مظہر اسرار ہے دل ہے منور آئینہ
آئینہ اسکندری سے ہے یہ بہتر آئینہ

جب ہوا روی مقابل تیری لیکر آئینہ
ہو گیا حیرت زدہ سا دیکھ ششدر آئینہ

زنگ عصیان سے جو ہو دلکا مکدر آئینہ
سنگدل تیتر ہین پہر ہو پتہر آئینہ

مہر کا آئینہ بہی تیری دید کا مشتاق ہے
اسلیئے پہرتا ہے کو دن لیکے گہر گہر آئینہ

آئینہ بندی نہ کیونکر مین کرون ای نازنین
ہے تیرے تصویر میرے دلکی اندر آئینہ

روی عکس یار سے جب آئینہ سیراب ہو
کیون نہ دل ہو جائے میرا حوض کوثر آئینہ

آئینہ کیا چاہیے رہتی سمتی کو تیرے
جب کہائی تجہکو دلبر چرخ اخضر آئینہ

تجہکو دکہلا کر ترا حسن ازل ای نازنین
ہو گیا دشمن میرا اور تیرا رہبر آئینہ

بیخودی جو دم گئے صاف جلا ظاہر ہوا
ہو گیا روی نماد یوار ہر در آئینہ

غیر حق تو ہو مشغول لا غیر کے ساتہ
کفر ہے اسکو سمجہ دل سے ذرا غور کے ساتہ

آب اور برف حقیقت مین ہین دونون ایک
غیر ہر شے کو سمجہتا ہے اسی طور کے ساتہ

موج دریا و قطرہ و حباب فی ماہی
برزخ بحر ہین دائر صفت دور کے ساتہ

اپنا تو آپ ہے پردہ ہی اٹہا دیکہ حجاب
مظہر یار ہو ظاہر وہین فی الفور کے ساتہ

نور احمد ہے ہر ایک شے مین نمایان صنا من
جون مئی سرخ کہ ہو کاسہ بلور کے ساتہ

چشم بیمار کا بیمار ہون واللہ باللہ
زلف پیچان کا گرفتار ہون واللہ باللہ

ساقیا جام بقا ہمکو پلا بہر خدا
مَیٔ وحدت کا طلبگار ہون واسد بابہم

اے عزیزو صفت عشق زلیخائی مین
اپنے یوسف کا خریدار ہون واسد بابہم

نبض دیکھو نہ طبیبو نہ شفا ہووے گی
عشق کے مرض کا بیمار ہون واسد بابہم

نکہت گل کی تمنا ہے نہ گلشن کی ہوس
دل پر داغ کا گلزار ہون واسد بابہم

زلف ناگن کا تصور نہ رہا ہے ہمکو
گویا چھاتی پہ لئے مار ہون واسد بابہم

برق کی طرح تپ ہجر مین ... چین نہین
شورش عشق سے لاچار ہون واسد بابہم

چشم خونخوار نے تیری مجھے ان مار اے قاتل
رات دن آنکھونسے خونبار ہون واسد بابہم

مثل گل رکھتے تھے دل ہاتہ مین ضامن کا کبھی
اب تو آنکھون مین تیری خار ہون واسد بابہم

حسن رخ دلدار ہے کچھ اور زیادہ
انداز نئے ناز نئے طور زیادہ

الفت نہ محبت نہ تلطف نہ مروت
دن رات ستمگار کی ہین جور زیادہ

ممکن ہے صفت میم دہن کی نہ کمر کی
ہوتی ہے مگر صرف یہان غور زیادہ

دہ چند ہوا حسن رخ یار کے تل سے
جون صفر سے اعداد ہون فی الفور زیادہ

گھبرا کے جو صحرا کو نکل جاتے ہو ضامن
ہو جاتی ہے وحشت بھی اسی طور زیادہ

کیسی کہون عزیزو شب ہجران کا قصہ
پنہان ہے تو بہتر سوز دروں کا قصہ

چھٹی ہے لوٹتی ہے بیتاب ہے جو ایسی
اس برق نے سنا ہے ہم دل جلوں کا قصہ

تیرے کوچہ میں ناحق ناخدا ترس
ہماری خاک مدت تک اڑا کی

کرے کے کیا تیرے بن حور و غلمان
ہمیں خواہش ہے دیدار خدا کی

پچھوڑا عمر بھر دیوانہ دل
تیری وہ زلف کافر ہے بلا کی

نکالا بتکدہ سے محتسب کو
سبو کش تمکو حرمت ہے خدا کی

کبھی مومن کبھی کافر ہوئے ہم
محبت ہو گئی زلف دوتا کی

رخ زیبا کہا سلے پردہ پوش
لبوں پہ جان آئی مبتلا کی

شکایت قصہ ناحق کو دے چھوڑ
سنا دے بات تو صد مدعا کی

نظر آنے لگی ہے صورت یار
دل آئینہ کو ہمنے جلا کی

تم پہونچے جہاں ملک ملکوت بے عشق
مکان لامکان تیرا ہے خدا کی

چھڑک دو زخم دل پر تم نمک اور
لگی ہے برچھی سے ہم پہ تم مر سا کی

ہوا کہا چل ہوا ہوا ہے صبا تو
نہ لائی بو بھی زلف مشک سا کی

خلیفہ ہو گیا لے کر امانت
یہ بازی لے گیا انسان خدا کی

مریض عشق مر جاکے تو جہٹ جا
یہی تدبیر ہے ضامن شفا کی

وصل سے پہلی میری جان وہ جانی مانگی
جاودانی کے عیوض عالم فانی مانگی

مرہم زہر میرا زخم نہانی مانگے
کشتہ تیغ محبت کا نہ پانی مانگے

شمع کافوری سحر ہو لئی ہنسدی افسوس
عشق پیری میں میرا جوش جوانی مانگے

پروانہ سا تو اے دل آتش مین عشق کی جل — باقی رہے کوئی دن یہان ولجلون کا قصہ

گر تو ہے عاشق اپنا تجھ پار مت نظر کر — کہتا ہے کس لیئے پھر نیک و زبونکا قصہ

ہر روز چرخ پر فتنہ ہمقری گیی ہی برہم ہے — یا رب تمام کردی گردون دون کا قصہ

قصہ کہانیون مین گذشتین ہین کی انجمن — سنتے نہین ہین پردہ ہم سے برونکا قصہ

علم الضا مین ضامن جبسے فنا ہوا ہے
ہیچون و بیچگون سے اس بے نونکا قصہ

دکھائی یار نے مہندی اسی جب سنگار کے ہاتھ — تو مانی مر گیا حسرت سے سر پہ مار کے ہاتھ

پڑھے جو فاتحہ تو قبر پر مسیحا دم — تو گور سے تیرا کشتہ اٹھے پسار کے ہاتھ

ہے مرگ بعد میری خاک مین جنونکا اثر — بنائی قیس جو آجاوے وہ کمہار کے ہاتھ

ہماری پیاس بجھے آب تیغ سے اسکی — لبان زخم سے چومونگا اپنے یار کے ہاتھ

مریض عشق سے کہدو پڑے ہے نماز قضا — لگا کے کرنی تیمم میرے غبار کے ہاتھ

وہ آئین غسل کی خاطر تو خوب نہلاون — غریق بحر محبت مین بے قرار کے ہاتھ

پہونچ گیا ہون گلی مین تمھاری ہو کے غبار — غرض پہونچے قدم تک تو خاکسار کے ہاتھ

عزیزو کیا کرے ضامن بیمار دنیا کو
نہون گلے مین جو اس غمگسار کے ہاتھ

## الردیف الیاے

تیرا کوچہ ہے منزل کربلا کی — ہماری خون کی ندیان بہا کی

میں وہ دیوانہ و حیران ہوں نحیف و بیجان
میری تصویر سے مجنون کی بھی نشانی نکلے

دیکھے خط نامہ رسان کہنا یہ احوال سبھی
شکوۂ جور و جفا گر دہن زبانی نکلے

دفتر عشق کا ہے طول میں کیونکر چھوٹن
ایک عالم سے یہ قصہ کی کہانی نکلے

چاہ میں اسکی زلیخا کی صفت ضامن ہے
جان و دل تجھ سے جو وہ یوسف ثانی نکلے

فرقت نے تیری جان میری یار نکالی
کیوں تیغ ستم تو نے ستمگار نکالی

تدبیر کوئی یار و اگر یار نکالی
کیوں قتل کے خاطر مرے تلوار نکالی

گر آہ کوئی ہمنے قضا کار نکالی
جان سخت رقیبوں کی وہیں مار نکالی

خفگی کی نظر میں ہیں حکایات محبت
یہ وضع نئی تو نے مزہ دار نکالی

ابروئی کمان تیر نگہہ ناوک انداز
پیکان ہدف دل سے میرے یار نکالی

اس مار سم آلودہ کا کل نے تمہارے
مارے ہوئے زلفوں کے لیے مار نکالی

رخسارۂ روشن پہ سیہ زلف کو چھوڑا
اس صبح سعادت پہ شب تار نکالی

ہمکو جو کیا قتل کسی پردہ نشین نے
اب لاش میں ہم یوں سر بازار نکالی

کس جوش میں ہے دختر رز تیری تجلی
زاہد نے گرد اپنے کو دستار نکالی

جل جائیگا خیمہ تیرا اے چرخ سیہ کار
گر آہ کوئی ہم نے شرربار نکالی

دم بھر نہیں دم لیتا ہے پہلو میں یہ وحشی
بجلی کی صفت دل نے یہ رفتار نکالی

زاہد نے تجھے دیکھ کے تسبیح کو پھینکا
گردن سے برہمن نے بھی زنار نکالی

مین دیکھہ نہین سکتا اُسے گا ہی جو دیکھا ۔ آنکھہ اُسنے میری طرف تو نخو از نکالی

ہو جائیگا ضامن شرف رویت دیدار
اس شوخ نے کہڑکی سر بازار نکالی

دورہ ساقی ہین کیا ساغر چلے ۔ ساقیا یہ دور تا محشر چلے
کون کہتا ہے کہ عاشق مر چلے ۔ قید سے چہوٹے وہ اپنے گہر چلے
حسرتا دنیا مین ہم کیا کر چلے ۔ بار عصیان سر پہ ناحق دہر چلے
ہجر مین اُس بت کے ہم کیا کر چلے ۔ ناگہانی موت آئی مر چلے
خفتگان خاک کی مرقد پہ تم ۔ اے صنم کیا حشر برپا کر چلے
دم نہارے عاشق صابر کبھی ۔ جب ستمگر کا حلق پر خنجر چلے
ساقیا سرشار میخوار ونکے جام ۔ کتنے توڑے اور کتنے بہر چلے
میکدہ مین قاضی و ملا گرو ۔ محتسب دستار اپنی دہر چلے
کوچۂ قاتل مین کفنی پہن ہم ۔ سر کو لے اپنی ہتیلی پر چلے
بر سر بازار مجنون پر ترے ۔ کود کون کے ہات سے پتہر چلے
واہ والے نشۂ بادہ ہوس ۔ ساغر عصیان کو ہمتو بہر چلے
دشمن آدم ہے گندم دیکھلو ۔ آسیا او سپر صدا گہر گہر چلے

زندگی بن یار ضامن ہو چلے
ہمکو تنہا چہوڑ وہ دلبر چلے

فی الحقیقت راز دانی اور ہے
واعظون یہ قصہ خوانی اور ہے

مر گیا مرنے سے پہلی جو کوئی
اس کی عمر جاودانی اور ہے

شمع پر پروانہ کو جل جانے سے ہے
دم بدم یہان جانفشانی اور ہے

عشق کے معشوق ہین یہ نازنین
چشتیون کی یہ نشانی اور ہے

کوہکن نے جان شیرین مفت دی
جانفشانی اور ہے اور کامرانی اور ہے

یاد آیا وصل کا دن شام ہجر
یہ بلائے ناگہانی اور ہے

زاہدو کعبہ کا بانی ہے خلیل
کعبۂ دل کا تو بانی اور ہے

منع کیون کرتے ہو اسکے عشق سے
کیا عزیزو اسکا ثانی اور ہے

خود وہ آیا اور پھرے وصل کی
مہربان یہ قدردانی اور ہے

نامہ بر خط دے کے کہتا حال زار
میرا لکھنا اور ہے کہتا زبانی اور ہے

ان بتون کے عشق مین مت جان دے
ضامن اپنا یار جانی اور ہے

دل مین وہ سوز ہے جو کیون نہ زبان جلے
دل بھی جلے جگر بھی جلے جسم و جان جلے

اے عشق شعلہ زن وہ جلایا نہان مجھے
فانوس تن مین شمع صفت استخوان جلے

یہ عشق وہ بلا ہے کہ کچھ چھوڑتا نہین
جو اسمین آ جلے تو معہ جان و مان جلے

دوزخ مین گر جلا تو جلا لذتین اوٹھا
بے جرم اک عشق مین ہم ایمیان جلے

کھینچون اگر مین آہ شرربار آتشین
خیمہ سیاہ وہین تیرا آسمان جلے

رخسار آتشین گل خندان پہ عاشقو
افسوس اس بہار مین بلبل کی جان جلے

اس باغ سے خزن نہیں بھی ایگل بچا ئیگا
بلبل کا جب تلک کہ نہ یہ آشیان جلے

خاموش شور شمع مین ہین چند فائدہ
پروانہ دیکھو بزم مین آکر کہان جلے

عاشق کو چاہئے کہ وہ جل جل کے ہو فنا
جسطرح سے چراغ کا یارو دھوان جلے

اے برق عشق خرمن ہستی کو پھونکدے
مانند پنبہ میرا سبھی جسم و جان جلے

ظاہر ہے سوز و غم دل پروانہ اور شمع
حسرت کہ جان صفا من سسکین نہان جلے

ہر کا بھید نپایا صفا من ہر کا بھید نپا یارے
آپ ہی پرگھٹ ہو ہر جائے آپ مین آپ چھپایا رے

آپ کہی وہ نحن اقرب آپ سے کہے فی انفسکم
آپ کہی وہ تحت قبائی و اعبد کھون فرمایا رے

جب تک تہا وہ پردہ اندر سگرا بھید رہا تھا چھپا
پھر گھٹ ہو کر پیا کل سیان انت بکہا ریڑ ہایا رے

ات اور اُت اور مین تو پیارے وہم و خیال بڑہایا رے
ظاہر باطن آپ نرنجن اپنا آپ دکھایا رے

حسن حسین اور فاطمہ حیدر ایک برنگی شکل دکہا
احد نے لیکر میم کا پردہ احمد نام رکھایا رے

وہی تو بولا رب ارنی لن ترانی آپ کہا
ڈال خلیل کو نار کے اندر کیا کیا شور مچایا رے

سولی پر منصور چڑہایا سر کٹوایا سرمد کا
عشق نے دیکھو اللہ لوگو کیسا ناچ نچایا رے

آدم سے تب آدمی نکلے آدم کہاں سے آیا ہے
سبھی ملایک سیس نیواوین ہرنی لے یہ گایا رے

آپ ہی صانمن آپ ہی مظہر آپ ہی صابر آپ ہی خدا
نیرنگی جب رنگ مین آیا کیا کیا رنگ دکھایا رے

حسرتا دنیا مین ہم کیا کر گئے
بار عصیان سر پر اپنے دہر گئے

الفت جانان سے کیون ہم ڈر گئے
ناحق اعدا کی وفا مین مر گئے

عاشق جانباز اکثر مر گئے
وصل کی اسکی تمنا کر گئے

پر نہ وہ آکر ملا آرام جان
گہر گئے کتنون کے اس مین سر گئے

دولت زر جمع کر جو مر گئے
سر بسر قارون کے وہ ہمسر گئے

بازوے ملکوت وہان پر جل گئے
لامکان تک پر بشر نے پر گئے

مر گئے جو مر گئے زندہ ہوئے
اس جہان مین نام اپنا کر گئے

جی گئے جو مر گئے وہ چہٹ گئے
ہم سے غمخوارون سے وہ بہتر گئے

اسکے جور و ظلم نے مارا ہمین
جی گئے جی لے ہی جی جب مر گئے

ابر چشم زار برسے اسقدر
نالہ و تالاب ضا مین بہر گئے

نبی جی کا وہ عالی آستان ہے — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
اوڑاتے خاک ہمنے اب وہان سے — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
مکان اپنا ہوا جب لامکان سے — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
شب معراج مین بولے ملایک — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
شب یلدامین نیچے ہوگیا چاند — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
ملایک لے گئے رضوان شتدا د — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے
وہان خاکی کوئی پہونچا ہے یہ عشق — زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے

ہوا صحرا مین یہ ثابت عکس مضمون
زمین اوپر ہے نیچے آسمان ہے

تلخی جان کو میری آسان کر گئے — خنجر سے ذبح کر کے وہ احسان کر گئے
پہلو سے لیکے دل میرے پہلو سے اٹھ گئے — میرے کہان گئے میرے سامان کر گئے
حسرت یہی رہی کہ نہ پوچہا کسیکا حال — [illegible] ہزار جان کو قربان کر گئے
شانہ کیا نہ زلف پریشان مین یار نے — دل کو ہمارے ہائے پریشان کر گئے
کیا کیا کہلائے گل تیرے تیغ جفا نے یار — سینہ کو میرے تم تو گلستان کر گئے
دکہلا کے ہمکو جلوہ رخسار چھپ گئے — آئینہ سان مجہے تو وہ حیران کر گئے

بیمار عشق کو نکہ تیر سے تو ہاے ۔ دنیا میں کوئی دم کا وہ مہمان کر گئے
دکھلا کے برہمن کو رخ مصحفئ صنم ۔ کتنے ہی ہندوؤنکو مسلمان کر گئے
آہ و فغان و حسرت و غم دیکے مجھے ۔ کتنے ہی میری جانکے نگہبان کر گئے
آئی ہے عشق فوج غم و درد کے لئے ۔ جان و جگر کی ملک کو ویران کر گئے

مضمون جانگداز سے ضامن قوی عاشقو
مشہور ملک ہند میں دیوان کر گئے

اس آتش الفت نے یہ کیا آگ لگا دی ۔ یہانتک مجھے پہونچا کہ میری جان جلا دی
مدت سے نہیں ہوش میں آیا ہے یہ بدمست ۔ ساقی نے یہ کیا بادۂ گلگون مجھے پلا دی
بیمار محبت پہ نہ کچھ رحم کیا ہاے ۔ معجون سم آلودہ طبیبون نے کھلا دی
اے باد صبا یاد کرینگے تجھے کیا ہم ۔ اس گل کی خبر تو نے کبھی ہمکو نہ لا دی
اے رشک مسیحا تیری رفتار پہ قربان ۔ ٹھوکر سے میری لاش کئی بار چلا دی
اے آہ جگر سوز بلا فتنہ انگیز ۔ لی سر سے قدم تک میری ہستی کو جلا دے
اے باد صبا باغ میں سب گل تو کھلائے ۔ پر دل کی ہماری نہ کلی تو نے کھلا دی
اس جان کو رکھتا ہے فدا کرنے کو تجھپر ۔ آئی تھی قضا لینے کو پر ہمنے ٹلا دی
جیتا ہوا جاے نکو کہی مرکے یہانسے ۔ پھرتی ہے یہی کوچۂ قاتل میں منا دی
آرام سے سو لیتے ہیں پڑ کر ملک عدم میں ۔ اے عشق مجھے لا کے یہان دھوم مچا دی
اے دشمن احباب محبت گرا عدا ۔ پہلے ہی ملاقات میں ہل کرکے دغا دی

| | |
|---|---|
| اس عشق نے اُلٹے ہین سبھی کام ہمارے | شادی تو ہیرا غم ہوا اور غم ہوئی شادی |
| ملنے کی قسم کہائی ہے قاتل نے یکایک | اے قاصد لے فال یہ کیا تونے سنادی |
| مفسد نکہو عاشق جانباز کو صاحب | ہان حسن مگر آپکا بالکل ہے فسادی |

اس عشق نے افلاک پہ پہونچایا ہے ضامن
گو خاک مین لیکر کے میری خاک اڑادی

دکہاوے ہمکو جمال اپنا مین جان بلب ہون یہ ٹال کیا ہے
یہ خاکسارون سے رنج کیا ہے یہ بیکسون سے ملال کیا ہے

کمان ابروئے تیغ خونے قضا ہے قبضہ مین اُسکے قاتل
تمہاری ابروکے آگے مہر و فلک یہ روشن ہلال کیا ہے

لگا ہے جنجال میری جان کو مین پیچ کہاتا ہون مثل سنبل
کہ قید کرنے کو مرغ دل کے تمہاری زلفونکا جال کیا ہے

اوٹہا نہ در سے تو اپنے ہمکو مین تیرا عاشق ہون جانسے گذرا
پچہوڑ جاؤن گا تیرے درکو تمہارے دل مین خیال کیا ہے

تمہارا رخسار حق نما ہے یہ آئینہ ہے جمال حق کا
کہ جسنے دیکہا ہے تمکو صاحب خدا کا ملنا محال کیا ہے

یہ میٹہی باتین ادا کی چتون رسیلی آنکہون نے ہمکو مارا
جو تیغ ہجران سے ہمکو مارو تو آپ کا یہ کمال کیا ہے

اسی توقع مین عمر گذری کہ یار ہم سے تو آملے گا
نہ ہم نے جانا کہ وصل کیا ہے نہ ہم نے دیکھا وصال کیا ہے

تمہارے بسمل کا رقص دیکھا فلک پہ ہر کا حال بگڑا
تو ہاتھ مل مل کے بولے صوفی یہ وجد کیا ہے یہ حال کیا ہے

چلا جو گھر سے نکل کے اپنے وہ کبک رفتار نازنینی
ہوئے ہین پامال سیکڑون دل بتاؤ صاحب یہ چال کیا ہے

تمہارے قدمون مین دم نکل جائے یہی تمنا ہے عمر دون کی
ہم بادشاہون کا وصل چاہے فقیر مسکین مجال کیا ہے

یہ دل مین حسرت ہے لیجا ہم زبان پہ اپنے یہ ہے شکایت
کبھی نہ پوچھا کہ تیرا ضامن ہماری فرقت مین حال کیا ہے

جفا کرے یا وفا دکھائے وہ قتل کر دیوے یا جلائے
کسی کی طاقت زبان پہ لائے یہ کیا کیا ہے مجال کیا ہے

تعشق کر تو بتون کا خدا اسی یہ سخت کافر ہین بیمروت
کہ دل کو پہلو مین تھام لے تو نہین ہے مشکل سنبھال کیا ہے

اے دل نالان مجھے ہر دم ستانا چھوڑ دے
کوچۂ جانان مین تو ہر روز جانا چھوڑ دے
مین کہا غیرون کے گھر جانا تو جانا چھوڑ دے
دم بدم پہلو مین میرے تلملانا چھوڑ دے
اے دل نادان تو قدر اپنی گھٹانا چھوڑ دے
لگے کہنے کہ جب تو یہان کا آنا چھوڑ دے

طایر دل گر قفس مین آب و دانا چھوڑ دے
پر نہ وہ صیاد تیرا خون بہانا چھوڑ دی

کوچۂ قاتل مین ای عاشق تو جانا چھوڑ دے
گر گیا چھولی سے وہان تو پھر کے آنا چھوڑ دی

عاشق جانباز کا تو آزمانا چھوڑ دی
آزمانا پر آزمایش کا بہانہ چھوڑ دی

بلبل نالان خزان مین ہی چھپانا چھوڑ دی
اب نکل اس باغ سے تو آشیانا چھوڑ دی

رات دن مرتا ہے کہا کھا کے غم بے فائدہ
بیوفا کی چاہ مین یہ زہر کہانا چھوڑ دی

مثل پروانہ کے جلجا شمع رو کے عشق مین
شمع سان صبح تلک دل کا جلانا چھوڑ دی

اے کمان ابرو نگاہ تیر سے دل چھن گیا
کوئی دم تو تیر زن تو یہ نشانا چھوڑ دی

خانہ دنیا کا بالکل کارخانہ ہے خراب
جز خدا کی یاد کے یہ کارخانہ چھوڑ دی

گوہر دل گم گیا ہے کوئی جاتا ہے اگر
خاک تو مت چھان دانا ایک دانا چھوڑ دی

مولوی جی تم ہوئے ظاہر نما باطن خراب
ان دغابازی کے مسلونکا بنانا چھوڑ دی

رنگ لائیگا یہ ایک دن آپ کا رنگ حنا
بے گناہونکا ستمگر خون بہانا چھوڑ دی

زہد تقوی جبہ مسواک تسبیح یہان لے
ضامن [?] اپنا طرز اب تو عاشقانہ چھوڑ دی

اگے اس دنیا مین یار و داغ حسرت لیچلے
داغ دل لے چلے کیا یار صحبت لیچلے

رنج و غم سوز جگر بیتابی دل لے چلے
ہم بغل مین اپنے ایک شور قیامت لیچلے

سر بکف جاتے ہین کوئی یار ہین ہم تو مگر
سر کو اپنے دوش پہ ہم بے [?] طاقت لیچلے

کوی جاتا نہین جب آئے ہو گئے بیمار عشق
جا کے ہم دار الشفا مین رنج و زحمت لیچلے

رشک گلزار ارم تھا آپکے جلوون سے گھر | گلشن اجڑا ان سے ہے ہم تو برکت لیچلے
تم رقیبونکو جو قاتل ساتھ اپنے لے چلے | ہمکو وحشت لیچلی ہم ساتھ وحشت لیچلے
اس صنم کو ساتھ اپنے اہل ہمت لیچلے | وای قسمت ہم تو اپنے دلمین حسرت لیچلے
ہم محبت کر چلے جان تک تو آفت لیچلے | دی چلے دل انکو ہم کی مصیبت لیچلا
دم نہ مارا ہمنے قاتل تیغ دو دم کے تلے | جانکو تسلیم کی ایمان سلامت لیچلے

کوچۂ جانان مین عاشق جو گیا مارا گیا
شکر ہے ہم جان کو حضرت سلامت لیچلے

تریاق زہر مار سیہ کا اوتار دی | ڈستی ہے زلف یار وہ کافر ہے مار دی
اودیکھو دیکھلو میرے رہو نہ بچا یہ ہوش | اتنا الٰہی دل کو میرے تو قرار دی
تسمہ نہ چھوڑی خنجر ابروی یار جون | شمشیر اس طرح کی بناکر اتار دی
ترسا کے ہجر مین بہت ترسا تمار تا | تلوار کھینچ کر مجھے ایک بار مار دی
مٹی گندھی شراب محبت کی ہے میری | پیالا بنا کے خاک کا میرے کمہار دی
تیرے لبونمین آب بقا ہے مسیح دم | بوسہ لبونکا اور بھی لطف شعار دی
الجھا ہے دل میرا تو پریشان زلف مین | مشاطہ زلف یار کو کافر سنوار دی
سبزہ کیطرح دل میرا آویزہ گوش ہو | بالا بنا کے یار کو ایسا سنار دی
ابرو تمہاری خنجر بران کا کار دی | کیا دیر ہے شہید محبت کو مار دی
قدرت خدا کی ہم سے ملے وہ حجاب کے | جسکو کہ چاہے صانع قدرت سنوار دے

عمر دے چلا ہے یار نے قم کی صدا سے چند — اپنے شہید کو بھی مسیحا پکار دی

مدت ہے التجا ہے تیری تیغ ناز سے — بار گران ہے دوش پہ یہ سر اتار دی

یہ چند روز عمر ہے دار فنا مین تو — ہر دم خدا کی یاد مین اسکو گذار دی

وہ سرو ناز وہ گل خندان کرے ہی ناز — حسن جمال یار دو چندان بہار دی

ضامن قمار بازی سودای عشق مین
بازی لگی ہے یار سے سر اپنا ہار دی

صابر علیسا عاشق جانا کوئی نہین رہے — تیری بغیر از اپنا ٹھکانا کوئی نہین رہے

ساری مین ڈہونڈا یار نہ پایا کیجئے کیا اے یار خدا — جیسا کہ مین ہون عشق مین ایسا دیوانا کوئی نہین رہے

حال مین اپنا کسی سے کون کہی جگر ہے کسی کو دکہاؤن — راز نہان کا واقف دانا کوئی نہین رہے

چہوڑ دیا ہے سب نے تو ہمکو ساتھ لیا ہے رنج و الم کو — دنیا مین دیکہا اپنا بیگانا کوئی نہین رہے

آگ لگی ہے جل ہی گیا مین جاگ مین بالکل ہمسنگ مین — جیسا جلا مین دلکو جلانا کوئی نہین رہے

عشق خدا ہے بار امانت ہمین سمجھو کوئی خیانت — ایسی گران کو سر اوٹہانا کوئی نہین رہے

ضامن علی تو خوب سمجھ لے کرتا ہے جو کچھ وہی سے کرے
ایسے جہان مین پھر کے توانا کوئی نہین رہے

عجب ہین قدرت کے کارخانے خدا کی باتین خدا ہی جانے
دکہاے ہر دم وہ اپنی شانین خدا کی باتین خدا ہی جانے
مین چکا تو بہت ہمسا نے خدا کی باتین خدا ہی جانے + یہ وعظ آیا ہے کیا سنانے خدا کی باتین خدا ہی جانے

کھلا نہ پردہ کا بھید یارو خدا ہی جانے کہ کل کو کیا ہو
ہوئے ہیں عاجز ہزاروں سیانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

جو شہر دہلی تھا رشک جنت ستمگروں نے کیا وہ غارت
کیا ہے سلطان کو بھی ٹھکانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

کسیکے سر پر ہے تاج شاہی کسی کی قسمت میں ہے گدائی
کوئی ہے صحرا میں خاک چھانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

مثال نرگس کی چشم گل رو وہ ہمکو جانے تھے عین جادو
اب انکھیں ہم سے لگے چرانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

بہت نجومی نجوم والے کیتے قرعہ رمل کے ڈالے
کوئی نہ قدرت کا بھید جانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

جو قید مذہب کے ہیں مقید ہو آئے جنت میں ہیں وہ جید
کہیں ہیں قصہ نئے پورانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

جو آگے پڑھتے تھے ہم سے ابجد حصول کر کے بہت قواعد
وہ ہم کو آتے ہیں آزمانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

ہزار دانا ہزار عاقل ہزار عالم ہزار فاضل
جو کچھ کہ چاہا کیا خدا نے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

کسیکو آب بقا پلائے کسیکو دیدیکر دم جلائے + کسیکو آئی وہ ہم کہلانے خدا کی باتیں خدا ہی جانے

نہ فکر کر تو خوشی و غم کا خدا ہے مالک ہے بیش و کم کا
ہمارا کہنا یہ کون مانے خدا کی باتین خدا ہی جانے

کہا جو موسے نے رب ارنے خدا نے ہے لن ترانی
وہین وہ جلوہ لگا دیکھانے خدا کی باتین خدا ہی جانے

کہا نبی کو کرو ہدایت کہا یہ شیطان کو کر کے لعنت
ادہر ہدینا کسیکو آنے خدا کی باتین خدا ہی جانے

کسی پہ رحمت کسی پہ ذلت کسی پہ عفت کسی پہ رحمت
خدا کی حکمت خدا ہے جانے خدا کی باتین خدا ہی جانے

سمجھ لے دل مین یہ خوب ضامن سوا خدا کے نہین ہے محرم
کہ ایک تنکا لگی ہلانے خدا کی باتین خدا ہی جانے

اوڑے گی حشر تلک ہیری راہ مین مٹی
ہمارے لاشہ مظلوم کے لئے یارو

ہوا ہون تیری محبت مین وقت دفن ذرا
نہین ملیگا پتا خاکسار عاشق کا

ہمارا گوہر دل کوئی یار مین ہے گما
وہ خاک ہے تیری در کے حور مونہہ سے ملے

مین جسم شیرین سے اور اپنی خاکسیا ہے

نچین دیگی شہیدونکی فتنہ زن مٹی
کہ خاک کوچہ جانان کی ہی کفن مٹی

ہماری لحد پہ اڈال جان من مٹی
ہوا ہے کوچہ جانان مین جا بدن مٹے

اسی تلاش مین اب تک رہی ہے چھان مٹے
عبیر خلد پہ ہیگی یہ رشک ذن مہر

کرونگا اپنے رقیبونکا پہر ہن مٹی

اے نور ذات پنجتن روشن ہے تجھ سے جان من
تجھ سے ہے عالم پر ضیا ضامن علی ضامن علی

نام علی نام خدا ہر شے میں جلوہ گیا
اے کاہ بندہ کہہ خدا ضامن علی ضامن علی

ظاہر ہوا نور ازل بر شکل و شان جز و کل
میں کیا لکھوں ہے سوا ضامن علی ضامن علی

الٰہی دولہا پہ پیاری دلہن بعیش و عشرت مبارک ہووے
شہانہ جوڑا گہر کا سہرا بناز و نغمت مبارک ہووے

کلاہ و دستار اور مقنعہ گل بہاری کا تازہ سہرا
قبای زیبا حنای رنگین خدا کی رحمت مبارک ہووے

قمر کی مانند آج دولہا تو بزم انجم میں جلوہ گر ہے
فلک پہ ہے اس زمیں کو رفعت یہ رشک جنت مبارک ہووے

نکاح سنت ہے انبیا کی قران ناطق ہے فانکحو کا
بحق منکر فلیس منی یہ امر طاعت مبارک ہووے

مبارک ہووے ہمیشہ شادی عزیز و حبیبا میں اپنے
دعائے ضامن قبول ہووے محبت شعوہ مبارک ہووے

ہر طرف جلوہ گر ہے جمال محمدی
مشہور عین حق ہے کمال محمدی

ہر رنگ بوی گل میں ہے نور جمال پاک
ہے شمع بزم عشق جلال محمدی

قربان جان و دل سے ہوں اس ذات پاک پر
منظور حق سدا ہے وصال محمدی

عالم تمام مظہر نور حضور سے | ظاہر ہے جا بجا خط و خال محمدی
طوبی بھی ایک شاخ ہے حضرت کے باغ کا | لیکن علی ہیں خاص نہال محمدی
روتے ہیں ہمیشہ وہ امت کے واسطے | تھا حق سے بہر عفو سوال محمدی
اسکے سوا نہیں ہے وظیفہ کوئی رگ | دل میں ہو یاد خاص خیال محمدی
باطن میں حق ہے جلوہ افروز کائنات | ظاہر میں جا بجا ہے مثال محمدی

ضامن بھی ہے اپنا وسیلہ نجات کا
صلوات بر محمد و آل محمد سے

آج کھیلی ہے پریزاد پیاری ہوری | ہے بہار یہ موسم میں بہاری ہوری
فرحت و رنگ فشاں ہے جو تمہاری ہوری | چشم خونبار سے دل پر ہے تمہاری ہوری
قمقمہ دل کی ہوئی آنکھوں کی پچکاری بنے | خون دل سے تیرے عاشق نے دستوں ہی کے
یار پھر ان میں کو یہ پریزاد ہیں سب | یار بن کے لگی ہے یہ گذاری ہوری

تم ہوئی موسم گلزار میں ضامن سے خفا
ہو مبارک تمہیں اے یار تمہاری ہوری

جفا کرے نہ کسی پر نہ ظلم فرمائے | بلا کشوں نے کچھ بات رنج کی لائے
کسیکا دل نہ دکھا چھری زخم جگر | کسیکی آہ خدا جانے کسکو لے جائے
اگرچہ حور ہو یا ہو پری مناسب ہے | وہ اپنے عاشق شیدا سے آکے مل جائے
جلا جلا کے مجھے خاکسار جسنے کیا | الٰہی آتش الفت میں وہ بھی جل جائے

پھرتے ہوں کوہ و بیابان مین مین جو گھبرایا
نکل کے گھر سے وہ جنگل مین جا کے گھبرائے

مین چال دل نہین کہتا چلے ہے دامن گیر
الٰہی اپنے عزیزون سے وہ بھی شرمائے

دعائے ضامن مسکین ہوئی ہے قبول
کئے پہ اپنے وہ ظالم بھی خوب پچتائے

وہ گل جو حسن پہ اپنے غرور کرتا ہے
خزان بھی آئی وہ کملائے اور مرجھائے

تعشق تم کرو اہل مجاز ظاہر کا
کہان تلک تمہین ضامن غریب سمجھائے

کون و مکان مین جلوہ نما کسکا نور ہے
اس نور احمدی کا یہ سارا ظہور ہے

ہر کوچہ و گلی ہے مدینہ کی حق نما
موسیٰ کیواسطے فقط ایک کوہ طور ہے

ہم جانتے ہین نور محمد کو ہے محیط
نور بصر کی مثل ہر ایک جا وفور ہے

تابان ہے آفتاب جمال محمدی
دیکھے نہ چشم کور تو اپنا قصور ہے

دریائے غم کی موج مین امت نہ غرق ہو
لینا خبر جہاز کی اب تو ضرور ہے

اے وصل خواہ دیکھئے ستّر فراق ہے
شیشہ ہماری دل کا ہوا چور چور ہے

عقل رسا ہے اہل کمالات راز مین
توصیف ذات پاک مین کسکو عبور ہے

منکر جو ہین شفاعت احمد شفیع کی
ذات خدا سے ہو گیا بالکل وہ دور ہے

توکہوں کرکے رسول نما سے دیکھ
کس کا یہ نور سامنے تیرے حضور ہے

جب تک تمہاری عشق مین بالکل ہو فنا
دعوی شرع اسکا عزیزو یہ زور ہے

ہمکو نہین ہے خوف قیامت کا ہمسر
ضامن ہمارا مالک یوم النشور ہے

چمن مین آکے کوئی دم جو تو صبا ٹھہرے
نصیب بلبل شیدا خزان بھی آ ٹھہرے

مریض عشق کو دیدار کی شفا ٹھہرے
تمہاری تیغ میرے درد کی دوا ٹھہرے

جنون نے چھوڑا نہ ایک تار پیرہن میرا
بدن پہ خاک فقیرون کے یہ قبا ٹھہرے

شراب اشک کباب دل آتش غم
ہمیشہ خون جگر کا میری غذا ٹھہرے

خدا کیواسطے اب تو دکھا رخ زیبا
لبون پہ آکے میری جان مبتلا ٹھہرے

جو قتل کرکے میری لاش کو کیا پامال
ہمارا خون تیرے پاؤن کی حنا ٹھہرے

ملو تھی پیار محبت سے جس طرح پہلے
تمہی ہو ہم سے خفا اب کہو یہ کیا ٹھہرے

ہزارون غم کے مسافر نے آ کیا ہے مقام
حریم کعبہ دل بھی کوئی سرا ٹھہرے

گیا نہ جیتا ہوا کوئی یار سے کوئی
گلی صنم کی عزیزو یہ کربلا ٹھہرے

تمام شب ہے تیرے بن شمار تارونکی
یہ کالی رات میری جان پر بلا ٹھہرے

ہزارون قتل کئے ایک نظر سے او قاتل
تمہاری چشم سیہ یار فتنہ زا ٹھہرے

مین اسکی تیغ جفا سے شہید کیون نہ ہوا
کرون مین کیا کبھی یار کی رضا ٹھہرے

اٹھا کے پردہ رخ دیکھ یار ضامن کو
ہماری جان چلے آپ کی حیا ٹھہرے

اپنی خودی کا جو کوئی نقش مٹا رکھے
حق اسکے ہے جدا ہو وہ حق کو جدا رکھے

چمکا ہے نور شمس حقیقت کا جابجا
ذرہ ہر ایک دعوی انا رکھے

مارا ہے جوش سر انا الحق نے کہہ گذر
راز نہان کو دل مین کہان تک چھپا رکھے

عکس جمال یار ہویدا ہے بر ملا
ہر آئینہ ظہور مین جلوا نیا رکھے

ہوتا ہے جسکو راز انا الحق کا ذوق شوق
دار فنا مین دار رہ پہلے بنا رکھے

منزلین عشق کے وہی پہونچیگا خیر سے
نفس لعین بچے کہ ستم کا عمار رکھے

ابرو کے ایک اشارہ نے مارا ہی جا سے
کہدو خصم سے طاقتین خنجر اوٹھا رکھے

مجکو بھی ایک جرعہ می ساقیا پلا
آباد میکدہ کو تمہاری خدا رکھے

ہر دم ہے اپنا چاک گریبان نیا جنون
ضامن ہمیشہ اُسکو کہان ننگ سلا رکھے

قاتل ہزار حلق پہ تیغ جفا رکھے
عاشق کو چاہئے کہ سر اپنا جھکا رکھے

کیونکر مریض عشق نگردن کٹا رکھے
تیغ جفائی یار تو آب شفا رکھے

اُس رشتی مصحفے نے کیا نسخ دین وزر
واعظ سے کہدو اپنی کتابین اوٹھا رکھے

ناز و ادا کے غصہ مین لطف و فا بھی ہے
دانا کو چاہئے کہ وہ فکر رسا رکھے

جسکو خیال زلف سر موی یار ہو
سو سو طرح کی سر پہ وہ اپنے بلا رکھے

غنچو نے اب بہار سے گل گل پہ ہے خزان
بلبل سے کہدو کا مین گل کے سنا رکھے

بلبل کے دل کے غنچہ کا عقدہ بھی کہلا
باد صبا چمن مین کیا گل کہلا رکھے

شیرین لبونکا بوسہ لیا جسنے ایکبار
محشر تلک لبونپہ وہ اپنے مزا رکھے

مشکل ہے راہ عشق مین ثابت قدم رہے
ضامن علی رکھے تجھے مشکل کشا رکھے

رحمت سے چلین ہین سبھی رنج و محن مجھے
ملجائے کاش گاہ جو رشک چمن مجھے

یہانتک کیا ہے چاک گریبان جنون نے
آیا نظر نہ لحد مین تار کفن سے مجھے

تنکا سا موج بحر مین بہجائیگا یہ تن
گریہ سے ایکدم نہین ہوتا امن مجھے

فرقت سے داغ دل مین ہین اسقدر میرے
بالکل خزان ہے نظر مین سیر چمن سے مجھے

زنجیر پا مین ہین دل وحشی کی مت کرو
کافی ہے تار زلف کی انکی رسن مجھے

پروانہ ایک بار اگر جلگیا تو کیا
دن رات بس نئی ہے یہ سوز و جلن مجھے

شیرین لبونکی سامنے او رشک لب ترے
بہتر دکہائی دیتا ہے لعل یمن سے مجھے

نکلی سنور کے یار تو جانبر ہون کسطرح
مارے ہی ڈالے ہے یہ تیرا سانوپن مجھے

جاتا ہوا وہ مار گیا ناز سے مجھے
کیجو اسکی گلی مین عزیزو دفن مجھے

فرقت مین تیرے مر گیا ضامن خدا سے ڈر
تو آکے اپنے ہاتھ سے پہنا کفن مجھے

دلبر رعنا ہے وہی عاشق شیدا وہی
غمزدہ و شکادل وہی ہے رحمت نہا وہی

حیف تجھے پنہان تھا وہ پیارا پردہ لاہوت مین
اب تو ظاہر ہو کے جلوہ نما ہیگا وہی

قمری و بلبل وہی ہے لالہ و سرو و چمن
گل وہی سنبل وہی ہے نرگس شہلا وہی

رخ وہی کاکل وہی ابرو وہی چشم سیاہ
آئینہ مین گلرخونکا چہرہ زیبا وہی

عرش سے لی فرش تک ہیگا یہ سب اسکا ظہور
عالم سفلی وہی ہے عالم بالا وہی

کون ہے اسکے سوا جب کہل گیا راز درون
پردہ ہا مین وہی ہے معنی الا وہی

گوہر معنی وہی ہے موج زن دریا وہی
صابر و مظہر وہی ہے ضامن شیدا وہی

جدہر دیکھتا ہون اودہر تو ہی سب ہے
جو تھا راز پنہان سو وہ ہو بہو ہے

ہوئے جب سے عاشق ہم اپنے عزیزو
طلب ہمکو اپنی ہے اور جستجو ہے

بجز حق نہین ہے کوئی جسم و جان مین
صدائی انا الحق کی یون گفتگو ہے

کبھی بنکے مجنون وہ بنکو سیہ پارا
کہین چاک دامان کرتا رفو ہے

کہین متقی ہوکے مسجد مین بیٹھا
کہین خون عاشق سے کرتا وضو ہے

کہین زہد مشرب کہین ہے وہ صوفی
نہین اس سے خالی کوئی رنگ و بو ہے

ہزارون ہوے مست پیکر کے ساغر
پیاری کسی کی وہی پُر سبو ہے

شہید ازل اسکے خنجر کا ہون مین
بہا جسکے کوچہ مین اپنا لہو ہے

نزول اسکی رحمت ہے ہم پر ہمیشہ
جو کہتا وہ خود آپ لا تقنطو ہے

لگے آگ جلجا یہ مے خانہ اور مے
جو ساقی نہین اور مے پر سبو ہے

سوا تیرے ضامن نہ دیکھی کسیکو
یہی ہے تمنا یہی آرزو ہے

ظاہر و باطن تو نظر آیا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
اول آخر تو ہے خدایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے

قاضی بنکے فتوا لگایا ملا ہوکے وعظ سنایا
دیر کلیسا چاہا دیکھا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے

وحدت کثرت رنگ مین تیرے ذات صفت سب سنگ کے شیشے
کیا کیا جلوہ تو نے دکھایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے

موتی مچھلی ہے تو اور آب جیحون یا عین حباب — اپنے اندر آپ چھپایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
عالم فاضل صوفی تو ہے زند سبو کش عبد حبیب — فوق تحت سب تو نے بنایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
باطن میں تجھ احد کہایا ظاہر میں احمد ہو آیا — تجھ بن کچھ بھی نظر نہ آیا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
وہاں سے یہاں کیوں آئے ہم ہیں نہیں تھا وہاں کچھ ہم — ملک عدم سے تو ہیں لایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
نحن اقرب آپ کہے تو ملا رہے کچھ بتا پیدی تو — جال مکر کا تو نے بچھایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
آپ ہے عکس اور آپ ہے سایا آپ ہی خود متکلم فرمایا — آپ کو ڈھونڈا اپنا پایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے
آپ ہی عاشق و معشوق آپ ہی طالب اور مطلوب — اپنے اوپر آپ چھپایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے

اپنا عاشق آپ ہوا تو اپنا ہے خود آپ چھپا جو
ضامن علی ہو دل کو چلایا جو کچھ ہے سو تو ہی ہے

صنم دیکھا تیرا جلوہ کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے — کہیں بندہ کہیں مولیٰ کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
کہیں عاشق ہوا اپنا کہیں معشوق کہلایا — کہیں مجنوں کہیں لیلا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
کہیں پروانہ سوزاں کہیں ہے شمع سا گریان — وہ ہر جائی ہے ہر جا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
وہ محبوب خدا پیارا محمد سرور عالم — کہیں موسیٰ کہیں عیسیٰ کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
مثال گلستان گریبان چاک مثل گل — وہی ہے بلبل شیدا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
ہو الاول ہو الآخر ہو الباطن ہو الظاہر — وہی دانا وہی بینا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
چھپی ہے وحدت کثرت میں ملی کثرت ہے وحدت میں — دکھا منہ پھر کیا پردہ کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
وہی واحد احد مطلق منزہ ہے خدا بر حق — وہ ہر جائی ہے خود ہر جا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

کہیں یوسف بنا پیارا زلیخا جھلک زیبا — جدائی سے مجھے مارا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

کبھی ہے عابد کبھی زاہد وہ بادہ پیما ہے — اُسے ہر رنگ میں دیکھا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

کہیں ہے گل کہیں بلبل کہیں سرو اور کہیں قمری — ظہور اُسکا ہے کیا کیا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

وہ آپ ہے سنبل و لالہ وہ آپ ہے سرو قد بالا — وہ آپ ہے نرگس شہلا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

کبھی مظہر کبھی ضامن کہیں مشکل کشا حیدر — چھپا پردو نمیں ہے کیسا کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے

باقی نہیں رہوں نہ میری آرزو رہے — یہ آرزو ہے ذات مقدس کہ تو رہے

جاتا ہے نشان تعین کا سر بسر — ذات بحت محیط مگر ہو بہو رہے

عاشق کو چاہئے کہ نماز فنا پڑھے — خون جگر کی آب سے کرتا وضو رہے

نافہ ہے تیری ناف میں او آہوی ختن — جیسے دماغ تیرا اسد مشک بو رہے

پیاسا بجائی کوئی تیرے می سے ساقیا — جاری رہے یہ دور تیرا پر سبو رہے

جوش جنون عشق بجائیگا فصد سے — باقی نہ گو کہ تن میں ہمارے لہو رہے

عاشق کو تیرے فصل بہار جمال حسن — حاصل ہو تو حشر تلک جستجو رہے

قاتل تجھے قسم ہے مجھے ذبح کر تو یوں — تسمہ لگانا باقی ذرا ایک مو رہے

منزل میں عاشقو نکی نہیں بوالہوس کو راہ — جانان کو جان دی تو تیری برو رہے

سب نے سنوارو ہمکو دیا ہے جواب صاف — مونس ہمارا ایک ہی یا ہو رہے

اے غیرت دوئی تو ذرا دل میں آ تو دیکھ — ضامن ہو حسن اُسکا میں جلوہ کبھو رہے

دل عاشق مین وہ شور و شر ہے
زمین پر پاؤن ہین گردون پہ سر ہے

مصیبت بیقراری سے بپری ہے
ارے ظالم تجھے کچھ بھی خبر ہے

جلا کر شمع کے مانند اسے عشق
ملایا خاک مین کیون سر بسر ہے

تکین ہین راہ تیرے رات دن ہم
ہماری شام ہے اور یہ سحر ہے

کلیجا کھا لیا غم نے مرے دل
کدھر ہے دل کہان میرا جگر ہے

وصال یار حاصل ہو تو لیکن
جدائی کا مجھے خوف و خطر ہے

مین جیتا ہون مرتا ہون عزیزو
بلائی ناگہان کا یہ اثر ہے

تیرے کوچہ مین آبیٹھا ہے صابن
یہی مسکن ہے اپنا اور یہ گھر ہے

گرمی بازار الفت سے جو تو بیزار ہے
کیون نشاط دل ستا مجھکو یہ کیا آزار ہے

گوشۂ کوئی وفا مین خاک تھی اپنی پڑی
لیگئی کدہر صبا کیا مٹی اپنی خوار ہے

اس بہار حسن کا گجرا جو یاد آیا مجھے
پڑ گیا اپنے گلے مین آنسوؤنکا ہار ہے

او رقیبو جب تو ہم جلتے تھے سوز عشق مین
اب جلاوینگے تمہین ہم اپنی اپنی بار ہے

دین دنیا دیکھ چکا ہون اور کیا باقی رہا
جان عاشق ہے مہیا لیجیے طیار ہے

ہو گیا بیخود وہ جسنے ایکدم دیکھا اسے
دیکھلو روی صنم کو قہقہہ دیوار ہے

قافلہ تیرے شہیدونکا عدم کو ہے روان
آہ کا نیزہ لئے ہر ایک علم بردار ہے

دیکھئے کس کسکی آتی ہے قضا ایدوستو
ہاتھ مین بے رحم قاتل کے علم تلوار ہے

سرو قد رخسار گل غنچہ دہن بوی سمن
جلوۂ حسن پر خوب ہے گلذار ہے

اضطراب دل سے مت گھبر امثال برق تو
آپ آئیگا وہ ضامن وصل کا اقرار ہے

گم گشتہ از خود کبھی پایا نہین کرتے
اس طرف کے راہی ادہر آیا نہین کرتے

ہم شورش وحشت کو جتایا نہین کرتے
زنجیر کو پیرونکی ہلایا نہین کرتے

محفل مین تیری آنے سے بند ہوے ہین عاشق
پروانہ کو اے شمع ہٹایا نہین کرتے

مین گوہر دل کوچہ دلدار مین کھویا
کھویا ہے اسے وہان جیسے پایا نہین کرتے

عاشق دل و جان دیتے ہین کیا کیا نہین کرتے
پر یار کی نظرون مین سمایا نہین کرتے

بے جرم غم تیغ جفا ایسی ستمگر
دشنام بلا وجہ سنایا نہین کرتے

گرلا کہ کھو ایک زمانے وہ جفا جو
اسطرح کے روٹھے کو منایا نہین کرتے

مین اور رقیب اپنا ہین جو خنجر بران
دو ایک میان بیچ سمایا نہین کرتے

جو یار کے قدمون کی ہوے خاک ہین ضامن
وہ بار الم سر پہ اوٹھایا نہین کرتے

دل ہم کسی دلبر سے لگایا نکرینگے
فرقت کے ستم روز اوٹھایا نکرینگے

ہم راز شب وصل ہویدا نکرین گے
بر جور و جفا آپ کے اخفا نکرین گے

وہ تیغ بکف آتے ہین سر خم نکرین گے
سر دینگے ہم بھی کبھی وقفا نکرینگے

ساقی مئے وحدت کا اگر جام پلادے
ہم ہوش مین اپنے کبھی آیا نکرین گے

کب چہوٹتی وحشت ہے گریبان رفو کو
ہم چاک گریبان کو سلایا نکرین گے

مرجائینگے ہم کہا کے چہری ہاتہ سے اپنے
وہ چہرۂ زیبا جو دیکہایا نکرین گے

مشکل ہے علاج دل بیمار طبیبو
عیسے بہی میرے مرضکو اچہا نکرینگے

ترسائے ہے ہردم ہمین وہ کافر ترسا
جب اُسکو بچاہین گے تو ترسا نکرینگے

دل چہین لیا قتل کیا گہر سے نکالا
کیا کیا نکیا ظلم وہ کیا کیا نکرین گے

ہم عاشق جانباز ہین قاتل تہ خنجر
تڑپہین گے پچلائین گے نالا نکرین گے

جون طفل زمین پر جو گرا کرتے ہو آنسو
ہردم تمہین اے اشک سنبہالا نکرین گے

آب دم شمشیر سے کر حلق میرا تر
ہم آب بقا کی بہی تمنا نکرین گے

گر بحر خجالت مین ہو جاتے ہو تم غرق
ہم آپکے آگے کبہی رونا نکرین گے

قاصد جو گیا پہر کے وہ جیتا نہین آیا
آیندہ وہان خط کبہی بہیجا نکرینگے

ضامن دل پر درد سے تو آہ نکرنا
ان شعلونکو افلاک سنبہالا نکرینگے

مقتل مین شہیدونکے اب جانا ہے بہتر
قدمونمین ستمگر کے مرجانا ہے بہتر ہے

مشہور ہوا مجنون دنیا مین تو کیا حاصل
اس عالم شہرت سے گم جانا ہے بہتر ہے

زاہد کے نمازونسے تو عشق عبادت ہے
پر جوش محبت کا کہانا ہے بہتر ہے

وحشت مجہے لی پہنچی کوچہ مین پریرو کے
دل شورش الفت سے دیوانا ہے بہتر ہے

بن یار تو اے یارو جینا مجہے مشکل ہے
اس داغ جدائی سے ستم کہانا ہے بہتر ہے

تڑپتی ہے یہ لوٹے ہے ضامن جیسے کہتے ہیں
بسمل کا تو قاتل کو تڑپانا ہے بہتر ہے

وہ نظر آتا نہیں پر ہے نظر کے سامنے
چشم اعمی کیا کرے شمس و قمر کے سامنے

او ستمگر بیوفا پھر خدا چہرہ دیکھا
رات دن رہتا ہوں بیٹھا تیری ڈیوڑھی کے سامنے

میں خودی سے اپنے گذروں او سیہ زلف بتا
وہ پری گر آج آجائے سنور کے سامنے

گر کوئی پوچھے مصیبت کو میری اے دوست
ہنس کے روؤں چپ ہوں اس بیخبر کے سامنے

قلزم گریہ کی طوفان میں بہا جائیگا خضر
ہے حباب آسا یہ خیمہ چشم تر کے سامنے

دل تو میں دے ہی چکا ہوں بس ہی سر اپنے
سر میرا ہے سامنے ہے تیغ سر کے سامنے

ناز سے جادو سے غمزہ سے کرے ہے قتل وہ
کسطرح کوئی بچے اس فتنہ گر کے سامنے

میں کہا مرتا ہوں تجہپر وہ لگا کہنے ہو چہ
ہم تو جب جانیں دکھا دی ہمکو مر کے سامنے

ساقیا تشنہ لبی ضامن کی حد سے بڑھ گئی
ساغر مئی لا ابھی جلد پیے بھر کے سامنے

ہم ہیں کافر عشق کے کافر ہمارا عشق ہے
رحمت جاں عشق ہے جانے ہمارا عشق ہے

عشق لایا تھا ہمیں ہم سے ورنہ کیوں آتے یہاں
پھر لئے جاتا ہے ہمکو وہاں دوبارا عشق ہے

لی مع اللہ آیا لا اور انا الحق بر ملا
اور صدائے لن ترانی کہہ پکارا عشق ہے

عشق کے دریا میں گر کون نکلا ہے میاں
جسکو کہتے ہیں دُر دریا بیکنارا عشق ہے

عشق ہے معشوق ہوا عشق کا سب ظہور
عرش سے لی فرش تک بالکل سارا عشق ہے

کب فرشتوں کو ہے طاقت اسکا تیر جا سکیں | حضرت انسانکو وہاں تک لی سیدھا راہ عشق ہے

بار الفت میں دبا ہوں یہانتک کہ اٹھہ سکتا نہیں | اے جہم سینہ پہ تیرے سنگ خارا عشق ہے

ذکریا کی طرح میں تو صبر کرکے رہ گیا | سر پہ دمبدم ہمیری یہ آرا عشق ہے

کہل نہیں سکتا ہے عقدہ ناخن تدبیر سے | اس طرح کا نرم سنگین ہائے یارا عشق ہے

مقصد کونین حاصل عشق سے ہوتے ہیں کل | سعد اکبر نیک بختی کا ستارا عشق ہے

عشق کی شیرینی و لذت بیان کیا کیا کروں | دو دو پیڑا مصری کی لڈو چھوہارا عشق ہے

جو جنت لیکے ضامن یار تجھہ بن کیا کرے
ہم ہیں عاشق آپکے ہمکو تمہارا عشق ہے

آہ سوزان سے ہمارے پر تجالت غرق ہے | ابر گریہ سے میری پانی میں اب تک غرق ہے

میں جو عاشق ہوں سنکے عاشق وہ ہوا دیکھکر | مجھمیں اور مجنوں میں اتنا ہے عزیزو فرق ہے

خوبرو دنیا کے تیرے سامنے اے دلربا | ہیں ستارے تو پیارے آفتاب شرق ہے

غرق آب حسن تیں ہے مہر رخ دلبر ے | روئے تابان پر صنم کے اب جو آیا عرق ہے

عشق کی دفتر کی ضامن گر کوئی لکھے کتاب
قصہ فرہاد و مجنوں اسکا آدہا ورق ہے

جیسی رنگ تیرا زرد دوپٹے والی | سب تیری سامنے ہیں گرد دوپٹے والی

حسن دوبالا ہوا جبکہ ملا رنگ سے رنگ | دیکھہ تجھکو ہوئے سب زرد دوپٹے والی

چشم نرگس کو ہوا رشک سے یرقان کا اثر | دیکھہ رخسار گل زرد دوپٹے والی

رنج ہجران سے تیری زرد گل شفت ہوئے
ائے معشوق ہین کو کہ بستی جوڑے
گل صد برگ نے گلشن مین گریبان پہاڑا
دل مین میرے بہی انہادر دوپٹے والی
حسن تیرا ہے مگر فرد دوپٹے والی
دیکہہ تیرے تئین بے پردہ دوپٹے والی

صندلی رنگ سے تیرے ہوا ضامن کو نصیب
اہ سرد رخ زرد دوپٹے والی

بن تیرے جان میری جان نکلتے گذری
دیکہتی ہی رخ تابان کی تجلی کو تیرے
تشنۂ عشق بتا نکا کبہی اترا خمار
بوئے کاکل سے دماغ اپنا معطر ہوا
شاخ دل کو تو ہوا ئے غم فرقت سے تیری
ایک دم باقی ہے اتنو کہین آ شکل دکہا
عمر ساری کف افسوس کو ملتے گذری
رشک سے تا بسحر شمع کو جلتے گذری
مئی الفت کو خم دل سے اوبلتے گذری
تجہکو بہی ہائے صبا ہم سے لوٹتے گذری
بید لرزان کی نمط ہجر مین ہلتے گذری
حالت نزع مین بس ہمکو سنبہلتے گذری

منزل یار تلک آ کے نہ پہونچا ضامن
آفرین عمر کو اس راہ مین چلتے گذری

پہلو سے لیگیا وہ میرے دل نکالکے
کاکل کی دام مین ہے کیا داغ دل اسکا
ناحق کیا جو قتل مجہے مین دکہا دیا
آنکہین تیری وہ دزد ہوا مین راہزن
دل کو جگر کو دونو کو شامل نکالکے
صیاد تونے رخ پہ سیہ تل نکالکے
باب انفعال کا وہین فاعل نکالکے
لیجائین جانکو سر محفل نکالکے

مانگی ہے جان وصل سے پہلے ہائے یار
حجت وہ پیش کرتا ہے مشکل نکال کے

ذبح کیا ہے مجکو تو جب آپ جائیے
بسمل کی جان تن سے تو قاتل نکال کے

تیغ جفا سے اُسکی خطاوا نبچ گئے
چُن چُن کے مارتا ہے وہ گھائل نکال کے

قاتل یہ یادگار ہے پیکان ڈھونڈ مت
دیگا نہیں جگر سے یہ بسمل نکال کے

عنقا صفت وہ یار ہے مت ڈھونڈیئے ذرہ
ضامن خیال سر سے یہ باطل نکال کے

عارض سے کیسے زلف معنبر لگی ہوئی
ناگن ہے یہ گل کے برابر لگی ہوئی

ہے شوق گل میں بلبل مضطر لگی ہوئی
سر پر خزاں ہے گل کے سراسر لگی ہوئی

سینہ جگر دماغ دل و جان جل گئے
کیونکر بجھے یہ آگ ہے گھر گھر لگی ہوئی

آنکھوں نے رو کے کشتی تن کو بہا دیا
گریہ میں ہے یہ موج سمندر لگی ہوئی

یکدم میں طے ہو منزل فرقت شب چل
ہے لاگ میری دل میں یہ [illegible] لگی ہوئی

خط کا جواب لاویگا تو مرغ تیز پر
مجکو ہوا ہے [illegible]

قاتل نمک چھڑک میرے زخموں پہ خوب سا
ہے تیغ آبدار مکرر لگی ہوئی

بسمل کو تونے دیا خاک پر ذری
حسرت رہی یہ دل میں ستمگر لگی ہوئی

تا سور دل عزیز دکھاؤں میں کیا تمہیں
تیر مژہ کی بھال ہے اندر لگی ہوئی

گلشن میں شاخ گل تیغ جیسے ہے سدا
مہر سکوت غنچوں کی منہ پر لگی ہوئی

عدا کے گھر تو یار ہو اور ہمکو صبح تک
تاروں کی ہو شمار تو شب بھر لگی ہوئی

| | |
|---|---|
| مہر سکوت ہے یہ دہن پر لگی ہوئی | کچھ حال دل تو کہہ نہیں سکتا ہوں تم سے ہاے |
| مے کی صراحی منہ سے ہے ہر پہر لگی ہوئی | زاہد میں مست ہا ہوں انا الحق کا قلقلہ |

ضامن یہ بس ہے اپنا وسیلہ نجات کا
دل میں ہماری چاہ ہے مظہر لگی ہوئی

مجھے کیا کیا تو نے بتا تو پری میرا چین گیا میری نیند گئی
میرا ہوش گیا میری عقل گئی میرا چین گیا میری نیند گئی

نہیں صبر و قرار ہے دل کو ذری تیرے دیکھے بنا ہے مجھے ایک گھڑی
وہ جو دیکھا ہے ناز وہ عشوہ گری میرا چین گیا میری نیند گئی

تیرے جور و جفا سبھی ہمنے سہے میری ہوش و حواس بجا نہ رہے
مجھے گریہ نے ہجر میں چین نہ دی میرا چین گیا میری نیند گئی

کبھی تمنے نہ مجھ سے کہا کہ میاں میرا نام ہے یہ میرا گھر ہے وہاں
میری عمر تلاش میں ساری گئی میرا چین گیا میری نیند گئی

تو زندہ رہا ہوں نہ آئی قضا تیرے ہجر میں کیا نہ اٹھائی بلا
میرا دل لگا تجھ سے یہ کیسی گھڑی میرا چین گیا میری نیند گئی

میاں مظہر کہتا ہے تجھ سے تو آکے ملو نہیں پھر خدا مجھے قتل کرو
پھنس گئے رنج و بلا سے یہ جان میری میرا چین گیا میری نیند گئی

ہو تجھ پہ فدا دل و جان سے ہم مجھے تیری قسم تیری جان کی قسم تیرے ملنے کی رہو سکتی ہے میرا چین گیا میری نیند گئی

یہی جی مین ہے میرے کہ رشک قمر تیرے سبز لباس پہ کہا لون سر
گل رخ پہ نقاب ہے تیری ہری میرا چین گیا میری نیند گئی

یہی چاہی ہے جی کہ وہ رشک پری کری سامنے میرے جلوہ گری
کہا مان لے میرا تو سرو ہے میرا چین گیا میری نیند گئی

لگی آتش عشق جلا ہی دیا مجھے خاک فنا مین ملا ہی دیا
یہ نصیب مین تیرے تہا ضامن علی میرا چین گیا میری نیند گئی

پھری ہے ڈھونڈتا مجنون گئے کیدہر لیلیٰ — کہ ابتک نہین آئی ہے میرے گھر لیلیٰ
یہی ہے لیتے ہے مجنون کی بستر لیلیٰ — کہ چند روز سے اسکی نہین نظر لیلیٰ
سحر سے شام تلک قیس نے یہی کی لی — کہان گئے میری لیلیٰ گئی کدہر لیلیٰ
تجھے بھی چاہئے مجنون کی منزلت جانی — ہماری چاہ سے تیری ہوئی قدر لیلیٰ
پسند عالم بالا ہے سبز رنگ ہوا — مدام رکھتا ہے آغوش مین قمر لیلیٰ
غضب ہے خاک مین ملجائی ہستی مجنون — اور اسکی حال سے ہتی ہو بیخبر لیلیٰ
مثال نے گئے ہے مجنون کی استخوان مین دم — جفا و جور ستم اسقدر نکر لیلیٰ
جو سوز عشق مین ملجائی جان مجنونکی — مثال شمع یہ جلتا ہے جگر لیلیٰ
یہ سیاہ رنگ مین ہے راز صنعت خالق — کہ لگ نجائے کسیکی تجھے نظر لیلیٰ
پری ہو حور ہو یوسف سلماہ پارہ ہو — نصیب مجنون سوا تیرے غور کر لیلیٰ
تمام دن تو یہ ناقہ کے ساتھ دوڑا ہے — کھڑا ہے شام سے مجنون ہوئی سحر لیلیٰ

ہین سبھی لیلی کا مجنون ہو سکتے ہین او مجنون
پھرتی ہے ڈھونڈتی مجھکو وہ دربدر لیلی

جسکو تو ڈھونڈتا ہے صحرا و دشت مین ضامن
وہ تیری پاس ہے مدت سے جلوہ گر لیلی

ہمکو تم جب سے کہ اے صاحب من بھول گئے
ہم بھی تمکو وہین اے عہد شکن بھول گئے

جب سے عاشق ہوے اس رشک چمن پر ہم تو
لالہ و سنبل و گل سرو و سمن بھول گئے

کیا فدا ہو کے جئے لو جانسے کسی بت پہ خدا
دو ہی دن مین مجھے کرکے دفن بھول گئے

رنج فرقت مین مری عمر بسر گو کہ ہوئی
وصل کے روز سبھی رنج و محن بھول گئے

جب سے سونگھا ہے وہ گیسوے معنبر تمنے
سنبل و نافہ چین مشک ختن بھول گئے

رشک سے خون ہوا لب تیرے دیکھے لئے
جوہری قیمت خوش لعل یمن بھول گئے

ہمکو خاک در جانان کی محبت یہ ہوئی
عیش فردوس تمنائی عدن بھول گئے

مثل بلبل کے تیری یاد مین ہون نعرہ زنان
پر مجھے ہائے اے غنچہ دہن بھول گئے

ناوک انداز چھوڑا ہے کوئی طائر جان
اپنے تم صید کو کیون تیر فگن بھول گئے

چیر ڈالا تن عریان کو گریبان سمجھا
اے جنون لحد مین ہم چاک کفن بھول گئے

اس سے ہمارے یہ دنیا پہ یہ اہل دنیا
پانچ دنکے لئے وہ اصل وطن بھول گئے

کوچہ یار مین جاکر کے نہ آیا کوئی
تم بھی ضامن جو وہان پہنچے وطن بھول گئے

آتش الفت نے یہ ڈالی بدن مین آبلے
قبر مین ہم لیگئے یہان کفن مین آبلے

عشق کی آتش اپنے ساتہ لی آئے تھے ہم
اسلئے پڑتے تھے میرے بالی پن مین آبلے

کیا ہے گرمی نے تپ فرقت کی دلمین آج جل
آہ سوزش سے پڑے میرے دہن مین آبلے

چرخ پر انجم نسمجھو عاشقون کی آہ نے
ہین ڈالے جا بجا چرخ کہن مین آبلے

مین نہین شعلہ آگ کا شاید کہ بوسہ سے میرے
پڑ نہ جائین یار کے سیب ذقن مین آبلے

جستجوی یار مین پڑتے ہین عاشق کے ضرور
پانون مین مجنونکے دشت کوہکن مین آبلے

واہ واری گرمی سودا تیری جلا بیان
بیٹھے بیٹھے پڑ گئے میرے وطن مین آبلے

کب بغل مین ہین چھپائے شیشۂ می محتسب
ہین دل دیوانہ آتش فگن مین آبلے

رہ گئی کانون مین الجھے پانونکے چھالی مری
پھول نرگس کے نہی ہے کیا سمن مین آبلے

گل کے کہانیکی میری شہرت ہے جو خلق مین
کب چھپائے سے چھپی ہین تن بدن مین آبلے

مثل پروانہ کی ضامن شمع رو عشق مین
پہوڑ اپنے دلکے تو اسکی لگن مین آبلے

تیرے عشق مین بت بیوفا میری کیا ہی بیقدری رہے
ولے تونے پوچہا نہ حال کچہ بہتے ایسی بے خبری رہے

ہوا خشک اپنا ریاض تن نہ رہا وہ گل نہ رہا چمن
مگر ایک نرگس چشم نم تیرے دیکہنے کو ہری رہے

مجھے ساقیا وہ نشا پلا کہ جسے جلد فنا بقا
تو خیال دل مین ذرا نہ لا کہ نہ پیالی می کی بہری رہی

یہ ظہور کل ہے سبھی تیرا تو خود آپ آیا ہے اے خدا
سو عجب طلسم دیا بنا تیری ذات سب سے بری رہی

تو نے جب سے اے میرے ساقیا مجھے جام محو فنا دیا
بخیال ہستی دلربا نہ نگاہ جلوہ گری رہی ہا ہا ہا

مٹا اپنا نام نشان کل کسے کہیے خار کہاں ہے گل
نہ وہاں ہے راحت و رنج و غل نہ نمود اپنی ذری رہی

ہے مکان اپنا تو لامکان سو نشان اپنا بے نشان
لب ضامن اک ہی کیا بیان کہ خرد بھی ہا تو دھری رہی

ابر گریاں ہے ہماری چشم گریان دیکھکے
لوٹتی ہے برق میرے دلکو بریان دیکھکے

تاب کیا تیرے مقابل حسن کچھ ہو ماہتاب
شمس تھرایا ہو جسدم روئے تابان دیکھکے

اے طبیب جان مسیحا اپنے کشتہ کو جلا
دل دیا تھا ہمنے تجھکو درد درمان دیکھکے

مجھسے یہ جور و جفا اعدا سے ہو مہر و وفا
کیجیو انصاف تم اے اہل ایمان دیکھکے

دیکھکر جسکو ملا ایک جب کہیں وصل علی
جلوۂ حق ہمنے دیکھا روی انسان دیکھکے

عشق کے جنگل میں پھرتا ہوں ہنسنہ پایا مجھے
راہ بھولا ہو بتا خضر بیابان دیکھکے

جب خیال آیا تیرا ضامن کی ہستی پھر کہاں
مثل شب ہو وے عدم مہر درخشان دیکھکے

مسی رنگ پان لب فتنہ زا کی ہے
گویا شفق کے نیچے سیاہی گھٹا کی ہے

رخسار مصحفے پہ وہ کاکل بلا کی ہے
حافظ قران کل سانپ ہو قدرت خدا کی ہے

ناز و ادا کی آنکھ غضب سرمہ سا کی ہے
دنبالہ سرمہ چشم تو برچھی قضا کی ہے

سرخ اوڑھنی کے نیچے وہ کاکل و موے یار
آتش تلے دھوان ہے یہ قدرت خدا کی ہے

آنکھوں مین ڈوری سرخ وہ چشم سیاہ کے
بجلی چمکتی ہے یہ سیاہی گھٹا کی ہے

اچھا ہو جو ہٹ کے نہ آیا وہ مر گیا
تاثیر کوئی یار مین دار الشفا کی ہے

تیر نگاہ یار سے کیونکر کوئی بچے
مژگان چشم دیکھیے برچھی قضا کی ہے

فرہاد کی طرح لب شیرین کی بوسہ بن
بے جرم مارا جاؤن یہ مرضی خدا کی ہے

سجدہ کرون نہ کیونکہ تہ تیغ بت ہلا
آواز کان مین میرے قالو بلیٰ کی ہے

بیخود ہو محو یار ہو ہستی سے جا گذر
منزل یہی فنا کی ہے یہی بقا کی ہے

صامن علی ہو جسکا اوسے خوف حشر کیا
امداد ساتھ میرے تو مشکل کشا کی ہے

دل کو ہمارے چاہ اب اس بیوفا کی ہے
دن رات جسکی چاہ مین خواہش حنا کی ہے

کسطرح چوم لون مین کف پائے نازنین
پابوس کی طلب اوسے رنگ حنا کی ہے

کیا آرزوے وصل بت بیوفا کی ہے
عادت جسے ہمیشہ سے جور و جفا کی ہے

ہر ہر قدم پہ اسکے ہے اعجاز عیسوی
رفتار اس پری کی یہ ناز و ادا کی ہے

باب قبول اب تو عزیزو ہوے ہین بند
بازو شکستہ پا کہین مرغ دعا کی ہے

خانہ خدا مین سانپ نے آکر کیا ہے گھر
دل مین ہمارے یاد جو زلف دوتا کی ہے

مجکو ہوا ہے شوق اوڑ ا لیجلی ادہر ‌ دل مین ہوا ہری مہر اس دلربا کی ہے

گلشن مین سیر کو وہ گیا نوبہار حسن ‌ لب پر ندا یہ غنچون کی صل علی کی ہے

ہمکو خیال حور و پری بھی کبھی نہ تھا ‌ اب چاہین تمکو یہ بھی تو قدرت خدا کی ہے

نازوادا کے صدقہ تیری بول چال کے ‌ تو گالیان دی ہم کہین رحمت خدا کی ہے

کچھ خوف حشر کا نہین ضامن گویا علی
اُمید ہمکو ساقی روز جزا کی ہے

دل حیران کی تسکین کو خیال یار کافی ہے ‌ بجا ہے نکہت گلشن رخ دلدار کافی ہے

ہمارا پیرہن پیدا ہوئی ہے خاک صحرا کی ‌ تن عریان پہ عریانی قلندروار کافی ہے

صدائے لن ترانی سے کہو عاشق کو کیا حاصل ‌ شہید ارنی کو تیرا دیدار کافی ہے

ہویدا ہر ملا دیکھون جمال مظہر جانان ‌ خم پر جوش وحدت سے مئی اسرار کافی ہے

بت کافر نہین ملتا کریگا کیا مسلمانی ‌ لگا دی آگ سبحہ کو مجھے زنار کافی ہے

حجاب پردہ پوشی ہے خبر دار وشے کیا حاصل ‌ کھلے بالون چلے آؤ یہی اسرار کافی ہے

دل بیتاب مت کہبر اشتیاق الیقین
علاؤالدین احمد کا یہین دیدار کافی ہے

کوچۂ یار مین گر اپنی رسائی ہوتی ‌ ہمنے ویرانہ مین کیون بستی بسائی ہوتی

دل بیکل کو میرے یار وکل آئی ہوتی ‌ میری گردن پہ تیغ یار کی وہ کلائی ہوتی

خوب ہوتا جو اجل تو یہان آئی ہوتی ‌ پر نہ اُس آفت جان سے یہ جدائی ہوتی

ہمکو تنہا کہین گوشے مین جو ملتا خود کام
حسرتین دل کی سبہی ہمنے مٹائی ہوتی

کیون تعلق کسی عیار سے ہم کرتے بہلا
انکے اور میرے جو آپس مین صفائی ہوتی

وہ ستمگر جو کبہی ہم سے موافق ہوتا
سر پہ آفات جہان کی نہ اٹہائی ہوتی

دل بیتاب ہے سیماب کے مانند تیرا
ہوتا قابو مین تو اکسیر بنائی ہوتی

مرغ دل باغ جہان مین تو نشیمن کرتا
دام کاکل سے اگر اسکی رہائی ہوتی

کیون بہلاتا وہ ہمین دلسے بہلاتا کیون
اپنی قسمت مین لکہی کچہہ جو بہلائی ہوتی

منتظر آمد جانا ہون ہمیشہ یارو
اسکی آنیکی کسی نے تو سنائی ہوتی

کیا لگین تانکے جہان ہائے لگین زخم پہ زخم
گر رفوگر کوئی ملتا تو سلائی ہوتی

تاب ہوتی رخ تابان کے نظارہ کی اگر
ہمنے بہی آنکہہ ستمگر سے لڑائی ہوتی

بہت ہوا اُس بت عیار کے آگے ضامن
کچہہ تو بن آتی جو کچہہ بات بنائی ہوتی

ہمین مت مار او اے قاتل ہم اپنے آپ مرجانگے
ہین آدے جبکہ مرجانگے تمہارا نام کرجانگے

صنم کے عشق مین یارو نفع بہی ہے ضرر بہی ہے
بگڑ جانگے اگر کتنے تو کتنے ہی سنور جانگے

ہمسر حسن جام و مینا کے کرونگا توڑکر ٹکڑے
دلا محفل سے اٹہہ کرکے جو وہ رشک قمر جانگے

یہان محفل مین ہر ان بیچی الفتی ہین بس دلکو
ہمین جانا نہین صاحب ہم اپنے خاص گہر جانگے

نہین حسنی کا یہ کشتہ تیرے تیغ تغافل کا
جو آب زندگی لیکر وہان خواجہ خضر جانگے

حنا سی ہاتہ رنگین ہین لہو مین بے گناہونکے
بہانا کرکے مہندیکا وہ حیلہ گر مکر جانگے

یہ کوئی عشق ہی ضامن جو رشک باغ جنت ہے
تیری کوچہ سے اے صبا یہاں جا کے کدھر جائینگے

میں کیا ہوں کون ہوں کہو کیا میرا نام ہے
حیرت نے آلیا مجھے ہر صبح و شام ہے

حیرت ہے یا عدم ہے یا محو ہے نشہ میں
راہ فقیر میں کیا ہے وہ عالی مقام ہے

ذات و صفات گم گئے پھر کہو کیا رہا
ہو ہو ہے لامکان ہے الف ہی نہ لام ہے

لایا ہے جوش عشق کا اہل فنا کو یہاں
ایسی خراب بستی میں کیا اپنا کام ہے

ہر دم شراب شوق بھر پیار پیے جئی
تنہا یہاں تو ایک بھی جرعہ حرام ہے

مرنے سے جو کہ پہلے ملا ذات پاک میں
باقی رہے نہ کیوں کہ وہ باقی مدام ہے

صابر شراب عشق سے مجھکو نہ بھولنا
ضامن علی ہمیشہ تمہارا غلام ہے

محفل جاناں میں دیوے گر کوئی جانے مجھے
شمع پروانہ کہے جب وہ شمع رو جانے مجھے

عاشق جانباز کو کیونکر شمع رو جانے مجھے
شمع پروانہ کہے جل جاؤں تو پہچانے مجھے

ہے یہی بہتر کہ کوئی یار میں مست جا دلا
غمزہ اٹھکے یہاں تک لٹ ہونگے کب جانے مجھے

خاک و خون میں اسقدر لوٹا کہ پتلا بن گیا
قربسمل صنم آئے ہیں کھلانے مجھے

فرقت جاناں نے میرا حال ایسا کر دیا
سنیے دیوانا کہیں ہیں سارے دیوانے مجھے

اس شہید ناز کو دو غسل چشم تر سے تم
خاک خون آلودہ گھر آئے ہیں نہلانے مجھے

سخت جانی نے مجھے شرمندہ جانانہ کیا
ناتوان آئے نظر وہ نازنین شانے مجھے

استخوان جل کرکے خاکستر میری ہو جاینگے
عشق کی آتش لگی ہے پہونکانے مجھے

عشق مت کر اس صنم کا دیکھ پچھتاویگا تو
یہی سمجھاتے تھے سارے اپنے بیگانے مجھے

شہر مین خفقان ہے اور صحرا مین وحشت ہے مجھے
اچھے بھلے کو ہوا کیا ہے خدا جانے مجھے

زندگی بن یار کے مشکل ہے ایکدم سے مجھے
اے عزیزو تم ذرا سا زہر دو کھانے مجھے

مین بچاونگا او تھامت عاشق جانباز ہون
دو خدا کے واسطے قدمون مین جانے مجھے

میرے پہلو سے وہ اٹھ جا اور مین جیتا رہون
چند دم باقی رہے ہین ہاے شرمانے مجھے

کہ متاع صبر دل صامن لیا ہے کسنی لوٹ
دلکی بیتابی لگی ہے ہاے گھبرانے مجھے

میرا دل لیکے ظالم نے دغا کی
جفا وہ کی کہ توبہ ہے خدا کی

تیرے کاکل سے چھٹنے کا نہین دل
محبت ہوگئی ہے کس بلا کی

ہزارون دل کئے ہین تونے پامال
تیری وہ چال ہے ناز و ادا کی

ہم اسکو چاہین وہ ہم سے خفا ہو
دلا یہ بھی تو ہے قدرت خدا کی

پلایا زہر فرقت او مسیحا
مریض عشق کی اچھی دوا کی

یہی باران رحمت ہے خدا کی
ہمین آنکھین جو گریہ کو عطا کی

جفا کی اسنے جب ہم نے وفا کی
ارے ظالم یہین لایق تھا سزا کی

مریض عشق کو دی زہر فرقت
یہی دارو ہے اس دار الشفا کی

ہمارے عشق نے کی نوش ہڈیان
ضیافت کرچکے ہم تو ہما کی

رنگی میرے لہو مین حیلہ گر ہاتھ
یہ سرخی ہے کہان رنگ حنا کی

بجھانا سوز دل شمع کا یارو
وہ ساری رات محفل مین جلا کی

رخ آئینہ پر نور خوبان
تجلی ہے یہ دیدار خدا کی

سوا تیرے نہین ہے کوئی ایسا
ہمارے درد و غم کا ہو وہ شاکی

سرود عشق سے دل مین ہماری
ہمیشہ غم کی سارنگی بجا کی

اذیت اور مصیبت مین ہمیشہ
دل ضامن نے بس انکو دعا کی

تمہاری زلف مشکین کو جو ہم مشک خطا سمجھے
خطا سمجھے جو یہ سمجھے تیری کاکل کو کیا سمجھے

وہ جدول لاجوردی ہے رخ مصحف کے صفحے
اسے فتنا حمایل کا رخ مصحف بجا سمجھے

رخ روشن کو ہم اسکے دلونکا آئینہ سمجھے
ظہور نور اقدس ہے تجلی خدا سمجھے

لب جان بخش جانا کی رشک مسیحا ہین
صدائی قم باذنی کو فقط حکم خدا سمجھے

ہم اسکے چشم و ابرو کو کہو یارو کہ کیا سمجھے
اسے ہم چشمہ کوثر اسے تیغ قضا سمجھے

رفیق اپنا جو ایکدل تہا جدا جانے کہان پہنچا
وہی اپنا ہوا دشمن جسے ہم آشنا سمجھے

نہین کہتا ہون از دل ستمگر سے مین کچھ ہون
دل قاتل مین کیا گذری خدا جانے وہ کیا سمجھے

مجھے پہلو سے دلبر کی کہان عدائی ہے پہنچا
خدا سمجھے رقیبون سے علی مشکل کشا سمجھے

صنم کو تو اے ضامن عجب ابلق تہا سمجھے
تمہین بھی کچھ وہ سمجھے مین تمہین انکی بلا سمجھے

رخ روشن کو ہم اسکی تجلی خدا سمجھے | مجاز سمجھے حقیقت میں [illegible] سمجھے

تمہاری آئینہ رخ کو وہ ہم عکس نما سمجھے | جمال نور احمد کو [illegible] سمجھے

سمجھکر بوجھکر اے دل ہو غافل ہم کیا سمجھے | جو [illegible] مخفی اسے ظاہر [illegible] اپنا سمجھے

حصول معرفت الہی خدا کے عاشقوں کو ہے | فنا کو جو بقا سمجھے بقا کو جو فنا سمجھے

سمجھ ہے اپنی اپنی اور عقیدہ اپنا اپنا ہے | کوئی اس بت کو کچھ سمجھے ہم اس بت کو خدا سمجھے

جدا ہم سے جدا کب ہے حباب و بحر کے مانند | یہ ہے ایک موج زن دریا ہم اور وہ آشنا سمجھے

عجب فہمید ہے یارو یہ الٹی بات کیا سمجھے | جو ہیں وہ ہیں بلا سمجھے ہم انکو ہیں شفا سمجھے

مٹا کر لوح ہستی سے رقم حرف خودی بالکل | بقا ذاتی کے معنوں کو کوئی اہل فنا سمجھے

بہر صورت ہے وہ ظاہر مقید ہم ہیں صورت کے | خطا اپنی سمجھ کی ہے جو ہم سمجھے خطا سمجھے

رضامندی سے جان دینا کچھ خوش ہو جاتا ہے
شہادت کا مزا ضامن شہید کربلا سمجھے

تمہاری کاکل مشکین کو کہتے کیا سمجھے | کہا کہ سنبل تر اسکو ہم بلا سمجھے

تمہاری ابروئے خمدار عید کا ہے ہلال | ہم اسکو تیغ جفا خنجر قضا سمجھے

صنم کو کوئی سمجھتا ہے سنگ دل کافر | ہم اسکو کعبۂ جان جلوۂ خدا سمجھے

تمہاری چشم سیہ چشمۂ حیات ہے پر | ہم اسکو جام قضا ہیں فتنہ زا سمجھے

ہمارا وہ پیار محبت کہاں وہ لطف وکرم | ہوئے ہو ہم سے خفا اب کہو کہ کیا سمجھے

ہم اسلیے تیرے ملنے کو سر کے بل ہیں چلے | صنم کے کوچہ کو ہم دشت کربلا سمجھے

عدو کو دوست سمجھتے ہو تم دشمن جانی
میں اسکو دوست سمجھتا ہون وہ مجھے دشمن
خدا عشق عزیز ویسے تاج شاہانہ
سوا خدا کے نہین ہے بقا کسیکی یہان

سمجھ یہ آپکے قربان یہ آپ کیا سمجھے
ہم اسکو سمجھین نہین کیا اور ہمین وہ کیا سمجھے
ہم اسکو ظل خدا سایہ ہما سمجھے
وہی ہے باقی جو کہ حق کے بین بقا سمجھے

نیاز اہل وفا کا ہون قدر دانکا غلام
پھری نسمجھے تو ضامن اسے بلا سمجھے

اس گل نے جولی ہاتھ مین عناب کی لکڑی
لی دست حنائی مین عتاب کی لکڑی
روتا ہون فغان نالہ و فریاد ہون کرتا
مین لف سیہ یار کی الفت مین پیا ہے
جب تلوہ نازکی ہین رگ گل سے ہوا پیدا
اسطرح میری ہڈیان ایسے عشق جلادی

بس ہوگئی وہ قیمت نایاب کی لکڑی
پہلو نکی بنا لالہ خوشاب کی لکڑی
جسطرح روتی ہے یہ دولاب کی لکڑی
ایک سانپ کی مانند سیہ تاب کی لکڑی
خار کف پا کیون نہو کیمخواب کی لکڑی
جون آگ مین جلجاتی ہے عناب کی لکڑی

ہر عقدہ مشکل پہ گرہ اور نئے ہے
شاخ دل ضامن ہے کوئی انکی لکڑی

وہ پردہ پوش آئی ہم سے جدا کرے
پہلو سے جبکہ یار گیا پھر وہ کیا کرے
مین ہون مریض عشق طبیبو نہ دو دوا

جور و جفا سے بازرہی اور وفا کری
خون جگر فراق صنم مین پیا کرے
معجون وصل یار مجھے ہان شفا کرے

یہ زندگی ہے مرگ مرا مرگ زیست ہے — جیتے جدا ہو یار وہ کب تک جیا کرے

یاد مسی لب و دندان یار مین — تارے تمام رات وہ بیکل گنا کرے

مرتا ہون ہجر یار مین جینا ہو محال — کہدو اجل سے تو میری آکر دوا کرے

اس گل کی تو خبر ہمین لا کر صبا سنا
ضامن تمہارے حق مین ہمیشہ دعا کرے

آشناون کی عزیزو آشنائی دیکھ لی — اس زمانہ کی وفا اور بیوفائی دیکھ لی

جبہ و دستار و تسبیح اور وعظ و عظان — ان دغا بازون کی ہمنے پارسائی دیکھ لی

اور مجازی عشق کہو دیتا ہے دنیا دین کو — ان بتون کی ہمنے بالکل بیحیائی دیکھ لی

جز خدا کے عشق کے حاصل نہین کچھہ زاہدو — کعبہ و معبد مین کرکے جبہہ سائی دیکھ لی

اپنے کشتہ کو تڑپتا ذبح کرکے چلدیا — ہمنے قاتل تیرے خنجر کی صفائی دیکھ لی

روتے روتے کردیا غرقاب سیر جانوتن — ہمنے اب آنکھو تمہاری فتنہ زائی دیکھ لی

ایکدن لایا نہ اسکو یہان نالہ کھینچکر — بندئہ دل ہمنے تیری نارسائی دیکھ لی

اے رقیب مدعی تو جانے کیا جان زبان — ہمنے اسکی تیغ سے گردن کٹائی دیکھ لی

سامنے یہ ناتوان ہے حال کیا پوچھو ہو تم — ہمنے جو فرقت مین حالت ہے بنائی دیکھ لی

طالب مردار دنیا عاقبت کرکے خراب — حسرتین کیا کیا لئے دنیا بنائی دیکھ لی

یا خدا دکھلا دے ہمکو جلوہ دیدار خاص — تیری ضامن نے خداوندا جدائی دیکھ لی

جیب دریدہ ہو تو رفوگر سیا کرے — ٹکڑے ہو غم سے دل تو علاج اسکا کیا کرے

مین گریہ کار ہون غم فرقت مین حسرتا
اور مثل گل رقیب بغل مین ہنسا کرے

پروانہ کی صفت نہ ملا وصل مین بھی چین
ہم شمع رو کی بزم مین شب بھر جلا کرے

آزاد کیجئے مجھے یا قتل کیجئے
دشنام آپکے کہو کب تک سنا کرے

آب بقا ملی نہ لب لعل یار کا
خون جگر نہ کیونکہ ہمیشہ پیا کرے

رنگ حنا ہو خون میرا پائے یار کا
لاشہ کو میری پاؤنسے اپنے ملا کرے

مرنے دو زہر کھا کے میرے دوستو اسے
ضامن فراق یار مین کب تک جیا کرے

آج دیکھے تیرے پہلو مین ہین اغیار کئے
مر گئے ہین اسی حسرت مین دل افگار کئی

عشق مین تیرے صنم اے بت کافر جیران
ڈالے گردن یہان بیٹھے ہین زنار کئی

چارہ سازی نہ ہوئی تجھسے مسیحا کچھ بھی
تیری فرقت مین ہوئے عشق کے بیمار کئی

وعدہ وصل تمہاری نہین ہوتے سچے
ہان غلط ہو گئے ہین ایسے اقرار کئی

دیجئے کسکے لئے ہین یہ دل تنہا ضامن
دل تو ہے ایک مگر ہین یہ طلبگار کئی

دام کاکل کو اگر وہ متصل لیجائینگے
دانۂ تل کے لئے ہم مرغ دل لیجائینگے

گور کو کہتے ہے خلقت جانہ تنہا اگر
ہم رفیق غم کو اپنے متصل لیجائینگے

ہاتھ ملتے سے تمہاری کچھ نہین آنیکا ہاتھ
جب تیرے کشتہ کو قاتل زیر گل لیجائینگے

بہر دفع ظلمت غم قبر مین ضامن علی
آتش سوزان کو اپنے مشتعل لیجائینگے

ہے یہی دل مین تمنا لوح مرقد کے لئے
خوب ہو دیگا ستمگر یاد گر رضا حسن کو آہ

کیون میرا دل اداس رہتا ہے
زلف کافر پہ گو کہ ہے کالی
میرے ملنے کی گرچہ کہائی قسم
حلق کو میرے اکے کر دے تر
سبز خط پر ہوئے ہین جو کہ شہید

سنگدل اکے ہنتان کے ہمکو لیجائین گے
جب جنازہ تو ہمارا ہی سارا دل لیجائینگے

رات و دن اسکو پاس رہتا ہے
اسکے رخ سے مساس رہتا ہے
پہر یہ دل تیرے پاس رہتا ہے
آب خنجر کا پیاس رہتا ہے
ان کی تربت پہ گہاس رہتا ہے

آنکہہ کہول دیکہہ تو رضا حسن
کس کے زانو پہ راس رہتا ہے

جو دیکہا کوئی جانان مین تو برپا شور محشر ہے
صدائے الامان ہے جابجا اللہ اکبر ہے
وہ اس کا مصحف چہرہ وہ اس کا حسن بے پایان
کتاب عالم امکان بھی اس کا ایک فرد ہے
رضا ہے دلبر رعنا مین مت کچھ لب کشائی کر
اگر اترہی ہر جاے تو وہ بھی اپنے سر پہ ہے
نہ دن کو چین ہے مجکو نہ شب کو نیند آتی ہے
دل بیتاب یہ اپنا مثال برق مضطر ہے

بت کافر کی الفت مین تو ہم بہی ہو چکے کافر
صنم کا دل مگر ابتک وہی پتھر کا پتھر ہے

لکیرین ہین نہین یار و حنائے دست جانانمین
لکہا قدرت کے ہاتھون نے ہمارے خون کا محضر ہے

وہ آیا گل رخ زیبا ہمارے گہر مین الفت سے
تو کاشانہ میرا اے دوستو جنت سے بہتر ہے

مین وہ مجنون ہون اے لیلا میرا آرام بس یہ ہے
سر ہر خار صحرا پر بچہایا اپنا بستر ہے

ہمارا نا خدا دل ہے تن کشتی مین اے ضامن
کہ جسنے عشق کے دریا مین پہنکا اپنا لنگر ہے

سامنے لب کے تیرے لعل ہین پتہر کے
روبرو دانتون کے ہین درعدن پتہر کے

رحم آتا ہے نہین گریہ و زاری پہ میرے
دل بنا بیٹہے ہین بت وعدہ شکن پتہر کے

اے گل اندام گلِ تر کا بنا لے زیور
سبزہ کانون مین صنم تو نہ پہن پتہر کے

خاک سارونکو تیرا کوچہ ہے فردوس برین ۔ کرکے آبیٹہے مقام اپنے ہرن پتہر کے

دیکھو فرہاد کی کس شوق سے چیرا تھا پہاڑ
اسنے کیا کیا نہ سہی رنج و محن پتھر کے

ہے پسندیدہ دل اہل سخن تو یہ ردیف
نظم ہمنے یہ کیے چند سخن پتھر کے

لب عشاق سے کیا بات نکلتی ہے کوئی
ہو گئے ہیں دیکھکے اُسکو دہن پتھر کے

مار ڈالوگے بچا ئینگے تیرے کوچہ سے
ہم وہ دل سنگ ہیں رکھتے ہیں بدن پتھر کے

کیا سبب ہے جو نہیں آتی صدای نالہ
آج کیا نکلے مرغان چمن پتھر کے

سنگ باران کرو سنگسار کرو تم لیکن
ہم بھی وہ سنگ ہیں رکھتے ہیں بدن پتھر کے

حور و غلمان پری ان کو کہو بت نہ کہو
بت نہوا کرتے ہیں اے غیرت من پتھر کے

تیری ضامن کو تیری کوچہ و بازار میں ہا
گولے مارے ہیں مرے شور فلکن پتھر کے

اے شوخ ہمیں جلوۂ دیدار دکھادے
وہ حسن گلو سوز مزہ دار دکھادے

گر حسن تو اپنا سر بازار دکھادے
عالم کو وہیں رنگ طومار دکھادے

اے یار ہمیں ابروی خمدار دکھادے
تو اپنے شہیدونکو یہ تلوار دکھادے

بیمار تیری انکھونکا ہون فتنۂ عالم
وہ چشم سیہ نرگس بیمار دکھادے

موئے ہوئے بیہوش تیری دیکھہ تجلی
ہمکو بھی وہی جلوہ دیدار دکھادے

عالم تیرے جلوہ کا ہے مشتاق پرید و
تو کھول کے گھر کی سر بازار دکھادے

پامال کیا حسن روش ناز نے تیرے
اے شور فلکن ہمکو وہ رفتار دکھادے

کوچہ میں ترے جا کے کوئی پھر کے نہ آیا
تو ہمکو وہی قہقہہ دیوار دکھادے

تو دیکھ میری طرف ذرا حور شمایل
اے رشک قمر آئینہ رخسار دکھا دے

اے غنچہ دہن رشک چمن باغ ارم یار
او سرو رواں نوق گلندار دکھا دے

اس طرح تڑپتا ہے قفس میں طایر بسمل
صیاد کو تو مرغ گرفتار دکھا دے

مین دیکھ رہا ہون تیری قدرت کا تماشا
پر راز نہان صاحب اسرار دکھا دے

صنا من پہ کرم کر بہت دور سے آیا
مشتاق ہے دیدار کا دیدار دکھا دے

عشق نے خواب سے جگا کے مجھے
مار ڈالا اُسے دکھا کے مجھے

جلوہ حسن رخ دکھا کے مجھے
چھپ گئے بے خبر بنا کے مجھے

کون سی تھی پری وہ رشک قمر
لے گئی رات کو اوڑا کے مجھے

عشق کی آگ نے جلا کے مجھے
گم کیا خاک مین ملا کے مجھے

پھر صحرا کو لے چلی وحشت
قید زنجیر سے چھوڑا کے مجھے

کر چکا قتل ابتو آمل یار
صادق العشق آزما کے مجھے

ہم نہ آئین گے تیرے کوچہ مین
تو ندے واسطے خدا کے مجھے

عشق نے شعلہ رو کے اے یارو
خاک سان کر دیا جلا کے مجھے

یہ عجب خوش مزاجیان اُن کی
وہ رولاتی ہین پھر ہنسا کے مجھے

یا آلہی ہو عدو کو صبر
لیے گئے آج وہ منا کے مجھے

ہشتائی کا حق یہ ہے یارو
لے چلو گھر مین آشنا کے مجھے

میں ہوں مسکین عشق کا مارا
لوٹ کے گیا یار ستا کے مجھے

سخت بے رحم ہے وہ عاشق کش
گھر سے باہر کیا بلا کے مجھے

جوش گریہ سے ہوں میں مثل نمک
لے چلے اشک بہا کے مجھے

اس کی تیز نگہان عجب دیکھے
آپ ظاہر ہوا گما کے مجھے

بوے گل کی طرح روانہ ہوا
سخن اقرب صنم سنا کے مجھے

سخت جان تھا اجل نے سونپ دیا
اس ستمگر کو بتا کے مجھے

شورش عشق نے کیا بدنام
سارے عالم میں غل مچا کے مجھے

آشناؤں نے اس زمانہ کے
گھر میں چھوڑا نہ آشنا کے مجھے

نور احمد ہے تیرے رخ میں عیاں
آ دکھا واسطے خدا کے مجھے

ضامن اس نے دیا بہت دھوکا
عیش دنیا کے بس دکھا کے مجھے

---

اس سے ملنا چاہئے جس سے کہ اپنا دل ملے
جس سے راحت دل کو ہو ایسے دل ملے

قتل کر تیغ جفا سے جسکو جی چاہے ترا
اور کوئی دوسرا جیسا اگر بسمل ملے

جسکے ملنے سے ضرر ہو فائدہ بھی کچھ نہ ہو
ایسے موذی سے کوئی احمق ملے جاہل ملے

دل کہے مت مل کسی سے اور ہم ملنے لگے
گر ملے تو کیا ملے بیکار بے حاصل ملے

کھینچکر شمشیر وہ آئے ہمارے قتل کو
ہم بھی سر کو لے ہتھیلی پر سر محفل ملے

چھوٹ جائے اضطراب رقص ناموزوں سے
مرغ بسمل کی گلے سے تیغ گر قاتل ملے

کہہ نہیں سکتا ہوں میں اسرار دل کو برملا
واقف اسرار ضامن گر کوئی کامل ملے

کون آتا ہے یہ کس کی نازنین رفتار ہے
اور صدا ہی قم باذنی یار کی گفتار ہے

زاہدو لے لو کوئی جام شراب عشق کا
محتسب کی میکدہ میں چنگی دستار ہے

کشتگان عشق کو مژدہ سنا دینا ہو گر
آج آتا ہے مسیحا جان کا مختار ہے

دست وحشت نے کیا پھر ایک تار پیرہن
تار جان عاشق کا تیرے عنکبوتی تار ہے

رات کو اختر شماری ہے یہ بیتابی دل
اور شب مہتاب آنکھوں میں یہ تن تار ہے

ہے نہیں چاہئے شکایت گر نہ وہ آکر ملے
پردہ حسن ازل کا بھی وہی ستار ہے

چشم خدا بین سے دیکھ جسکا ہے کل ظہور
مظہر نور خدا احمد مختار ہے

غلط فہمی تھی ضامن آپکو جانے تھے ہم
آپ کو گم کرکے جانا آپ وہ کرتار ہے

مثل تیلی کے تو ہم ہیں کب ہمیں اختیار ہے
ہاتھ اسکے تار ہے وہ آپ ہی مختار ہے

عیب پوشی کر رہا ہے گنہگاروں کی وہ
کیونکہ وہ رحمان ہے غفار ہے ستار ہے

عطر وحدت سے مشام جان معطر کر حبیب
ذات تیری پاک ہے اور تو بڑا عطار ہے

میں ہوں نالائق نکما تو خدائے کارساز
بلکہ میں کچھ بھی نہیں ہوں یہ میری گفتار ہے

اور خیال غیر اور ہستی بھی پر نظر
ایک بلا ناگہان ہے شوخی گفتار ہے

بار ہے پردہ نشین ضامن سے پانا ملے
بادشاہ کا امر ان کے آپ وہ مختار ہے

# سمندر عشق

بس بیا بیا اے مرا انگھیان تو نوح کشتی بشتی بانان

بجین عجلت رسان بجانان رسان بجانان رسان بجانان

اب چلو سکھے اُس گنتہ پاس جہان پیپل ملکانا

سات سمندر پار بسی جی انہی دیس موہن جانان

چلونا میر اصابر پیارا جی ملونا میر امظہر پیارا جی

د عشق صنم بیتاب منم معلوم نشد کان یار کجا ست

پی بردکسی یا مرد کسی یا گفت فقط این ہجر چرا

سن بات میری ابا ہی رے سکھی وہ گنتہ بسی کس بیچ جا

جیرا ترسی پیا دیکھن کو کوئی ایسا نہین جو پی کو ملا

چلونا میر اصابر پیارا جی ملونا میر امظہر پیارا جی

نے خواب مرا نے صبر بجان در ہجر صنم چون ق تپیان

یا جان برسد یا آن برسد جانان بلجم این گریہ چنان

نینن مین میرے نیند نہین دلکو تو سکھے اب چین نہین

بن دیکھے سکھ کیسی ہے بنی پیا ہے مدت ہوئی ملتا ہی نہین

کپڑے بھی رنگے جو گن بھی بنی بدنام ہوئے سیناکے لئے

یا تو ملے ہم سے وہ سجن گذری گی نہین بن جیکے دیئے

یا تو بتی لیلون ہاتہ پہر نگی مین تو
رام دیوانے جے

دریائے عمیق امواج بپا کشتی کہن تاریک شبی
ملاح خفا برجان بلائے شیر خدا للہ مدد ے
پھیلی ہی سمندر ڈول رہی ہے ناؤ میری دو پار لنگہا
اے شیر خدا اب کوئی نہین فریاد سنی ضامن کی آ

میری ادہر مین ڈولی ناؤ
سیان نے میری خبر لینی جے

از غرق امن کردی تو مرا واز جوش بحر طوفان بلا
اے یار خدا امید برا تا وصل شود جانان مرا
ڈوبت ڈوبت پار لنگہی دریائے سمندر اور رہا
اب پار لنگہا اسے بہی مجہے اے بحر کرم دریائے عطا

میری ادہر مین ڈولی ناؤ
سیان نے میری خبر لینی جی

خود مالک ملک خدا اے شبیر برائے شیر خدا
اعجاز نما مشکل بکشا از بحر سیوم امداد رہا
مجہہ کچہہ نے اب گہیر لیا کسی مین کہون جی تیر سوا حیرت نے حیران کیا گہیری ہی تاحلق چہی

من چہار پچہار اے چارہ گر نگران بتو اے خضر کرم

دریاے پہارم چار طرف امواج ستم گرداب ہے

| | |
|---|---|
| سنو نا میرا ہادی پیارا جی | |
| کرو نا مجہہ سے کنارا جی | |

تو جلد خبر جلدی سے میرے اے شاہ مولائی علیؓ

حسینؓ کا صدقہ لیجو بچاوائی ولی جانان نیز

| | |
|---|---|
| علی جی نے میری جان بچائی جی | |
| علی جی نے میری بپتا ہی جی | |

تو پنج ششم دریائی فنا مکنون گہر در آب بقا

غواص سبے بگرفت گہر پالیس له الاہ انا

وہ چہوڑ گئے نیا کو میری دریائے فنا مین بیت ہی

بن تیرے مدد یا صابر علی ہون پار کہان یا قطب ولی

دریائی فنا مین ہو کے فنا ڈبکی جو لگی ایک سیپ ملا

موتی بہی ملا ان مول کہر اسنگار بنا مجہہ برہن کا

| سیتان کی مین تو شگن مناتی جی | اجی میرے جاگے ہین بہاگ |
|---|---|

این ہفت طبق در ذات یکے در موج دگر اوصاف جدا

ارباب فنا اصحاب بقا اظہار کند اسرار خدا

له پالیس له الاہ انا الخ یعنی ثابت برای خدا مگر کہ بزرگی انانیت برای او مستحق بعد فنا شدہ خود دکم منزل جبروت ظہور انا الحق بر طالب فانی خود تمام میشود امین مرتبہ ہدایت آن [illegible] وحدت [illegible] ہفتم از بیست حباب صورت و معنوی بجای آنکہ ناسوت اسرار و بیت خود [illegible] می [illegible] قرب [illegible] چون حجاب [illegible] فانی [illegible]

اُس پار بسی ایک شاہ میرا ہین اُ اج دُولاری دور کہڑی
ملنے کی ہوئی جب دل مین ہوس کچھہ بن نہ پڑی بیاکل ہوگئی

ڈہونڈہت ڈہونڈہت بوری بہی اے عشق مجھے دے پار لنگہا
جب پار لنگہی وہ یار ملا سب شاہون کا شاہ سہاگ بہرا

سب بہول گئے ہین پہلی پیت جب یار نے لے چہتیں سے لگا
تن ایک بہا من ایک بہا کیا فرق رہا کوئی دو تو بتا

اجی میری جاگے ہین بہاگ
سیّان کی مین مشکلن منانی جی

مسدس در جناب سرور علیہ التحیات والصلوات

| | |
|---|---|
| بلغ العلے محمد کشف الدجی تمامی | حسنت جمیع عالم بظہور نور سامی |
| عجب کمال ذاتی نہ سے حسن باگرامی | کہی طور پر جو موسے بزبان خوش کلامی |

توبدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

| | |
|---|---|
| ہوا عفو جرم آدم بطفیل نام احمد | ہوا فیضیاب تم سے وہ رسول جد امجد |
| جو شعاع نور احمد ہوئی اسکے رخ مین سرزد | ملکوت کر کے سجدی وہ یہ بولی یا محمد |

توبدین جمال خوبی برطور گر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

جا جا کہ عزیت مد... بہت قول نقل... فقاب قوسین... او ادنی این جا... وحدت از کرند... فیض ذات اقد... محمدی بر جان... ہویدا می شود... فافہم ۱۲ من

کہوں کیا کہ ذات احمد وہ احد ہیں سب سے بہتر ۔ وہ ہیں آفتاب ذاتی یہ نبی ہیں سب سے انور
وہ ظہور معنوی ہیں یہ حروف ہیں پیغمبر ۔ وہ سب آئینہ ہیں انکی یہ عجیب ہے نور دلبر

تو بدین جمال خوبی بر طور گر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن تی انی

ہوا موجزن جو دریا ہوئے نوح بسکہ حیران ۔ بچے کس طرح نہ کشتی کہ جہاں ہو تم نگہبان
الم خلیل کہو یا ہوئی نار سب گلستان ۔ کہو کس طرح نہ ہوویں لو جان سے سب ثنا خوان

تو بدین جمال خوبی بر طور گر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

غم و رنج چاہ یوسف دل دردمند یعقوب ۔ تن زار کرم خوردہ وہ بلائے جان ایوب
شب تا بشکم ماہی یہ یونس اس مین محجوب ۔ غم و درد سب کے کھوتی وہ خدا کے تم ہو محبوب

تو بدین جمال خوبی بر طور گر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

وہ جانفزای عالم جو ازل سے نور آیا ۔ ید موسوی ہے بیضا دم عیسوی ہے احیا
غرض انکہ نور حضرت سبھی جا ہے جلوہ فرما ۔ دل رازدان پہ عقدہ یہ کھلا تو وہیں بولا

تو بدین جمال خوبی بہ طور گر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

قدم آپکا جو پہونچا بہزار ناز و نعمت ۔ سر عرش پر جو رکھا تو ہوئی یہ شان و عظمت

کہ ہوا وہ تخت بلی وہ محل خاص رحمت — کہ مقام وصل وہ تہا یہ بیان راز الفت

تو بدین جمال عجبی بر طور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

ملکوت جن و انسان سبھے حور اور غلمان — یہ تمام جمع ہو کر وہ ہوویں ثنا خوان
صفت ایک احمدی کو لکھیں صحف و کتب امکان — ولی شوق دل سے عاشق یہ کہیں تیری قربان

تو بدین جمال خوبی بر طور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

قد سرو ناز دل جو رخ رشک مہر خوشرو — وہ جبین غیرت خور مہ نو فدائے ابرو
لب ہیں آب حیوان وہ دو چشم عین جادو — سر زلف سنبل تر شب قدر ہے وہ گیسو

تو بدین جمال خوبی بر طور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

شب و روز تو ہے گردان ہے تلاش کسی کی گردون — رخ شمس زرد جو ہے شفق فلک ہے پرخون
غم ہجر سے تمہارے یہ ہوئے ہیں سارے مجنون — دل ماہ و مشتری میں ہی جلوہ گر ہے مضمون

تو بدین جمال خوبی بر طور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

ہوں حال زار کسی سنی کون ہے خدا را — جو یہ کہی راز مخفی تو یہ ہو وے آشکارا
رخ جلوہ گر کا طالب پھرے دربدر ہے مارا — دل و دمند میرا الصبد آرزو پکارا

تو بدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

نہیں چین دل کو میرے نہ مجھے ہی صبر آرام
کہ بغیر دیکھنے کے رخ پاک اے گل اندام
شرفہ قدم سے کیجئے مجھے سرفراز خوش کام
کہ رہے زبان پہ جارے یہ کلام صبح تا شام

تو بدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

شب وصل کے بیان میں بھی گہر فشاں ہوں میں
شب قدر شب وہی ہے کہ جمال دیکھ لوں میں
سر و چشم کو قدم پر تیرے پانی ہوں میں
دل و جہان سے ہو کے قربان بھی ہمدم کہوں میں

تو بدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

شب ہجر کیا بلا ہے یہ بلائے ناگہاں ہے
غم و درد سے ہوں نالاں یہی شغل ہر زمان ہے
ملو جلد آکے پیارے کہ لبوں پہ میرے جان ہے
بخیال چشم رویت ہوئی ہمیشہ تر زبان ہے

تو بدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

عرض غریب مسکین ہے قبول دو جہاں ہو
جو یہاں ہے یہ ثنا خوان تو وہاں بھی ہم زبان ہو
بزبان خوش بیانی سخن فزائے جان ہے
دل دردمند ضامن بھی کہوں آج یہاں ہے

تو بدین جمال خوبی برطور اگر خرامی
ارنی بگوید آنکس کہ بگفت لن ترانی

پربت جنگل ڈھونڈھ چکی ہو گئی اب تو شام | شام ہمارا دوست گیا کہاں میں جاؤں اب

ذکر تنہا دیجوری میں ہوئی ہیان ہے

چلتے چلتے تھک گئے ضامن تیری پاؤں | سنگے تیری چل بسے دور ہے تیرا گاؤں

ذکر تنہا دیجوری میں ہوئی ہیان ہے

چھنے میرا یار تھی پھر کعبہ کیا جاؤں تیری کعبہ کو | دل ہی اندر تخت ہزار آن بیٹھا ہوں تجھ کو

فدائی راہ صنم جان نثار من باشد | بزیر پای تو این دل فگار من باشد

دارون ڈگری پیو کی جنکو سو بار | چر تو نیچی من ہرون سیس کو رکھون تار

بکعبہ کے روم وردہی یار من کعبہ | طواف میکنم آنجا کہ یار من باشد

عشق لگا اُس یار سے اور نہیں کچھ کام | کعبہ دل کا یار ہے میں بیل جاون وار

مران حاجت جنت لنساء طوبے | حریم کعبہ جانم نگار من باشد

کیا کرون بیکنٹھ کو اور کلب جہ کے جہانت | احمد ڈہاک سناونی جو پیتم کی گل بانت

نمی روم من از ین کوئی یار سوئی حرم | حریم کوچۂ جانان عبار من باشد

چھوڑ کے گلیان یار کی مت کعبہ کو جا | خانہ کعبہ ہے وہی جہان ملے وہ پیا

سنر دکہ رشک زند کعبۂ دل عشاق | بکوئی دلبر رعنا مزار من باشد

حیرت میں سب آئے گئے ہیں دیکھ کے میرا حال | لاشہ میرا یار نے لیا جو آپ سبنھال

زہے سعادت ضامن حصول انجام | بکشتگان صنم گر شمار من باشد

مطلب میرا مل گیا او رحج ہو قبول | کشتو نمین اُس یار کے ضامن ہے اشمول

ناہین ہندو ناہین ترک ناسنی ناشیعا رے
اپنی عاشق آپ ہوئی ہم جپ جپا پا سو گیا رے

ناہین ملا ناہین قاضی نا صوفی نا پنڈت رے
دنیہ نگر ہین نا بسا لینا بر گئی پوری کہنڈت رے

اپنا بانہ نا اس جا کہہ جہان نہ سرتی ور اگاس
سب جاگے اور کہین نہین کوئی جیے سو ہوا اداس

گروئی آپ راہ بتائی ضامن پیارے انکو کہو
آپ گما جب آپ کو پایا اپنا ضامن آپ ہی ہو

مجھ برہن کے پاتی رے کوئی جائے سناو
یہ بتیا نہین بہاتی رے کو جلی ہی سناو

جو جانون پیا چہاڑ چلے ہین
گر اپنے لگاتی رے کوئی جائے سناو

جوگن بن کے بن بن ڈہونڈہون
ایک بہوت رمانی رے کو جائے سناو

کوکت ہون ہین بن مین اکیلے
نا کوئی سنگ نہ ساتھی رے کوئی جائے سناو

سونی نگر مین مین بیٹھی اکیلی
نا دیور انا باقی رے کوئی جائے سناو

سو کہہ سا کہہ تن بہیو ہے لکریا
سالکت ہون ن راتی رے کوئی جائے سناو

برہا اگن نے ایسے جلائے
دیپک ہون مین گاتی رے کوئی جائے سناو

پیا بے گئی جہان سانس نہ شوہر
نا کوئی سنگ باتی رے کوئی جائے سناو

لال آدہین کے یہ برہا کہائے
ضامن علی کو سناتی رے کوئی جائے سناو

## دوہرہ اشلوک

الٹی والا جات ہے جوبن تہین مین جات
دنیا ہے دن چار کی کال جگت کو کہات

پہہمی یہ یون جات ہے جون دریا کے موج
عمر جات جون بجلی ہاتہ نہ آوے کھوج

آدم بھولا کیون پھرے دہو کا ہے سنسار | دہو کے مین جو آپھنسا کبھی نا اترے پار

دنیا تو مردار ہے ضامن اسنے تو بھول
دنیا سے ناراض ہین حضرت پاک رسول

سکھے سنو میری کہانی
مین تو بھی ہون برہا دیوانی
میری چندری عشق نے پھونکی
مین تو پہلی ہی پیت سے چوکی
جو مین جانون کہ ایسی بنی گی
میری تالی جگ مین بجے گی
کبھی پیت کا نام نہ لیتے
مین تو پہلی ہی جان کو دیتی
کوئی پیت کا نام نہ لیجو
مجھ پوری کی ریس نہ کیجو
اسکا جوبن گن روپ ہمارے
جب پیا پردیس سدہارے
میری اوڑ گئے سدہ بدہ ساری
مین تو رہ گئی چپ کی بچاری
پیا تم بن کیسے جیون گی
پیتا من کی مین کا سی کہون گی
ان جا کہین لیسا بدیا
ھم کبیا جو گیا کا بہیا
سکھے اب کہو کیجے کیا رے
پیا ڈہونڈت ڈہونڈت ہاری
ایسے تن من روپ کو وارون
اس سہاگ کو آگ مین ڈارون
مین تو نٹ کرم کے ہون ہارے
جو پیا نے جیاسے بیسارے
دیکھو حال میرا اب آؤ
مجھے پیا تی سے اپنی لگاؤ

منظر پیت لگا کے سدہارے | ضامن علی کہو کسکو پکارے

ضامن پی کے کارنی دوہرہ مین دیس بدیس
وہ پیارے نا ملے میرے روپا ہوگئی کیس

ضامن دینا باپ سے ہے تر پاسے مہا پاپ
دونون کو توپہونکدی نامنجن جاپ

دیگر

مظہر پیا کا رنگ چوہے سب مل کہیلو پہاگ رے
صابر ہی رنگ کی بہنی رجائی کیسر نات بہر ورے
عاشق لے رنگ سب کہر جاوین ہوری کہیلو اجرے
ضامن پیا کی خبری نگادی اپنے نکائی پاگ رے

دیگر

بدخواہ رقیبو توزبانی ہی جہگڑلو
دیکہے گا جہان آپکا ایکدم مین تماشا
دعوی ہے اگر اور تو مکون سے ہی لڑلو
ہر بات مین کہتے ہو کہ ضامن کو پکڑلو

دیگر

کچہہ آج نظر آتی ہین ہمکو وہ اکڑتی
ہم طرح شرافت کے طرح دگئے انکو
ہر ضع پہ بگڑی ہوئی ہر بات سے جہگڑتی
ضامن سے خدا جانے وہ کسطور سے لڑتی

دیگر

ہین وہ ابلیس لعین آپ خدا کے مارے
جوکہ خود بین وہ بدبین ہین اللہ کے مارے
حاسد مردم خان ہین جفا کے مارے
ضامن ایسو سے نہ مل ہین وہ ریا کے مارے

جمع ہو کر سب فرشتے ہوتے ہیں تسبیح خوان — مانگتے ہیں وہ دعا مغفرت تجھ سے وہان

کلمہ گویان محمد مصطفےٰ کیواسطے

برق باران ابر خورشید و قمر پیدا کیے — سنگ مین یاقوت سیپی مین گہر پیدا کیے

نخل سے گل تو نے اور گل سے ثمر پیدا کیے — شان سے حور و ملک جن و بشر پیدا کیے

ایک دم مین زینت ارض و سما کیواسطے

منکشف کتم عدم سے کر دیئے لوح و قلم — صفحہ سر رشتہ کن کو کیا تو نے رقم

پہر کریگا ایک دم مین لم یکن اور کل عدم — جز تیری ذات معلی پر نہ دنیا ہے نہ ہم

تو بقا کیواسطے ہے ہم فنا کیواسطے

تو حکیم ایسا ہے چاہے مردہ کو زندہ کرے — ایکدم مین زندہ جاوید کو مردہ کرے

مرگ کا کوئی طبیب افسوس کیا درمان کرے — نسخہ کاری قضا کو گر کوئی اجرا کرے

خاصہ ہوئی زہر کا حاصل دوا کیواسطے

جسقدر ہین کور و کر لنجہ و لنگ بے زبان — انکو ہے خوان کرم سے تیری حاصل نعمتان

کرم مار و سنگ کا بیشک ہے تو رزق رسان — کوہ مین سیمرغ اور عنقا کو ہے ہم ولکیان

بہیجتا ہے رزق ہر ذرہ غذا کیواسطے

وہ مسبب ہے تو ہر شئے کا کرتا ہے سبب — ابر نیسان طالب در ونکی گیا ہے عجب

ہو گدا سائل جو حجت بوریا کیواسطے

تیری اسرار معرفت مین بیان کیونکر کرون — مان عزیز فنا کیے ہے ورد عارفان و فنون

فی الحقیقت ہے حقیقت تیری بیچون و چگون
اس جگہہ ہین اہل دانش پا فتادہ سرنگون

لب ہلا سکتے نہین بیچون و چرا کیواسطے

تیری وحدت کا گروہ انس و جانمین شور ہے
تیری قدرت کا بہر دو جہانمین شور ہے
تیری عظمت کا زمین و آسمان مین شور ہے
تیری نعمت کا مکان و لامکانمین شور ہے

سب مناسب ہین تری ہی شان علا کیواسطے

ہر شجر مرغان گلشن ہین تری تسبیح خوان
رات بہر آواز دیتا ہے پپیہا پی کہان
کہتا ہے دراج سبحان تیری قدرت بر زبان
بلبل عذب البیان اور طوطی شیرین زبان

ہین سب ہی رطب اللسان تیری ثنا کیواسطے

تجھمین وہ قدرت ہے صحرا مین التعین تو نے کئے
شیر فرزندان موسیٰ کی حفاظت کیلئے
تا ابد ادریس ہیں حکم ناطق سے جئے
تو نے سامان عیش کے بہم پہنچا دیئے

حضرت ایوب غم کی مبتلا کیواسطے

دی دوبارہ تو نے چشم سرکنعانکو ضیا
کر دیا یوسف کو زندان مصیبت سے رہا
پھر نئے سر سے زلیخا کو جوانی کی عطا
تو نے کی داؤد کی توبہ قبول اے کبریا

گر زبان کہولی تھی فریاد و بکا کیواسطے

ہود کو باد مخالف سے کیا بیخوف ناک
صدمۂ صرصر سے قوم عاد کی تو نے ہلاک
تو نے صالح کی دعا مقبول کی اے ربپاک
قہر سے تیرے ثمودی ہوگئے سب جلکے خاک

برق نازل کی فلک سے اشقیا کیواسطے

آتش سوزان خلیل اللہ کی گلستان
آب قعر ماہی سے یونس کی بچائی تو نے جان
نوح کی کشتی کو طوفان بلا سے دی امان
زیب دیتی ہے خدائی اے نگہدار جہان

تیری قدرت کے لئے اور تجھ خدا کیواسطے

حضرت آدم ہوئے جب کہا کے گندم شرمسار
تو نے بالکل بخشدی انکی خطا انجام کار
ہم قدیمی ہیں گنہگار اور تو آمرزگار
کرنہ تو میرے گناہوں پر نظر اے کردگار

ہم خطا کیواسطے ہیں تو عطا کیواسطے

بار وی زال ضعیف کو اگر بخشی تو زور
تو وہ دست رستم و دستان کو سمجھے پائے مور
سنکی اسکی طاقت زور آوری کا شور
کانپ کانپ اٹھے کنارہ گور سے بہرام گور

ہو تو زال اس زال سے سن لو دعا کیواسطے

تو قوی ہے سست ہے چاہے اگر تو بے گمان
ناتوانا ہو توان اور توانا ناتوان
روبہ و مور و مگس کی خوف سے ہو نیم جان
شیر نر جن و جبل ہو دمن پیل دمان

تو ہے دافع ہر بلا و فتنہ زا کیواسطے

قہر سے دیکھے جو تو اے شاہ والا بارگاہ
ایک ساعت میں ہزاروں سلطنت کر دی تباہ
گر ذرا ہو تیرے الطاف و عنایت کی نگاہ
تو گدا ایک دم میں ہفت اقلیم کا ہو بادشاہ

تاج سکندر کا ہووے گدا کیواسطے

خاکساروں پہ جو تو ذرہ بھی ہووے مہربان
تو ابھی حاصل ہو قارون کا خزانہ بیگمان
جتنے تو ہے تیرے مکھ اتنے بھری سارا جہان
بے رضا تیرے حصول دولت و مطلب کہان

بوالہوس ہر تیرے مین حق کیمیا کیواسطے

قہر سے تیرے عزازیل ہو گیا خوار و ذلیل
ور ہوا نمرود دانشتہ ہے جہنم کو رحیل

کر دیا فرعون سرکش کو غریق رود نیل
تیری دیوان غضب سے اے خداوند خلیل

حکم جب صادر ہوا پیل قضا کیواسطے

ہے عدالت سے تیری ملک خداوند جہان
شیخہ شہباز رکھے ہے کبوتر آشیان

پاسبان گو سفندان گرگ ہے مثل شبان
شرح کی حاجت نہین ایعادل کون و مکان

تیرے عدل منصفی نے کی بنا کیواسطے

شاد کر آباد کر میرے دل ناشاد کو
تیری عدل داد سے پہنچو نہین اپنی داد کو

خلق کی فریاد رس سنکے میری فریاد کو
دفع کر اے دادگستر چرخ کی بیداد کو

مجھپہ پابندی ہے کمر اسنے جفا کیواسطے

میرے خالق تو ہی رازق مخلوقات کا
تو ہی بر لا مدعا اس مورد آفات کا

آسرا ہے ہر کس و ناکس کو تیری ذات کا
تجھسے سوا پرسان نہین کوئی میری بات کا

جز تیرے جاؤن کہان مین التجا کیواسطے

ہے مجھے لاتقنطوا من الرحمۃ امید عمل
کر میری مشکل کو آسان تو ہے بیکل یا ولی کل

مین کسے سے خلق مین کہتا نہین حسب عمل
چشم رحمت کی ہے اپنے خالق عز و جل

کر عنایت تا کی تحصیل رجا کے واسطے

کم نظر مجھپر ہجوم فکر و غم دن رات ہے
اے خدا حاجت روا اے خلق تیری ذات ہے

دفع کر آفت میری تو دفع آفات ہے ۔ تو کریم و کارساز و قاضی الحاجات ہے

دی منزل فتح و عنا کیواسطے

بہر ابراہیم و اسمٰعیل و عیسےٰ اے خدا ۔ بہر خضر و بہر یوسف بہر صحرا ای خدا
بہر شیث و آدم و ادریس و موسےٰ یخدا ۔ بہر یونس بہر نوح بہر ذکریا ای خدا

کر میری الٰہی اعی یونس بن متی کیواسطے

واسطہ حضرت سلیمان و شہ داؤد کا ۔ لوط کا اسحاق کا ذوالکفل سے مسعود کا
صالح و ایوب و الیاس و عزیز و ہود کا ۔ واسطہ اے کبریا ہارون اہل جود کا

کر میری حاجت روا سب انبیا کیواسطے

فاطمہ بنت اسد اور انبیا کا واسطہ ۔ بی خدیجہ کا طفیل اور سایرا کا واسطہ
مریم و حوا کا اور یوحنا کا واسطہ ۔ حرمت ام النبی اور حاجرا کا واسطہ

رکھہ مجھے امن و امان مین آمنہ کیواسطے

یا الٰہی نام اقدس ہے تیرا آمرزگار ۔ بخشدے اپنے کرم سے مرے جرم بے شمار
تو ہے ستار معاصی اور مین تقصیروار ۔ نزع مین ایذا نہوئے اے میرے پروردگار

خاتمہ بالخیر ہو خیر النسا کیواسطے

تو بنو چرخ کہن کہلا رہا ہے چال ڈہال ۔ ہے دل سیارہ قران کی محزون ملال
پنجہ جور و ستم سے اسکی بچنا ہی محال ۔ جلد تر فرما مرے زخم جگر کو اندمال

خون ناحق بادشاہ کربلا کیواسطے

ظلمات دہر مین ہی بس اتقا علی

شرک خفی و شرک جلی ہے بنام کفر ۔ اس التزام سے ہے بس التزام کفر
توحید مین جو حرف دوئی ہے تمام کفر ۔ رکھتے ہو کیون فقیر دن پہ اب اتہام کفر

ہم شان مصطفے ہے ہم اسم خدا علی

دلکی حقیقتون سے تو آگاہ ہی تو ہے ۔ ایمان رہت رہے میری اے ہادی تو ہے
ہے دستگیر تو کہ ید اللہ ہے تو ہی ۔ در کا تیری فقیر ہون مین شاہ ہے تو ہی

کسسے کرون سوال مین تیرے سوا علی

تجکو علاقہ والا ہوئے پسند ۔ ہو کامل کار تو نیدون مین جمند
دلکو نہ اپنے آتش حسرت پہ کر سپند ۔ حاجات مرے راز ہلا کے ہے گے بند

ہے خلق مین ہر ایک کا حاجت روا علی

| شجرہ شریف ۔ | بسم اللہ الرحمن الرحیم | خاندان چشتیہ |
|---|---|---|

حمد بحید ذات کبریا کے واسطے ۔ بے عدد صلوات احمد مصطفے کے واسطے
یا الہی دو جہان کی مشکلین آسان کر ۔ لافتا الا علی مشکلکشا کے واسطے
حضرت خواجہ حسن بصری قطب الاولیا ۔ خواجہ عبد الواحد ابن نور الہدا کے واسطے
حضرت خواجہ فضل و خواجہ ابرہیم بلخ ۔ حضرت خواجہ حذیفہ با صفا کے واسطے
حضرت خواجہ بیرہ شاہ بصری کی طفیل ۔ خواجہ ممتاز علوی با صفا کے واسطے
خواجہ بو اسحاق شامی ابن اسرا چشتی ۔ خواجہ ابدال احمد پیشوا کے واسطے

یاالٰہی بے نوا خستہ ہون میں اور نادار ہون — چارساز دردمندان تو ہے میں لاچار ہون
مضطر و ناشاد بے یار ہون بیمار ہون — دے شفا بیماری تکلیف کا بیمار ہون

غربت و درد و غم زین العبا کیواسطے

میرے مالک تجکو اپنی کبریائی کی قسم — میرے مولا فاطمہ کی پارسائی کی قسم
مرے خالق تجکو اپنی سب خدائی کی قسم — تجکو پیغمبر کے پیغمبر کے بہائی کی قسم

رحم کرے آہوی غم شیر خدا کیواسطے

نام خدا ہے مظہر ذات خدا علی — اور بالیقین نہین ہے خدا سے جدا علی
مقصود انما ہے شہ لافتا علی — کسکی زبان سے ہو صفت لافتا علی

مولا علی امام علی رہنما علی

پایا ہے کسنے لحمک لحمی کا مرتبا — محبوب حق نے دمک دمی کسے کہا
المختصر کہ روحک روحی بھی کہدیا — ذات ابوتراب ہے ہم شان مرتضےٰ

ہے قطب اولیا فخر انبیا علی

دکھلاکے مشکلات میں بس کرکے امتحان — ہے شیر کردگار مددگار بے کسان
نام اسکا جب خلوص سے آتا ہے برزبان — لیتے ہی نام کھل گئے عقدہ تمام یہان

پھر کس طرح کہون نہ میں مشکل کشا علی

جام شراب عشق علی ولی پیو — گرچاہتے ہو تم کہ فنا فی الرسول ہو
ہو باصفات ذات مین اللہ سے ملو — زندہ رہو مدام جو ہر دم علی کہو

بو محمد مکی و چشتی ابو یوسف ولی — خواجہ مودود چشتی پارسا کے واسطہ

حضرت حاجی شریف زندنی مشکل کشا — خواجہ عثمان مالک دوسرا کے واسطہ

سلطنت دو جہان کی بخشدی جس کو خدا — شہ معین الدین حسن ظل ہما کے واسطہ

اور شہ چشت مولا بحر وحدت کے گہر — خواجہ قطب الدین کی تسلیم و رضا کیواسطہ

اُس سحاب معرفت نے پائی فیض بیکنار — شہ فرید الدین زہد الانبیا کے واسطہ

آفتاب معرفت خواجہ علاء الدین علی — فیض بخش کاملین اولیا کے واسطہ

تم ہو شاہ دین بنایا علاء الدین علی — اے میرے مشکل کشا مشکل کشا کیواسطہ

خواجہ شمس الدین شہ مشکل کشا پانی پتی — اور جلال الدین کبیر الاولیا کے واسطہ

احمد عبد الحق ردولی مخدوم صاحب توشہ — شیخ عارف شہ محمد حق نما کے واسطہ

شیخ قطب العالم گنگوہی نے پائی فیض — عبد قدوس اُس امام الاولیا کیواسطہ

شیخ مولانا جلال الدین شہ تہانیسری — شہ نظام الدین بلخی والصفا کے واسطہ

بو سعید صادق و شیخ محمد شہ عرب — شیخ اعظم شہ جمال باصفا کے واسطہ

باحیات با مقطر حضرت سید جمال — حضرت مظہر علی مشکل کشا کے واسطہ

میں ہوں سائل تو ہی معطی العالمین — ہاتھ اٹھاہی مستجب یارب دعا کے واسطہ

عشق دے اپنا مجھے اور دو جہانیں میں بھلا — چشتیوں کیواسطہ کل اولیا کیواسطہ

المدد خواجگان چشت المدد
بہر حق ضامن علی پیشوا کے واسطہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ضامن از مظهر چو شد روشن جبین ‏ ‏ از جمالش گنج صادق خوشه چین

شد مظفر با حیات و با جمال ‏ ‏ از طفیل اسم اعظم با کمال

شاه غریب الله از نور احمدی ‏ ‏ از محمد یافت دولت سرمدی

در عقیدت صادق آمد بوسعید ‏ ‏ شاه نظام الدین بلخی ز چو دید

از جلال الدین هدایت یافته ‏ ‏ نور قدوسی بر ویش تافته

بو محمد عارف از احمد مرید ‏ ‏ در جبینش نور عبد الحق پدید

از کبیر الاولیا پانی پتی ‏ ‏ نور شمس الحق والدین شد جلی

چون علی احمد ز فیض گنج شکر ‏ ‏ یافت گنج صابری شد گنج شکر

روز قطب الدین اهل درد گشت ‏ ‏ چون معین الدین حسن بگرفت دست

خواجگی از خواجه عثمان حاصلش ‏ ‏ شد مشرف از شریف منزلش

چون عقیدت صاف از مودود شد ‏ ‏ نور یوسف در دلش افزود شد

بو محمد یافت نور معرفت ‏ ‏ چون هدایت احمدی بردی گذشت

صبح از اسحاق شامی یافت نور ‏ ‏ این ز ممشاد علو با ظهور

چون هبیره از حذیفه راه دید ‏ ‏ سوی ابراهیم ادهم در رسید

روز فیضان فضیل آمد بدر ‏ ‏ از اطاعت عبد واحد گشت فرد

از حسن بصری بصارت نور یافت ‏ ‏ لمعه انوار علی بر دل چو تافت

مرتضی شد از هدایت مصطفی / مصطفی گردید از نور خدا

بر وی و اولاد و اصحابش درود / از جناب حضرت رب الودود

بسم الله الرحمن الرحیم

## مناجات تصنیف حضرت مولانا سید مظهر علی علیه الرحمه

ای خالق ارض و سما دارم بتو این التجا / از دست افلاسم رها کن بهر احمد مصطفی

من در بیابان بلا افتاده ام بی دست و پا / رحمی بکن بر حال ما بهر علی مرتضی

یا رب و یا باری بده افتاده ام در غمکده / تو رنج بر حالم مده بهر بتول پارسا

ای مغفرت عصیان ز تو هر درد را درمان ز تو / هر مشکل آسان ز تو بهر حسن مشکل کشا

ای والی غمخوار من وی در مصیبت یار من / هر حاجت بر آر من بهر شهید کربلا

ای خالق خلاق تو وی صاحب آفاق تو / ای رازق رزاق تو ای مخزن جود و عطا

ای هر بلا امان ز تو شمس و قمر لمعان ز تو / هر ذره را تابان ز تو جز تو بکی آرم رجا

مسکین بسی بیچاره ام در مفلسی آواره ام / قدرت ترا نظاره ام سازی چه سامان مرا

از کج روی دور فلک افلاس آمد یک بیک / من منتظر بهر کمک تا کی کشم چندین جفا

از شعبده بازی زمان دارم بدل زخم نهان / این هم بتو کلی عیان تو مرهم راحت نما

هر عیب را ساتر توئی هر ذنب را غافر توئی / هر قبحه را ناظر توئی کن رحم بر اطفال ما

هم اول و آخر توئی هم مظهر و ظاهر توئی / هم حاضر و ناظر توئی بنگر بسوی من گدا

هم سامع و باصر توئی در هر مهم ناصر توئی / بر کل شیء قادر توئی ابواب رحمت در کشا

بسم الله الرحمن الرحیم

ضامن از مظهر چو شد روشن جبین / از جمال شمس گنج صادق شد تو جبین

شد مظفر با حیات و با جمال / از لطف شاه ... مظفر با کمال

شاه غریب الله نور احمدی / از محمد یافته دولت سرمدی

در عقیدت صادق آمد بو سعید / شاه نظام الدین بلخی را چو دید

از جلال الدین هدایت یافته / نور قدوسی بر دلش تافته

بد محمد عارف از احمد مرید / در جبینش نور عبد الحق پدید

از کبیر الاولیا پانی پتی / نور شمس الحق والدین شد جلی

چون علی احمد ز فیض گنج شکر / یافت گنج صابری شد گنج شکر

نور قطب الدین اهل درد گشت / چون معین الدین حسن بهره ور گشت

خواجگی از خواجه عثمان حاصلش / شد مشرف از شریف زندنیش

چون عقیدت صاف از مودود شد / نور یوسف در دلش افزود شد

بو محمد یافت نور معرفت / چون هدایت احمدی بر وی گذشت

صبح از اسحاق شامی یافت نور / این ز ممشاد علو بد ظهور

چون هبیره از حذیفه راه دید / سوی ابراهیم ادهم در رسید

روز فیضان فضیل آمد بدر / از اطاعت عبد واحد گشت فرد

از حسن بصری بصارت نور یافت / لمعه انوار علی بر دل چو تافت

مرتضیٰ شد از ہدایت مصطفیٰ — مصطفیٰ گردید از نور خدا

بر وی و اولاد و اصحابش درود — از جناب حضرت رب الودود

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مناجات تصنیف حضرت مولانا سید مظہر علی علیہ الرحمۃ

اے خالق ارض و سما دارم بتو این التجا — از دست افلاسم رہا کن بہر محمد مصطفیٰ

من در بیابان بلا افتادہ ام بی دست و پا — رحمی بکن بر حال ما بہر علی مرتضیٰ

یارب دہا یاری بدہ افتادہ ام در غمکدہ — تو رنج بر حالم مدہ بہر بتول پارسا

اے مغفرت عصیان زتو ہر درد را درمان زتو — ہر مشکل آسان زتو بہر حسن مشکل کشا

اے والی غمخوار من وے در مصیبت یار من — ہر حاجت برآر من بہر شہید کربلا

اے خالق خلاق تو وی صاحب آفاق تو — اے رازق رزاق تو اے مخزن جود و عطا

اے ہر بلا آمان زتو شمس و قمر لمعان زتو — ہر ذرہ را تابان زتو جز تو بکی آرم رجا

مسکین بسن بیچارہ ام در مفلسی آوارہ ام — قدرت ترا نظارہ ام سازی چسان کار مرا

از کج روی دور فلک افلاس آمد یک بیک — من منتظر بہر کمک تا کی کشم چندین جفا

از شعبدہ بازی زمان دارم بدل زخم نہان — این ہم بتو کلی عیان تو مرہم راحت نما

ہر عیب را ساتر توئی ہر ذنب را غافر توئی — ہر قبحہ را ناظر توئی کن رحم بر احوال ما

ہم اول و آخر توئی ہم مظہر و ظاہر توئی — ہم حاضر و ناظر توئی منگر بسوی من گدا

ہم سامع و باصر توئی در سہم ناصر توئی — بر کل اشئی قادر توئی ابواب رحمت در کشا

یہ عرض میری سنیو شاہ عجم - تمکو حسنین پاک کی ہے قسم
جبکی ہو مجکو وقت نزع علم - تب یہ نکلے زبان سے ہر دم

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

مال و دولت کی مجکو کچھ نہیں ہوس - ایک کہتا ہے ورد ازراہ بس
جب ہستی کی ختم ہو رہ تنگ قفس - تب یہ نکلے زبان سے اے بس

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

اے امام زمان حسین و حسن - تمکو دونو جہان میں ہے لگی لگن
یہ ہی ظاہر کی اندرون من - در جنت پہ لکھا ہے سخن

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

## تمت

الحمد للہ والمنۃ کہ ان دنوں کلیات ضامن کہ جسکی انتظاری شائقین کے لیے شاق تھی اور جو مثل در مکنون کے اسوقت تک پنہاں تھا اور جسکے لئے طبیعت جوہر شناسان پر مذاق کے مشتاق تھے بعنایت و نہایت کوشش سے حسب فرمائش شیخ زین العابدین احمد صاحب تاجر کتب سہارنپور کے جسکا حق تالیف بھی انکو حاصل ہے بمطبع احمدی رڑکی میں بصحت تمام بماہ شوال المکرم سنہ ۱۳۰۱ھ طبع ہو کر مستعد دیکھانے جہان ہوا

یہ عرض میری ہے سبھو شاہ عجم - تمکو حسنین کی ہے قسم ‌ ‌ ‌ جبکہ ہو مجکو وقت نزع علم - تب یہ نکلے زبان سے

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

مال دولت کی مجکو کچھہ نہیں ہوس - ایک رکھتا ہے ورد از ایس بس ‌ ‌ ‌ جب ہو ہستی کا منہ زرہ تنگ قفس - تب یہ نکلے زبان سے

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

اے امام زمان حسین و حسن - تمکو دونو جہاں میں ہے کی لگن ‌ ‌ ‌ یہی ہی ضامن کی ارمان - دم جب یہ لکھا ہی سخن

کلمہ لا الہ الا اللہ ہے محمد بحق رسول اللہ

## تمت

الحمد للہ والمنت کہ اندنون کلیات ضامن کہ جسکی انتظاری شائقین کے لئے
شاق تھی اور جو مثل دُرِ مکنون کے اسوقت تک پنہان تھا اور
جسکے لئے طبیعت جوہر شناسان پر مذاق کے مشتاق تھے
بعنایت ونہایت کوشش سے حسب فرمایش شیخ
[?]دین الدین احمد صاحب تاجر کتب سہارنپور کے
جسکا حق تالیف بھی انکو حاصل ہے
مطبع احمدی رُوڑکی میں بصحت تمام
بماہ شوال المکرم سنہ ۱۳۱۰ھ
طبع ہو کر مسرت
بخش دلہا
جہان
ہوا

ان من الشعر لحکمة وان من البیان لسحر

از نتیجہ طبع صوفی صاف باطن مولوی ضامن علی مرحوم المعروف

از

# کلیات ضامن

## دیوان سادات

بفرمائش شیخ زین الدین تاجر کتب باہتمام حکیم محمد حسن

مطبع احمدی واقع رڑکی میں حسن طبع سے مطبوع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ازل سے عشق ہے مولا مجھے بروئے محمدؐ کا
میسر ہو خدا نظارہ ابروئے محمدؐ کا

بنایا حق نے تم کو رحمت للعالمین شاہا
تعشق ہو گیا مجھکو تو ابروئے محمدؐ کا

الٰہی خاکروبی روضہ اطہر کی میسر ہو
کہ جبریل امین عاشق ہے جیسے ابروئے محمدؐ کا

بلا لو اپنے عاشق کو مدینہ میں شہا بی سے
ہوا ہے شوق دل کو رخ ابروئے محمدؐ کا

اڑا لیجا تو مجھکو اے صبا یثرب مقدس کو
ہوا ہے شوق آنکھوں کو بھی گیسوئے محمدؐ کا

مریض عشق کو جلوہ دکھا دو یا رسول اللہ
پس از مردن رہیگا شوق ابروئے محمدؐ کا

اٹھا سکتا نہیں سادات ہجران یا رسول اللہ
دکھا دے مجھکو یارب جلوہ ابروئے محمدؐ کا

تیغ فراق یار نے بسمل بنا دیا
مارا نہ ہمکو جان سے نہ جان کو جلا دیا

بھڑکی ہے اک ہجر کی اے شمع رو میرے
یہ استخوان جسم ہمارا جلا دیا

روز ازل سے دیکھ کے محبوب نے مرے
قالو بلیٰ کا کان میں نغمہ سنا دیا

دکھلا کے روشنے وہ تجلی کی تو نے یار
موسیٰ کی طرح سے مجھے بیخود بنا دیا

ناز و ادائیں عشوہ نے رفتار نے تیرے
پامال کر کے خاک میں ہمکو ملا دیا

خانہ خراب عشق نے اے دوستو تمام
نام و نشان اپنا تو سارا مٹا دیا

تیغ فراق ہجر میں سادات ایک دن
رخ کو چھپا کے یار نے وحشی بنا دیا

احمد کے عشق نے مجھے حیران بنا دیا
وحشی بنا کے خاک میں ہم کو ملا دیا

آہ و فغان و نالہ نے فرقت نے آپکی
پروانہ وار شمع پہ دل کو جلا دیا

ہے آرزو روضہ اقدس کو دیکھوں
ہم کو تمہارے عشق نے مجنون بنا دیا

مجکو الٰہی خاک مدینہ کی ہو نصیب
دل میں ہمارے شوق مدینہ بڑھا دیا

تڑپی ہی تمہارے ہجر میں سادات چشتی
رخ کو چھپا کے آپ نے وحشی بنا دیا

ازل سے عشق ہے مولا علاؤ الدین چشتی کا
میسر ہو ہمیں جلوہ علاؤ الدین چشتی کا

کروں کیا کیا بیان میں حسن جناب پاک اقدس کا
مقدس نور ہے اعلیٰ علاؤ الدین چشتی کا

تصدق اپنے مظہر کی ہر اک جا رنگ دکھلایا
مزا الفت کا میں پایا علاؤ الدین چشتی کا

یہ ہے سادات طالب کیا دو ہمکو یا ضامن
جمال مظہر اعلیٰ علاؤ الدین چشتی کا

ہوا ہوں دل سے میں شیدا علاؤ الدین احمد کا
مقدس نور ہے اعلیٰ علاؤ الدین احمد کا

نہ چھوڑوں گا کبھی ہرگز میں سنگ آستانہ کو
بڑا مقبول دروازہ علاؤ الدین احمد کا

سگ درگاہ خود ہوئے ہیں فرید الدین قطب الدین
نظام الدین پیاری کا علاؤ الدین احمد کا

نہیں خواہش ہے جنت کی نہیں خوف دوزخ کا
ہمیں کافی ہے دروازہ علاؤ الدین احمد کا

خدایا تو پلا دے اب شراب عشق صابر کی
مئی وحدت کا ہوں پیاسا علاؤ الدین احمد کا

مجھے بھی عشق ہے جو یا میری سرکار صابر کا
اٹھائی دل سے اب جذبہ علاؤ الدین احمد کا

تصدق اپنے مرشد کے ہوا سادات تو ایسے
دکھایا ہم کو یہ جلوہ علاء الدین احمد کا

کیا اچھا نام ہے پیارا علاء الدین صابر کا — خدا محبوب ہے پیارا علاء الدین صابر کا
شراب بیخودی اب تو پلا دو ہم کو یا مولا — پھرا دن میں پیاسا ہیں مارا علاء الدین صابر کا
تصدق اپنے صابر کے دکھا دو ہم کو مولانا — کہ ہو وی مجکو نظارا علاء الدین صابر کا
نچھوڑونگا کبھی ہر گز میں ان کے آستانہ کو — مجھے ہیگا اسم پیارا علاء الدین صابر کا

مطالب دین و دنیا کے بر آئیں اس کو اے سادات
لیا جس نے اسم پیارا علاء الدین صابر کا

ہر ایک جا دیر و مسجد میں جمال یار کو دیکھا — بتون کی شکل میں پیارے رخ دلدار کو دیکھا
مقام بیخودی سے جب فنا فی اللہ میں آئے — رسول اللہ کی صورت میں اس سرکار کو دیکھا
تصدق اپنے مرشد کے جن آنکھوں سے میں دیکھا — ہر ایک گل و شجر گل میں انہی انوار کو دیکھا
تمہارے ہجر میں لب پہ صدا رب ارنی ہے — مثل موسے کے اے پیارے تجلی نار کو دیکھا
تڑپتا ہوں سدا مولا تمہارے ہجر میں ہر دم — کبھی تمنے نہ آکے اس دل بیمار کو دیکھا
شراب عشق سے صابر مجھے لبریز کر دو تم — نہ ساقی ہمنے دیکھا ہے نہ مے خوار کو دیکھا

نہیں ہے خوف محشر کا تجھے سادات علی تو جو
کہ ان آنکھوں سے ہمنے سید ابرار کو دیکھا

غم جدائی سے ناتوانی کہوں میں کیسے حال اپنا — نہ چین دنکو نہ خواب شب کے ہوا ہے ایسا محال اپنا

میں تیغ غم سے ہوا ہوں بسمل نہ ہوگا اچھا کسی دوا سے
بلا غم اور فراق فرقت ذرا تو رحم کر مجھ پہ کافر
مثال مجنوں بیابان و دشت گرداں وہ رشک لیلیٰ کہاں ہے یارو

علاج میرا تو کچھ نہیں ہے مگر دکھا دی جمال اپنا
یہ درد دل و جگر ہے زخمی کہاں دوں حال اپنا
کہیں وہ ملجائے اب پہ جو دور ہوئے ملال اپنا

فراق غم میں تمہارے سادات جان اپنی کو کھو رہا ہے
دکھا دو ہمکو پیارے مظہر برائے صبا بر جمال اپنا

بیمار تیرے ہجر کا اچھا نہیں ہوتا
اے کافر کیش ذرا رخ تو دکھا دے
مرتا ہوں تیرے ہجر میں آمل میرے پیارے
مجنوں کی طرح ڈھونڈھا ہر کوہ و بیابان

عیسیٰ سے بھی جس کا کبھی چارہ نہیں ہوتا
ترسانا کسی دین میں اچھا نہیں ہوتا
ہم سا کوئی عاشق تیرا پیدا نہیں ہوتا
افسوس ہے اس یار کا ملنا نہیں ہوتا

جاں باز ہے سادات وفادار ہے واللہ
پر ظلم ستمگر تیرا کیا کیا نہیں ہوتا

ہمیں تم سوز ہجراں سے بچا دو گے تو کیا ہوگا
الٰہی عشق نے میرا جلایا تن بدن سارا
مثال شمع جل جل کر گراتے اشک ہیں ہر دم
کلیجا کھا لیا درد و الم نے ایک مدت سے

اگر اس یار کا جلوہ دکھا دو گے تو کیا ہوگا
لگی ہے آگ جذبہ کی بجھا دو گے تو کیا ہوگا
ہماری سوزش دل کو مٹا دو گے تو کیا ہوگا
میرے معشوق کو اب تم ملا دو گے تو کیا ہوگا

ہوا ہے شوق مجکو ہے شراب عشق کا مرشد
اگر سادات کو اب تم پلا دو گے تو کیا ہوگا

تونے اپنے عشق میں اے میاں مجھے کیسا بنا دیا
جو دکھلا کے جلوہ انکو میرے دل میں شوق بڑھا دیا

کیا جب سے خواب عدم سے اعشق مجھکو یہ مبتلا
ہوئی ہے وجود یہ سب میرا مجھے کس بلا میں پھنسا دیا

جو نظر آتا ہے تو نظر مجھے بہاتا نہ خانہ و در مجھے
کیا ایسا دیدہ تر مجھے کہ رولا کے اشک بہا دیا

تیرا جلوہ ہے پیچ پیچ کھل گیا کھلا مجھپہ سر فنا بقا
نہیں باقی تیرے سوا رہا وہ دوئی کا نقش مٹا دیا

یہ ساداتؔ تیرا مبتلا ابھی رخ دکھا دے تجھے بر ملا
رخ رشک مہ سے نقاب اٹھا میرا سینہ اسنے جلا دیا

یہی ہے آرزو یا شفیع الورے
مدینہ دکھا یا شفیع الورے

خدا کر چکا ذکر قرآن میں
تمہاری ثنا یا شفیع الورے

مجھے بھولیو مت نہ روز حساب
کہ پھر خدا یا شفیع الورے

نہیں تاب ہجر انکی دیکھو میرے
تجلی دکھا یا شفیع الورے

میرے خود نگہبان تم ہو میاں
حبیب خدا یا شفیع الورے

جہنم سے مجھکو پناہ دیجیو
علی مصطفے یا شفیع الورے

کہ مولا کو میرے دکھا دیجیو
برائے خدا یا شفیع الورے

کہاں جاؤں حضرت میں در چھوڑ کر
یہ ہے التجا یا شفیع الورے

مدینہ دکھا دیجو ساداتؔ کو
نہ یہاں اب گذرا شفیع الورے

یا خدا مجھکو میسر ہو نظارا محبوب
نام ہے دل سے مجھے آپ کا پیارا محبوب

اسکا دیوانہ ہون مین جسکا خدا ہے مداح
حور و غلمان نے تمھین آپ پکارا محبوب

نشۂ عشق نبی نے تو کیا ہے مدہوش
خم مستی کا نکلتا ہے شرارا محبوب

تیغ فرقت نے کیا ہے میرے دلکو زخمی
رخ روشن کو دکھا کر دو سہارا محبوب

ہے تمنا یہی سادات کی محبوب خدا
وقت نزع کے پڑھون نام تمہارا محبوب

مجکو حاصل ہو وہ دیدار پیغمبر یارب
جبکا کرتا ہے تو ہی ورد پیغمبر یارب

انکے قدمونکی اگر خاک بھی ملجاتی ہے مجھے
سرمہ آنکھونمین لگاتا مین بنا کر یارب

آتش ہجر نبی نے یہ کیا ہائے ستم
کر دیا حال پریشان مقرر یارب

یاالہی مجھے پونچادے مدینہ اب تو
ہند سے جاکے نہین آؤنگا پھر کر یارب

وحشت بستر مین میری نعش کو کر دیکھو تو
ہے تمنا یہی دل سے بھی مقرر یارب

جذبۂ عشق نے میرا تو کیا حال تباہ
روضۂ اقدس کو دکھا پھر پیغمبر یارب

التجا ہے یہی سادات کی اے میر نبی
روز محشر کو رہے جاری زبان یارب

تیغ ہجران سے مارکر محبوب
کس پردہ مین چھپ گیا خوب

کیا کرون کچھ تو بس نہین چلتا
جس جگہ پر چھپا ہے وہ مطلوب

دل پریشان کر دیا میرا
کیا بنی ہے یہ صورت اسلوب

ہائے افسوس کیا کرون اسدم
سر سے تاپائے ہوگیا مضروب

کیا کرون کچھ تو بس نہین چلتا
جس جگہ پر چھپا ہے وہ مطلوب

ہو کے دیوانہ یہ تیرا سادات
اب مین آپ ہو گیا مغروب

اشتیاق غم محبوب مین رویا دن رات
انکے صدمہ نے میری جانکو کہویا دن رات

آہ و نالہ نے کیا حال پریشان اپنا
غم فرقت مین میان آپ کے رویا دن رات

جام الفت کا پیا جب سے تمہارا حضرت
شوق دیدۂ رخ انور مین بتنویا دن رات

اب سمجھے میرے واسطے پہر حسنین
نفس بدکار نے کیا خوب ڈبویا دن رات

دل بیتاب کا کیا حال کہے یا حضرت
ہجر مین آپ کے سادات بھی رویا دن رات

میرے دل مین سمائی ہے رسول اللہ کی صورت
زبان سے یاد کرتا ہون رسول اللہ کی صورت

زبان پر نام آتا ہے خدا بھی بوسہ لیتا ہے
دکھائی حق نے احمد مین الف اللہ کی صورت

احد احمد مین کیا ہے فرق اے منکر اگر سمجھو
دکھائی شان مین اُن کی محی الله کی صورت

تصدق اپنے مرشد کے ہوا سادات تو جانے
مین دیکھی دیر و مسجد مین جمال اللہ کی صورت

ہماری واسطے کیسی آئی ساری رات
فراق غم مین تیرے ہے یہ بیقراری رات

مریض عشق کو پیارے دکھا دے رخ اپنا
تمہارے غم مین تو ہمنے گذاری ساری رات

مثال شمعین کے روتا ہون شمع کے مانند
چھپا نہ رخ تو ہوے اشک باری ساری رات

ہون مین تمہارے ہجر مین بیمار الغیاث | مجھکو پلاؤ شربت دیدار الغیاث
بیتاب کر دیا مجھے فرقت نے آپکے | مانند قیس کی ہوا لاچار الغیاث
سوز فراق نے میرے دل کو جلا دیا | جلوہ دکھادو اپنا دل افگار الغیاث
مین جان بلب ہون ہجر مین فریاد یا رسول | ہر وقت ہے صدای دل زار الغیاث
تاثیر عشق کی میرے دل مین ہوی نبی | نکلی ہے آہ دل سے یہ بیکار الغیاث
سرشار کر دو مجھکو تو وحدت سے یا نبی | فرقت کے غم مین رہتا ہے غمخوار الغیاث

سادات کو بلا لو مدینہ مین یا حبیب رسول
درد غم فراق سے بیمار الغیاث

یا نبی ہجران سے کرتا ہون مین صد غم الغیاث | دیکھلو میری طرف ہوتا ہون صد غم الغیاث
اب کرم ہو پھر کرو اے شافع روز جزا | تا نہ لیجان یہ گنہ سوی جہنم الغیاث
یا رسول اللہ دکھادو اپنا چہرہ تم مجھے | درد ہجران سے تمہارے ہون مین پر غم الغیاث
مجھ مریض عشق کا احوال کم سنتی نہین | بیقراری سے کیا کرتا ہون ہر دم الغیاث

کیا کہے سادات بیان جان و دل
جو کہ گذری جان پر دائم الغیاث

یا رسول اللہ پلادو مجھکو پیمانہ آج | جسکے پیتے ہی سراسر ہوے دل مستانہ آج
عشق حضرت مین ہوا ہے آپکا دیوانہ آج | روز و شب کرتا ہون مین سجدہ شکرانہ آج
مجھکو سر پیا مین بلا لو یا رسول اللہ تم | اب پسند آتا نہین ہے ہند کا ویرانہ آج

ہے پیاسا شربت دیدار کا یہ دل میرا
ڈھونڈھتا تم کو پھرے ہے سا شق دیوانہ آج

نشہ عشق نبی سے یہ ہوا اسکو ات مست
یہ بنائی ہین اسینی شعر تو مستانہ آج

قاب قوسین کا رتبہ ہوا حاصل شب معراج
وہان جاکے ہوئے حق سے واصل شب معراج

مشکلین لیکے گیا کوئی ملک آپکے پاس
ویسکے آسان کرے تم نے ہے مشکل شب معراج

جسنے دیکہا تہین اُس نے اسکو اے میرے رسول
نحن اقرب کا وہ رتبہ کیا حاصل شب معراج

آپ نعلین پہن کرکے گئے عرش پہ جب
موسے کو کہان رتبہ وہ حاصل شب معراج

اب کہادو اسے سادات کو تم جلوہ نبی
حور و غلمان بہی ہوئے دیکہکے بسمل شب معراج

مستی دانتون مین یہ یار نے جمائی آج
گویا اسکی تحریر کو دکہائے آج

اسنے اپنے وہ چہب دکہائی آج
صورت آنکہون مین خوب بسائی آج

تیری تیغ نگاہ سے او پیارے
دلپہ شمشیر سینے کہائی آج

فرقت شب مین تیرے اے کافر
جان اپنی کو مین گہٹائی آج

پلادے سادات کو می صابر
میرے دل مین تو یہ سمائی آج

ساقیا پہر کر پلادے مجکو وہ پیمانہ آج
جسکے پیتے ہی سراسر ہوئے دل مستانہ آج

اب کہلادے روئے انور مجکو تو پہر خدا
پہر گیا ہے مجسے اب تو اپنا اور بیگانہ آج

آپ نعلین پہن کر کے گئے عرش پہ جب — موسے کو کہان یہ تہہ وہ حاصل شب معراج

اب کہا دو ہے سادات کو تم جلوہ نبی
حور و غلمان بھی تمکو دیکھکے بسمل شب معراج

حضرت تمہارے جلوہ کو پاؤن مین کسطرح — احوال اپنے دل کا دکہاؤن مین کسطرح
شیشہ شراب عشق کا مجھکو پلا دو تم — حسرت ہے مے کی دل سے مٹاؤنین کسطرح
یہ جان بلب ہے ہجر مین اب سنو یا رسول — روضہ مقدس آپکا پاؤن مین کس طرح
مجھکو بلالو کوئی مدینہ مین یا سبنی — فرقت کا داغ دلپہ اوٹھاؤن مین کس طرح
آہ و فغان و نالہ ہے ہجران یا نبی — ملتے نہین خیال بہلاؤن مین کس طرح
اب تو ہوا ہے شوق زیارت کا آپکی — منزل بہت مدینہ کی جاؤنین کس طرح

ملتے نہین ہو کسلئے سادات سے نبی
درد غم فراق اوٹھاؤنین کسطرح

حسن جمال یار کو پاؤن مین کس طرح — حیران اپنے دل کو دکھاؤنین کس طرح
رخ کو چھپا کے آپ سے کیون بیٹھلے ہے صنم — سینہ مین اپنے تجکو بساؤن مین کس طرح
پامال کر دیا ہے تیرے ہجر نے مجھے — صدمہ فراق غم کا اوٹھاؤن مین کس طرح
کہتا ہون رب ارنی مانند موسے کے — کوہ طور کے تجلے کو پاؤن مین کس طرح

سادات کو دکھا رب سیر مدینہ کو
دلسے اوٹھا ہے شوق مین اوڑجاؤن کسطرح

دشنام ہمکو دیتا ہے چھیڑ کے رات دن — دکھلانی اسکو دیتا ہوں میں خار کی طرح
زلفیں سیاہ دیکھکے بسمل ہوا ہوں میں — دل پیچ کھا رہا ہے سیہ مار کی طرح
سوز فراق نے میرے دل کو جلا دیا — نکلے ہے آہ برق شرربار کی طرح
آئینگے کل کو ہم بھی تیری بزم میں قسم — ساداتؔ تو نہ دیکھیو اغیار کی طرح

خون دل سے ہوگئی آنکھیں میری یکبار سرخ — ٹوٹ پائی آنسو کا ہوگئی رخسار سرخ
دمبدم ہوتا ہوں حضرتؐ کی جدائی سے ہلاک — کب دکھا دیجئے تجلی احمد مختار سرخ
آرزو میری یہ ہے دیکھوں جمال پاک کو — یارسول اللہ دکھا دو اب مجھے رخسار سرخ
ہند میں میرا نہیں ہوتا گذارا یارسول — اب بلالو تم مدینہ دیکھوں میں انوار سرخ

صدمہ ہجر نبی میں مر گیا ساداتؔ تو
یا نبی اللہ دکھا دو جلوہ دیدار سرخ

تو کر دلکو زندہ دکھا کرکے رخ — نہ کر ذبح ہمکو چھپا کرکے رخ
تیرے ہجر میں یار غمخوار ہوں — چھپا لے وہ آنکھیں دکھا کرکے رخ
تیرے ناز غمزہ نے ابتو مجھے — مری جان مارا اپنا کرکے رخ
میرے دل کو زخمی کیا تونے یار — سیہ زلف ابرو دکھا کرکے رخ

پھرے ڈھونڈتا تجکو ساداتؔ یار
ہمیں مار ڈالا چھپا کرکے رخ

شان جمال کبریا صل علی محمدؐ — مظہر خاص حق نما صل علی محمدؐ

کیا میرا مونہ ثنا کرون گو ہون لب دہن کی پھبن — جنکی صفت کرے خدا صلِ علیٰ محمدؐ

نرگس چشم سرمہ سا دیکھی خدا کہے تھی — واہ ری چشم خوش نما صلِ علیٰ محمدؐ

زلف مبارک آپکی حورون نے دیکھ یہ کہا — صلِ علیٰ نبینا صلِ علیٰ محمدؐ

نبی کو دیکھکر نظر کیون ہو عشق [illegible] — مثل الف کھڑے ہے صلِ علیٰ محمدؐ

دستِ نبی تھے آپکے بھر دعا کی [illegible] — سینہ تھا نور سے بھرا صلِ علیٰ محمد

قد جو وہ سرو ناز لے ہاتھ سے حق کے تھا بنا — دیکھ فرشتون نے کہا صلِ علیٰ محمدؐ

سرور انبیا کا راز جسکو کہلاتے ہے باطنی — اسنے کہا ہے خود خدا صلِ علیٰ محمدؐ

جن و بشر و حور و پری لیکے زمین تا عرش — کہتے ہین عشق سے سدا صلِ علیٰ محمدؐ

آدم و شیث انبیا حق سے دعا کی تھی — کیسا تھا رتبہ آپ کا صلِ علیٰ محمدؐ

جب گئے عرش پہ نبی حور و ملک کی تھی صدا — صلِ علیٰ نبینا صلِ علیٰ محمدؐ

آتش ہجر مین نبی جل گیا تن میرا ابھی — چہرہ دکھاؤ چاند سا صلِ علیٰ محمدؐ

میری یہی ہے التجا حشر کے روز ہوئین مبتلا — چارے سے ہے یہی صدا صلِ علیٰ محمدؐ

ہے یہ دعا عاصی کی یا جناب کبریا
روضہ پہ جا کے ہون فدا صلِ علیٰ محمدؐ

یارب مجھے حاصل ہووے دیدار محمدؐ — رہتا ہون غم ہجر سے بیمار محمدؐ

تم خواب مین آکر کے دکھا دو مجھے جلوہ — دل مین ہے میرے خواہش دیدار محمدؐ

دکھلا دو جمال اپنا مجھے یا نبی اللہ — اچھا نہین ہونیکا یہ بیمار محمدؐ

پڑتے ہے میرے دلمین تپ ہجر شب و روز
دکہلادو ہمین چاند سے رخسار محمدؐ

دیوانہ ہوں مین جسکا خریدار خدا ہے
یکبار جو دیکہلا دین وہ انوار محمدؐ

حضرت کی جدائی سے لبون پر ہے میرا دم
یارب مجہے دیکہلا دے تو رخسار محمدؐ

سادات کو بلاؤ مدینہ میری لا
کافی ہے ہمین سایہ دیوار محمدؐ

نہین تعریف ہوسکتی کسی سے
خدا ہیگا ثنا خوان محمدؐ

دکہادے روضۂ اقدس کو یارب
مین ہون قربان برجان محمدؐ

نزع کی سختی مشکل ہوگی ہم پر
کروگے حل مین قربان محمدؐ

رہی ہے خستہ دل سادات حضرت
دکہادو اپنی تم شان محمدؐ

ظہور شان یزدانی علاؤ الدین علی احمدؐ
مقدس نعمت سبحانی علاؤ الدین علی احمدؐ

جبیب پاک احمدؐ کی ہیں شان شیر یزدانی
ولایت مین ہو لاثانی علاؤ الدین علی احمدؐ

حسن بصری کی پیاری محمد کے تم عاشق ہو
یہ فیض نعمت صمدانی علاؤ الدین علی احمدؐ

گہر دریائے چشتی ہو یم وحدت کی کشتی ہو
مقدس قطب ربانی علاؤ الدین علی احمد

مجہے بہی آسرا حضرت تمہاری آستانہ کا
تمہین ہو فیض بخشانی علاؤ الدین علی احمد

تمہارے روضہ اقدس پر فدا ہوتے ملایک سب
کرو ہم پر مہربانی علاؤ الدین علی احمدؐ

ہے محبوب سبحانی علاؤ الدین علی احمدؐ
تنویر پاک عرفانی علاؤ الدین علی احمدؐ

علی سیرت حسن ثانی بصورت ماہ کنعانی
بشان غوث ربانی علاؤالدین علی احمد

ہمارا منہ کہاں ہے گا کروں تعریف حضرت کی
ملایک ہین ثنا خوانی علاؤالدین علی احمد

غریب بیکسان ہو تم دوا درد مند ہو تم
پڑا ہے در پہ دربانی علاؤالدین علی احمد

تمہین مقبول حق ہو جی تمہین عاشق ہو قادر کے
تمہین حسنین کے جانی علاؤالدین علی احمد

تمہاری ذات اقدس کو کیا سجدہ ملایک نے
تمہین محبوب ربانی علاؤالدین علی احمد

مریض عشق ہو ہمنین اور طبیب دردمند ہو تم
کرو مشکل کو آسانی علاؤالدین علی احمد

ضعیف و ناتوان ہو ہمین شفا لادوا ہو تم
مدد یا شیر یزدانی علاؤالدین علی احمد

طلوع شمس وحدت کا یہ ہے سادات ایک ذرہ
ہین تم پر دل سے قربانی علاؤالدین علی احمد

نام احمد سے نہین کوئی بھی اچھا تعویذ
اس اثر کا مجھے دیدے کوئی گنڈا تعویذ

جذبہ عشق سے لیجا تو ابھی کوئی مدینہ
ایسا عامل مجھے لکھدے کوئی اچھا تعویذ

مردہ دل زندہ ہوں اس نام کے لینے سے میاں
دل وحشی کے لئے دیدو مسیحا تعویذ

لادوا مرض شفایاب ہوں اس نام سے بھی
واقعی نام مبارک کا ہے ایسا تعویذ

یا علی بہر خدا کیجیو سادات پہ لطف
میرے مولا کے لئے دیجیو علی تعویذ

دیدو اے پیر مغان نام صنم کا تعویذ
رات دن ڈھونڈتا پھرتا ہوں میں غم کا تعویذ

یار کے کوچے مین جاتا ہوں تو درکاری ہے
یارب مجکو نہ مطلوب چشم کا تعویذ

بے قراری سے میرا ہے جو دل تڑپھی ہے
کہدو اب مجکو میاں کوئی قسم کا تعوید

ہوگیا ہم سے خفا کیوں میرا دلبر ہادی
نظر ہم الطاف سے لکھدیجے کرم کا تعوید

سنو سادات کا تم ورد ہمان شاہ نجف
مانگتا پھرتا ہے یہ مست صنم کا تعوید

کیوں نہ ہوں قرباں علی مصطفے کو دیکھکر
قرب حق حاصل ہوا اس رہنما کو دیکھکر

رات دن پڑھتا ہوں میں بے روح القدس درود
سورۂ والشمس کو اور والضحے کو دیکھکر

حبیب خدا کہتا تمہاری مدح ہی قران میں
کیا میرا منہ ہے تیری وصف وثنا کو دیکھکر

لب کشا ہونگے حضرت حشر کے دن
التجا میں بھی کرونگا حق نما کو دیکھکر

یا رسول اللہ بلالو اب مدینہ میں مجھے
دمبدم خوش ہونگا یثرب کی ہوا دیکھکر

مشکلیں حل ہو ویں کیں اے نبی ہر خدا
میں بھی خوش ہو جاوں شہ ہدا کو دیکھکر

مشکلیں آسان ہر امت کی ہونگی روز حشر
مصطفے کو دیکھکر اور مرتضے کو دیکھکر

حبیب خدا پوچھیگا مجھ سے برے اعمال کو
میں ہاں ہی دونگا حضرت مصطفے کو دیکھکر

بخشوا دیجیو یا نبی اس عاصی ذات کو
مہربانی سے میاں لطف خدا کو دیکھکر

روضہ تمہارا دیکھوں کیونکر میرے پیغمبر
مدت سے جان بلب ہے منتظر ہے پیغمبر

بلالو تو در پہ میرے پیغمبر
بیمار رہتا ہے دل الکت ہے پیغمبر

دشوار ہے پہنچنا کیونکہ مدینہ ہے
کہیو صبا کو لے جاؤ در پہ پیغمبر

در دفراق غم سے شعلہ بہڑک رہین ہائین
چین آئے کس طرح سے کیونکر میرے پیغمبر

ہر دم یہ مدعا ہے ہر وقت التجا ہے
مرجاؤن جاکے تیرے در پر میرے پیغمبر

ور دزبان ہی ہے بہولون نہ یاد حضرت
رہتا وظیفہ دل سے اکثر میرے پیغمبر

اپنے کرم سے حضرت دکہلاؤ روئے انور
پہرتا تہارے غم مین در در میرے پیغمبر

لطف کرم سے اپنے ہوجائے یہ اشارہ
ہو عشق گر تمہارا دلبر میرے پیغمبر

آوارہ کو بکو ہے یہ جان غم مین حضرت
اس کو بلالو جلدی در پر میرے پیغمبر

محشر کے روز حضرت سورج ہو ایک نیزہ
اسوقت مین بچالو بہر میرے پیغمبر

ساداتؔ کو دکہادو روضہ مقدس اپنا
قربان جان و دل ہو تم پر میرے پیغمبر

تیرے ہجر غم سے ہی دل بیقرار
میرے حال مضطر سے کیون ہے فرار

دکہا دے مجہے جلوہ اپنا تو یار
میرے دل کو ہوتا نہین اب قرار

نہ ترسا و تم مجکو اے گلرخو
نہ ہے تاب دل کو نہ جان کو قرار

کہین کس سے ہم حال اے دوستو
رہین روز شب چشم غم اشکبار

جلایا تیرے ہجر نے ہم کو یار
تجلی دکہادے مجہے ایک بار

پہرے ڈہونڈتا مثل مجنون کی تجکو
نہ ہے خواب شب کو نہ دل کو قرار

ذرا غور سے دیکہہ ساداتؔ کو
نکلتے ہین دل سے شرر بار بار

بن بلائے یار کے محفل میں جانا ہے ضرور
خاک اسکے کوچہ کی ہمکو لگانا ہے ضرور

کیا کہوں میں حال دل اے دوستو
فرقت دوری سے ہم کو اب جلانا ہے ضرور

صدمہ ہجر و جفا کا ہم سے اٹھ سکتا نہیں
جبکہ بازار ہے تیرے یہان مونہ دکھانا ہے ضرور

اب ہی تیغ جدائی سے سنبھل سکتا میں نہیں
محفل عشاق میں تو سر کٹانا ہے ضرور

لامکان تک عاشق سنبھل پہنچ سکتا نہیں
بعد مرنے کے اسکا آشیانہ ہے ضرور

کیا بہروسا زندگی کا ہم کریں اے ہمدموں
کل شیء ہالک کا کہا رہنا ہے ضرور

کیوں خبر لیتی نہیں سادات کی ہو لا امیر
اب مریض عشق کو صورت دکہانا ہے ضرور

تیرے ہجران یار غمخوار ہوں
تو کشتہ کو اپنے جلا دے عزیز

کوئی جا کے ساقی سے کہدو شتاب
شراب محبت پلا دی عزیز

میری چشم پر ہیںگے ستر حجاب
دکہا کر کے صورت اٹھا دے عزیز

تیری تیغ فرقت نے زخمی کیا
ذرا پردہ مونہ سے اٹھا دے عزیز

میں عاشق ہوا تیرے جلوہ کا یار
دکہا کر کے آنکھیں لگا دے عزیز

ہوا کشتہ سادات اب ہجر میں
کلام اپنے مونہ سے سنا دو عزیز

یا خدا اپنا دکھا دے ہمیں محبوب عزیز
بیمار ہے رگ جان سے وہ محبوب عزیز

یا خدا ہم کو ابھی یوسف ثانی ملجا
ہونگی یوسف نہ ہمیں حضرت یعقوب عزیز

| | |
|---|---|
| دفن کر دیجو میری لاش مدینہ یارو | وہان کی مٹی ہے جو حبیب کبریا کو عزیز |
| آتش ہجر نے دل اسکا جلایا جان کو | یارب ہمین دکہلا دے وہ محبوب عزیز |

پیارا ہے ہمنشینو ہمین بہت سادات
واقعی نام مبارک کا ہے مکتوب عزیز

| | |
|---|---|
| جیتے جی ہمنے مدینہ کو نہ دیکھا افسوس | خواب مین روضہ اقدس بہی نہ پہنچا افسوس |
| اپکے قدمونسے مین بہی تو یہ آنکہین ملتا | مدعا دل کا جو تہا نہوا پورا افسوس |
| کیا ہی پیارا ہے مجہے نام تمہارا حضرت | دم نزع یہ ہر دم مین کہونگا افسوس |

اشتیاق رخ محبوب مین یا سادات
مرقد پاک نہ ہمنے کبہی دیکھا افسوس

| | |
|---|---|
| روز و شب رہتی ہے ہمکو روی حضرت کی ہوس | یا نبی ہم کو بلا لو دل مین حسرت کی ہوس |
| یا خدا ہم کو دکہا دی روئے اقدس آپکا | لے چلے ہین ہم جہان سے داغ فرقت کی ہوس |
| کچہہ نہین طاقت ہے آنکہون مین بصارت کی ہوس | کس طرح جاؤن مدینہ کو زیارت کی ہوس |
| منتظر اب جلوہ دیدار حضرت کا ہون مین | جیتی جی ہم کو رہی گی انکی دیدار کی ہوس |
| آتش ہجر نبی نے دل میرا زخمی کیا | حشر تک مجکو رہیگی روئی جنت کی ہوس |
| اے صبا کہدی مدینہ جا کی حضرت سے یہ تو | وہ مریض عشق ہیگا اُس کو زیارت کی ہوس |

مر گیا ہجر نبی سے عاشق سادات بھی
دل کرتا ہے رہیگا روی جنت کی ہوس

یا علی مجھکو ہوئی ہے روی جانانا کی ہوس
دور کردو دل سے میرے درد ہجران کی ہوس

کہولدو مشکل کشا عقدہ مرے ہی سبب حب و گل
وصل کی مجھکو ہوس ہے دید جانانا کی ہوس

پھاڑ ڈالونگا گریبان مثل گل کی ہجر مین
غنچہ سان بستہ ہوئی تھی وصل جانانکی ہوس

دور کردو رنج غم دارین کی تم یا علے
کچھ نہین خواہش پری کی او نہ غلمان کی ہوس

یا علے ہو نجات دو ہمکو اب یہ مین مشتاب
اب ہوئی سادات کو یثرب کے سلطان کی ہوس

یار کو ہمنے ڈہونڈہا سو سو کوس
کہوج اسکا نپایا سو سو کوس

دم لبون پر ہے تیری فرقت مین
اب نظر تو نہ آیا سو سو کوس

وحشت دل نے تیری اے کافر
مجھکو حیران پہرایا سو سو کوس

مجھکو ذبح نہ کر تو اب صنما
ہمنے قاصد پہرایا سو سو کوس

تیری فرقت نے اے بت نادان
مجھکو بن بن رولایا سو سو کوس

تیری الفت نے اے صنم اب تو
مجھکو جا بجا پہرایا سو سو کوس

تیرا سادات ہوگیا مجنون
اسکو تونے نکالا سو سو کوس

غم فرقت مین سیمبر کی تلاش
مجھکو خواہش نہین ہے زر کی تلاش

تیرے جلوہ کی خواہش ہی اب تو
جس جگہ ہے کرون ادہر کی تلاش

مجھکو ملجاوہ شمع رو اب تو
حال لکھ بہیجون نامہ بر کی تلاش

تیری ترچھی نگہ نے اے قاتل
مجھکو زخمی بنایا کرکے تلاش

| | |
|---|---|
| تیرا ساداتؔ ہوگیا مضطر | دیکھا اپنا رخ خوش نظر کی تلاش |
| تجلی تیری دیکھہ آجائے غش | کہ موسے کی مانند ہمین آئے غش |
| تیرے درد فرقت نے زخمی کیا | دکہا اپنا جلوہ ہمین آئے غش |
| شراب محبت تو ایسی پلا | ہمین روز شب یار ہو جائے غش |
| تیرے چھب کو اے یار دیکھے کوئی | تو مجنون کی مانند اٹھے آئے غش |

تیرا رنج ساداتؔ گیا تنگ ہے
تجلی دکہا دے ہمین آئے غش

| | |
|---|---|
| آتش ہجر نبی سے دل کو آتا غش غش | کیا کہون مین حال کس ہے روز ہو غش غش |
| اب مریض عشق کو چہرہ دکہا دو نبی | اس دل شیدا کو ہے واللہ آتا غش غش |
| یارسول احمد دوا اب مدینہ تم نے مجھے | دیکھہ لیتا مین رخ روشن تو آتا غش غش |

اے صبا ساداتؔ کو لیچل مدینہ کو شتاب
دم بدم ہے ہجر سے بلبل کو آتا غش غش

| | |
|---|---|
| کیون ہوا پیدا مجھے تیری جدائی کا خواص | آشنا کو چاہیے اب آشنائی کا خواص |
| قتل مت کر ہم کو ظالم تیغ فرقت سے ابھی | کیون کرے ہے بیکسون پہ بیوفائی کا خواص |
| مین کہان تک ہے صدمہ یار اب دیکہا کرون | تو کیا کر سامنے ناز و ادائی کا خواص |
| تیری می کا ہون پیاسا اب پلا وحدت کا جام | چاہئے اب تجکو جانا آشنائی کا خواص |
| دم لبون پر آگیا ہے وصل کی امید مین | کرتے کیون ظاہر ہو ہم سے بیوفائی کا خواص |

خنجر براں پھرا دے اب ہمارے حلق پر
تو جو کرتا ہے ہم سے جفا پیر جفائی کا خواص

ڈر خدا سے کر نہ اتنا ظلم ہم پر اے صنم
یاد رکھوں گا میں تیری بیوفائی کا خواص

لذت خنجر نہ بھولوں بعد مرنے کے بھی میں پیا
تا کہ ہو پیدا شہید کربلائی کا خواص

بن گیا ہوں آئینہ ساں دیکھ لو تصویر یار
مجھ سے ظاہر ہو رہا ساری خدائی کا خواص

ہو نہ تو میرے مقابل اے بت بے پیر تو
چھوڑ دی اے بے حیا تو بے حیائی کا خواص

رحم کر اے بیوفا اس عاشق سادات پر
تجکو اب لازم نہیں ہے خون بہائی کا خواص

خدا کے تم ہو محبوب خدا خاص
سبھی نبیوں میں تم ہو نبیا خاص

تمہیں ہو رونق ارض و سما خاص
تمہی ہو مالک ہر دو سرا خاص

خدا نے نور سے اپنے بنایا
تمہاری شان اے نور خدا خاص

تمہیں محبوب حق پیارے ہو حق کے
تمہیں حاصل ہوا یہ مرتبہ خاص

حدیثوں سے ہوا ثابت یہ یارو
انہیں کی باعث ارض و سما خاص

خدا مداح قرآن میں ہے جنکا
انہیں کا مدح خواں سادات ہے خاص

ہمکو نہیں ہے کچھ کسی دلدار سے غرض
رکھتا ہوں میں بھی احمد مختار سے غرض

بیتاب کر دیا مجھے دوری نے آپ کی
رکھتے نہیں ہو آپ تو بیمار سے غرض

سودا ہوا ہے عشق میں اب سنلو یا نبی
مجھکو تو ہیگی آپ کے دیدار سے غرض

اب تجھے پلادو جام وہ ساداتؔ کو بھی
ہمکو تمہاری ہی کی ہے خمار سے غرض

ہے مجھکو تیرے پیارے دیدار سے غرض
تیرے سوا نہیں کسی اغیار سے غرض

لبریز مجھکو کردے وحدت کے جام سے
تشنہ کو تیرے ساقی میخوار سے غرض

فرقت میں تیرے کافر چین ملے کس طرح
تجکو نہیں ہے جانا غمخوار سے غرض

مدت سے تیرے غم میں بیکل رہے ہے دل
رکھتا نہیں تو پیارے بیمار سے غرض

ساداتؔ کو تو پیارے امید بس یہی
پھر خدا تو رکھیو وفادار سے غرض

دل و جان دونو دیتا ہوں ایمان کے عوض
صورت کو تیری دیکھوں قرآن کے عوض

مال و متاع کچھ نہیں اپنے پاس تو
میں تجکو لیتا ہوں ایک جان کے عوض

تو بھی خدا کے واسطے احسان کر ذرا
قربان جان کردونگا احسان کے عوض

بسمل ہوں تیرے ہجر میں صیاد روز و شب
زندہ تو کردے عاشق بے جان کے عوض

کشتہ ہوا ہے ہجر میں ساداتؔ اے صنم
میری خبر لے یوسف قران کے عوض

جاتا ہوں اسکے سامنے بیمار کی خاطر
بیچے ہے مجکو جانا اغیار کی خاطر

آہ و فغان ہے نالہ ہے فریاد رات دن
وہ دیکھتا نہیں ہے اب بہار کی خاطر

حسرت کہاں ملے ہے اے یار تو کہاں ہے
ڈھونڈھوں ہوں تجکو جانا دلدار کی خاطر

کونسے ہیں تیرے پیارے جاؤ تمین کسطرح — تو مٹا رہا ہے ہمکو غبار کی نمط

جاوینگے تیرے سامنے محشر کے روز جب
سادات کو نہ دیکھیو غبار کی نمط

یاد سے اپنے نبی کی اب کیا کرتے ہیں ہم غم غلط — ہوتا ہے نام مبارک سے ہی ہر دم غم غلط

حضرت آدم نے بخشش کا وسیلہ چاہا تھا — جسکے مدحت کو خدا سے ہوئے آدم غم غلط

کیا مبارک نام ہے یہ اسم اعظم آپ کا — نعت کے اشعار پڑھ کے کرتے ہیں سید ہم غم غلط

و غلو ہول قیامت سے یہ دل ہر گز تو کیا — لب کشا ہوونگے حضرت جب یہ ہو گا غم غلط

یا رسول یہی ہے التجا سادات کی
اب بلالو تم مدینہ ہو سیدم غم غلط

اسیر کے ہجر کا درمان کیا خدا حافظ — نظر نہ آیا سامنے وہ دلربا خدا حافظ

مریض عشق ہوں اچھا ہو کیا پیارے — ہماری جان کی آئے قضا خدا حافظ

مثال شمع کے روتا ہوں یار کی خاطر — ہماری خاک کو لیجل صبا خدا حافظ

مریض عشق کا درمان عبث کرے ہے تو — کسی طرح سے نہو گی شفا خدا حافظ

مثال قیس کے سادات ہو گیا شیدا
خدا کے واسطے ہجران کی ہی دوا خدا حافظ

اٹھا ہے شعلہ عشق نبی خدا حافظ — میرا رسول ہے حامی میرا خدا حافظ

اسیر کو جذبہ عشق لے چلا جس دم — ملایک کہنے لگے مرحبا خدا حافظ

اے صنم کافر یہ کیا تو نے یاری کی ترک
تیرے خاطر غیر دین آبرو دستاری کی ترک

مثل مجنون تیری خاطر کوہ بن میں میں پھرا
اب تجھے بدلے یار پاسداری کی ترک

مثل شمع جلتا ہوں اس قدر فرقت نے یار
اب کہا دی زخم کو لیئے صبر داری کی ترک

عشق میں تیرے صنم کیا حال اپنا لکھون
در بدر رسوا پھرتا ہوں شرم ساری کی ترک

مستا وہا اس عشق سادات کو تجہ بن یار
ہمنے تیرے واسطے یاری کی ورو ترک

عشق نے کر دیا گریبان چاک
چھٹتا پھرتا ہے جا بجا خاشاک

یہ نصیبا ازل سے ہم کو ملا
رات دن رہتا ہوں میاں غمناک

جو کہ دنیا میں یار کو پاوے
ہے وہی دوستو بڑا چالاک

تیرا سادات ہو گیا مضطر
درد اسکے سے ہے صنم لی ہلاک

اب فراق غم محبوب میں رویا غمناک
مرغ بسمل کی طرح دل میرا تڑپتا غمناک

جیتے جی ہجر ہی میں ہی حسرت رہتی ہے مجھے
ہند سے شہر مدینہ کو نہ پہنچا غمناک

گر ہم کو نظر آتے وہ مولا اب تو
دل ہمارا نہیں ہوتا کبھی ایسا غمناک

اُن کے قدموں کی کبھی خاک جو ملجاتی مجھے
سرمہ آنکھوں میں بنا کر کے لگاتا غمناک

ہر بشر نے تجھے سودائی کو دیکھا سادات
یاد احمد میں مجھے دیکھ کے رویا غمناک

دل ہے مضطر یار سول
مرغ جان بیتاب ہے اور جان اتر یار سول

جیتے جی ہم کو دکھا دو روئے انور یا رسول
روضۂ اطہر کا تصور رہ جاتی کیونکر یا رسول

روتے روتے ہجر میں بیتاب ہیگا دل میرا
اب مدینہ کو دیکھا تا ہے مقدر یا رسول

یا رسول اللہ بلا لو آستانہ پر شتاب
دم نکل جائے ہمارا جا کے در پر یا رسول

تیغ کی تلخی ہیں وہ صورت نظر آئے مجھے
مصری قند و شکر سے ہو بہتر یا رسول

آتش عشق نبی وہ ہے اگر ہووے نصیب
موم ہو جائیگا دل بھی پتھر کا یا رسول

رحمت اللعالمین حبیب ہو ذیشان اور شفیع محشر
رحم فرماؤ کہ سادات ہے بیتاب یا رسول

نہیں درد اپنا چھپانے کے قابل
فسانہ ہے میرا سنانے کے قابل

یہ عاشق ہے جلوہ دکھانے کے قابل
نہ ہے تیغ ہجران کے کھانے کے قابل

نکر جور اتنا تو اے قاتل ہم پر
رہا ہے نہیں دل ستانے کے قابل

تیرے ہجر میں غم فنا ہو رہا ہوں
یہ کشتہ ہے تیرا جلانے کے قابل

غم درد ہجران سے روتا ہوں ہر دم
یہ عاشق نہیں داغ کھانے کے قابل

تیری آگ فرقت نے مارا ہے جان
نہ رکھا ہے تو نے ہنسانے کے قابل

ملے جام وحدت کا صابر کے در سے
یہ سادات ہے اب پلانے کے قابل

یا رسول اللہ کیونکر دیکھیں دیدار ہم
دردِ فرقت سے تمہاری اب ہوئی بیمار ہم

یا رسول اللہ دکھا دو چہرہ نورانی مجھے
ہیں ازل سے مستحق جلوہ رخسار ہم

کس طرح دیکھون جمال روئی حضرت یا خدا
ہین نہین حضرت کی یارب تشنۂ دیدار ہم

تشنہ لب ہون ساقی کوثر کا اے محبوب حق
جام وحدت کا پلا دو آپ ہون سرشار ہم

اب بلا لو یا نبی اب تو مدینہ مین مجھے
ہند سے جا کر پھر بھٹکے طرح کے اشغا ہم

جنکا مداح خدا ہو صفت کوی کیا لکھے
کب لکہا ہین حضرت کا وصف سید ابرار ہم

یہ مریض عشق ہے سادات اے پیغمبر نبی
ہو شفا ہم کو ابھی گر دیکھ لین دیدار ہم

داغ سینہ مین ہوئے لالۂ خندان کی قسم
اپنو نالان ہون سدا بلبل نالان کی قسم

کیا پریشانی فرقت ہے بلا الفت
دل پریشان ہے میرا زلف پریشان کی قسم

مثل پروانہ کے دل جلتا ہے عشق مین یار کے
شمع رو تیری قسم سینۂ سوزان کی قسم

زندگی سخت ہے مشکل کی صنم کی بن آہ
جان جاتی ہے چلی ہجر مین جانان کی قسم

آتش عشق نے اس طور جلایا ہم کو
جسم جان خاک ہوا سینۂ بریان کی قسم

جاؤن صحرا کو نکل قیس کی مانند پھرون
خاک چھانون پھرون سدا جذبۂ مستان کی قسم

وحشت دل نے کیا چاک گریبان سادات
خار صحرا کی قسم اس تن عریان کی قسم

روز شب فرقت مین رہتے گریہ و زاری مین ہم
وہ خبر لیتا نہین ہے ہین گرفتاری مین ہم

مثل مجنون کے صنم مین شمع سا جلتا ہون یار
تیرے ملنے کے لئے ہین یار بیداری مین ہم

حال کیا رنج والم کا مین لکھون اے دوستو
در بدر رسوا پھرین ہین یار غمخواری مین ہم

کچھہ نہ آیا رحم تم کو اے بت کافر مرا
رو رو تے روتے عمر گذرے ہین [illegible] مین ہم

عاشق سادات کو صورت دکھا دے اے صنم
جستجو تیری کرے ہین یا ید دشواری مین ہم

عشق ہے مجکو جو یا احمد تمہارا اندنون
جان و دل سے اب تو ہے یا ہم سہارا اندنون

لکھہ چکا ہے وصف ایدل احمد مختار کا
اب مین چاہتا ہون بخشش کا سہارا اندنون

جان سے بیزار ہون شوق مدینہ آج کل
ہند مین میرا نہین ہوتا گذارا اندنون

آتش ہجر نبی مین آہ کر نالہ کرون
جان تن بس جل گئے ہو خاک سارا اندنون

اے صبا سادات کو پہونچا مدینہ کیطرف
ہند مین رہنا مجھے بس ناگوارا اندنون

یا رسول اللہ دیوانہ بنا و خواب مین
اس دل بیتاب کو جلوہ دکھا و خواب مین

دم لبون پر ہے میرا فرقت مین حضرت آپکی
ہو نہ سے اپنے تم ذرا [illegible] بنا و خواب مین

آپکی فرقت نے حضرت دل میرا زخمی کیا
اب رخ پر نور کی زیارت کرا و خواب مین

ہون پیاسا شربت دیدار کا مین یا نبی
تشنہ وحدت ہے [illegible] پلا و خواب مین

آتش فرقت مین یہ بیتاب ہیگا دل میرا
عاشق بیجان کو زندہ بنا و خواب مین

آرزو ہیگی مجھے ہو نگی ملون خاک کو
اپنے دیوانہ کو تم حضرت بلا و خواب مین

ہو مشرف یہ بھی دیدار رسول پاک سے
التجا سادات کی زندہ بنا و خواب مین

منتظر عاشق ہے تیرا تو نظر آتا نہین
فرقت جانان مین دم میرا نکل جاتا نہین

مثل مجنون کے پریشان دشت وحشت مین ہون
صبر دل ہے نہین اور یار ملجاتا نہین

مین تلاش یار مین ہون یار ملتا ہی نہین
پر مقام یار کو کوئی بھی بتلاتا نہین

روز و شب رہتا ہون مین بھی انتظار یار مین
ایک دم وہ شمع صورت کو دیکھلاتا نہین

دکھا سادات کو جلوہ علی احمد کے صدقہ سے
صبح سے اب درد و الم کا غم سہا جاتا نہین

تمہارے درد فرقت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون
پھنسا مصیبت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

مریض عشق کے لیے دوا لازم ہے وصل
نہین دنیا ہے کلفت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

فراق غم مین لبے جاتا ہمارا دم نکلتا ہے
ستم ہے ایسی آفت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

تمہاری نازنینون نے ہمین تو مار ڈالا ہے
پھنسا ہون دام الفت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

مثال قیس کے پیاری ہمیشہ غم مین رہتا ہون
رخ تابان کی حسرت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

تمہارے عاشق [illegible] کو کیونکر دیکھلون مولا
غضب ہے جان آفت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

یہ ہے سادات اب پیاسا شراب عشق کا صابر
نبی وحدت کی حسرت مین نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون

کس سے کہون مین حال کوئی پوچھتا نہین
جنکا ہجر یار مین ہم کو ذرا نہین

آہ و فغان مین [illegible] حسرت سے رات دن
ہم غم مین مر گئے وہ ہوا آشنا نہین

حسرت [illegible] کہان ہے تو دیکھلون
پر کیا کرون یار کا ملتا پتہ نہین

سرور دوسرا معین الدین    ہادی رہنما معین الدین
صوفی باصفا معین الدین    مظہر مصطفیٰ معین الدین
عابد حق رسا معین الدین    سینۂ پرضیا معین الدین
سلطان اولیا معین الدین    مخزن اصفیا معین الدین
کل سے ثانی بقا معین الدین    شمس ذات خدا معین الدین
شاہ ارض و سما معین الدین    تم ہو دردوا معین الدین

ہست ساوات عاصی و مطلق
کن رہ التجا معین الدین

نور نبی ہند الولی خواجہ معین الدین حسن    واقف سر انا الحق نور عین پنجتن
رازدار پاک سبحان لی مع اللہ شان تو    تاجدار معرفت معشوق رب ذوالمنن
محرم انی انا اللہ کاشف اسرار غیب    مقبول احمد مصطفےٰ اے زیب باغ انجمن
سلطان ذریات وحدت پیشوائے مقبلان    مہر برج معرفت خواجہ معین الدین حسن
مظہر نور الٰہی مخزن اسرار حق    فیض بخش عارفان محبوب غوث پاک تن
شان نبی نور علی محبوب رب العالمین    عارف حق غوث اعظم ہست فرزند حسن

بندہ ات سادات اے بادشاہ دو جہان
رخ نما بہر خدا قربان کنم این جان و تن

اے بادشاہ دو جہان خواجہ معین الدین حسن    سلطان محبوب اولیا معشوق رب العالمین

فخر جملہ صابران خواجہ معین الدین حسن
شمس ذات گنج عرفان قبلہ سردار دین

سید ہند الولی شان رسول اللہ تو
تاجدار معرفت نائب رسول اللہ دین

راز دار پاک سبحان مقبل عالی جناب
مہر برج معرفت یا سید دینار دین

التجا سادات ہست اے بادشاہ عارفان
دستگیر بیکسان اے خواجہ سلطان دین

سرور دو جہان قطب الدین
فخر کون و مکان قطب الدین

پیشوا عارفان قطب الدین
فیض رس سالکان قطب الدین

اے شہ لامکان قطب الدین
قدوہ مقبلان قطب الدین

فخر ہم صابران قطب الدین
شاہ ما بیکسان قطب الدین

عرض سادات ہست اے شاہا
رحم بنما مہربان قطب الدین

تمہارے ہجر مین پیارے جفا جو ہم اٹھاتے ہین
کبھی تو یاد کرتے ہین کبھی آنسو بہاتے ہین

مریض عشق مرتا ہے خبر لو جلد مولانا
تمہاری فرقت کی زہر اور زقوم کہاتے ہین

تمہارے تیغ فرقت نے ہمین تو مار ڈالا ہے
غضب ہے جان آفت مین ہمین نہ رخ دکھاتے ہین

تڑپنا لوٹنا غم مین ہمیشہ انکے رہنا ہے
وہ ہم سے مونہ چھپاتے ہین نہ ہم پر رحم کھاتے ہین

یہی افسوس حسرت ہے ہمارے دلمین ملنے کا
نہ وہ خود پاس آتے ہین نہ ہمکو وہ بلاتے ہین

خدا کے واسطہ ملنا ہے اب مل لو صنم لیکن
تمہارے غم مین اے کے ہم دریا بہاتے ہین

مثال قیس کے سادات تو پھرتا ہے صحرا مین
دکھا دو تم ہمین صورت بہت صدمہ اٹھاتے ہین

شراب محبت پلا دے ہمین
تجلی دکھا مثل موسے کے ہم کو
خدا واسطہ اب تو کر رحم ہم پر

ازل سے یہان تشنہ لب ہوے ہین
زبان سے ارنی سنائے ہوئے ہین
پھرے در بدر ہم ستائے ہوئے ہین

بلالے تو سادات کو میرے جانا
تیرے ہجر کے زخم کھائے ہوئے ہین

الٰہی تو دکھا دے اب دیار مصطفے مجکو
شراب عشق احمد سے ہوئی ہے بیخودی یا دم
حبیب سید عالم بلا لو آستانہ پر
مریض عشق مرتا ہے خبر لو جلد یا حضرت
وسیلہ ہے مجھے حضرت تمہاری ذات کا شاہا
ہوس ہے گی یہی ملین گدا سی کی ہمین حضرت

جلایا عشق نے ایسا جو یہ صبح و مسا مجکو
عنایت کر میرے دل مین محبت یا خدا مجکو
پسند آتی نہین ہندوستان کی ہوا مجکو
رخ روشن تمہارا ہے دار الشفا مجکو
حساب روز یا مولے نکریو تم جدا مجکو
تمنا ہے در حضرت کا کر یا رب گدا مجکو

یہ ہے سادات علی مضطر دکھا دو عارض تابان
مطالب دین دنیا کے بر آئین مصطفے مجکو

غم جدائی نے اس صنم کی کیا ہے رسوا شہر بھر مین مجکو
اٹھا ہے آتش سے ہجر اس صنم کی کہ ایک شعلہ میں (?) جگر

نہ چین پڑتی کسی طرح سے الٰہی کیا ہی عذاب ہے مجکو
لگا ہے جب سے وہ تن مین مسری (?) کیا ہے ہجر نے کباب مجکو

بچا لو روز قیامت کو اے نبی میرے ۔ بہت برا ہوں گنہگار یا رسول اللہ

یہی خطر ہے کہ سادات کو بھی دوزخ کا
بہت گھٹتا ہوں سے لاچار یا رسول اللہ

ہوا ہے عشق جو مجھ کو تمہارا یا رسول اللہ ۔ نہیں ہے دوسرا کچھ تم بن ہمارا یا رسول اللہ
تمنا ہے میرے دل میں جمال پاک کو دیکھوں ۔ جدائی سے ہر وقت ہوں مارا یا رسول اللہ
تمہارے غم میں اے حضرت ہوا بیتاب دل میرا ۔ دکھا دو اب رخ روشن پیارا یا رسول اللہ
حبیب سید عالم بلا لو روضۂ اقدس پہ ۔ تمہارے ہجر میں دل ہے دو پارا یا رسول اللہ
ہجر میں عشق مرتا ہے خبر لو جلد یا حضرت ۔ دکھا دو عارض تاباں خدارا یا رسول اللہ
نہالی کے لیے حاضر ملک ہیں آستانہ پہ ۔ میری جانب کو ہو جائے اشارہ یا رسول اللہ

بلا لو تم مدینہ میں ابھی سادات کو حضرت
نہیں اب ہند میں اپنا گذارا یا رسول اللہ

[illegible] کی یہی صدا لا الہ الا اللہ ۔ تن اور من میں ان بسا لا الہ الا اللہ
نفی غیر اثبات حق راہ ذات اپنا ہے سبق ۔ نہیں ایک دم ہے ہم سے جدا لا الہ الا اللہ
حور و ملائکہ و غلمان پڑھتے ہیں حوران جناں ۔ عرش معظم پر ہے لکھا لا الہ الا اللہ
آپ خدا لیا نام اپنا اسم محمد ساتھ ملا ۔ در جنت پر رقم کیا لا الہ الا اللہ
آپ ہی اللہ آپ ہی احد آپ ہی محمد اور احمد ۔ آپ ہی آکر جگ میں کہا لا الہ الا اللہ
ہر ہر صورت میں ہے سب میں تجھی تو ۔ سب رگ و پے میں سما گیا لا الہ الا اللہ

ہو سادات فنا فی تیغ کام خود کی یہ تیغ سیج
اب کمی حب ملے خدا لا الہ الا اللہ

صید افگن ہین غمزہ قاتل کے — کر دے ٹکڑے سیکڑون دل کے
ہندوی زلف نے تیرے کافر — سحر باطل کئے ہین بابل کے
ترک چشمان مست قاتل نے — مار ڈالے ہین لاکھون بل بل کے
تیری نظرون سے اے پری پیکر — اچھے ہوتے ہین آبلے دل کے
سادہ رویون سے ربط ہے ہمکو — ہم تو عاشق ہین داغ اور تل کے
چاہیے تجکو گر حضور رسول — نقش لکھہ دل پہ تو مزمل کے

تیغ ہجران سے زخمی ہے سادات
اشک گرتے ہین اب تو بسمل کے

ملون مین یار سے جاکر کہان میسر ہے — ستاتی رات دن یہ مجھے اسکی جدائی ہے
تمہاری تیغ فرقت نے ہمین تو مار ڈالا ہے — دکھاوے تو مجھے صورت لبون پہ جان آئی ہے
تیری ابرو کا زخمی ہون نہ مرتا ہون نہ جیتا ہون — ہماری حلق پر تو نے یہ کیسی تیغ چلائی ہے
فراق یار مین اب تھوڑا بیکل ہے دل اپنا — نہین ملتا ہے وہ جانی بہت حسرت اٹھائی ہے
مریض عشق مرتا ہے خبر لی جلد اے عیسے — کہ تیرے واسطے پیارے بہت کلفت اٹھائی ہے
دل مضطر کو اے پیارے دکھا دیدار اپنا تو — بہت ڈھونڈا ہے اب تجکو کہان صورت چھپائی ہے
یہ سادات اپیاسا تمہاری ہجر مین پیارے — پلادے تو مئی وحدت لبون پہ جان آئی ہے

یہ ہے سادات اکتاب مضطر تمہارے غم میں مظہر
پلا دو تم مئی صابر لبوں پہ جان آئی ہے

دکھا دے رخ کو تو اے ستمگر میں جان بلب ہوں غبار کیا ہے
یہ ہم سے رنج و ملال کیا ہے تمہاری آنکھوں میں خار کیا ہے
اٹھا نہ در سے تو ہم کو پیارے یہ تیرا عاشق تو نیم جان ہے
کہ تیرے دل میں خیال کیا ہے بتا دو ضیافت یہ عار کیا ہے
مثال مجنون تڑپ رہا ہوں دکھا دے جلوہ تو ہم کو پیارے
یہ سوز کیا ہے یہ ہجر کیا ہے یہ اس کا یار و شرار کیا ہے
تمہاری دوری سے اے پیارے ہوئی ہے وحشت کمال دل کو
نہ چین دن کو نہ خواب شب کو تمہارے غم کی شمار کیا ہے

پھرے ہے سادات دربدر وہ رشک لیلی کہاں ہے یارو
جو پہونچوں وہاں تک کسی طرح سے یہ دخل کیا ہے یار کیا ہے

میں زیارت چاہتا ہوں مصطفےٰ کی
خدا کے واسطہ دیکھلا دو دیدار
کر دن میں سرمہ نور بصارت
تیرے رخ کو صفائی ہے وہ پاکی
تو کر سادات ورد نام حیدر

اگر ہو وے مدت ذات خدا کی
قسم تم کو علی مرتضےٰ کی
میسر ہو تمہارے خاک پا کی
تجلی ہے گویا نور خدا کی
مدد ہو وے تجھے مشکل کشا کی

دیا تو نے مرض بدلے شفا کے | ہوا کیا فائدہ ظالم ستا کے
نہیں سنتا ہماری آہ و فریاد | نہیں تجھ کو کیا صنم لائق سزا کے
تھی امید ہم کو تجھ سے جانا | رولایا ہے ہمیں اب غم لگا کے
مریض عشق ہوں اور لا دوا ہوں | نہیں دل میں رحم تجھ بیوفا کے
نہ ترسا تو مجھے اب اتنا پیارے | ہمیشہ رات دن حسرت بڑہا کے
تیری فرقت میں پیارے دل ہے زخمی | شفا دے اب مجھے جلوہ دکہا کے

تیرا بیمار بسمل ہے یہ سادات
دکہا دے رخ اسے پردہ اٹہا کے

نہیں معلوم وہ پیارا کہاں ہے | کہ وہ سکے غم کا اب لب پر نشان ہے
ہوا ہوں تیغ غم سے اسکی بسمل | نہ ہونگا جیتا اس بن لب پہ جان ہے
دکہا دے تو رخ روشن کو اپنے | مثال برق دل میرا تپان ہے
اوڑا کر لیچل اب باد صبا خاک | ہمارا جسم بر رہتا جہان ہے

پہرے ہے ڈہونڈتا سادات تجکو
پتا لگتا نہیں تیرا کہاں ہے

تمہاری دوری نے ہمکو صابر مثال شمع جلا دیا ہے | نہ چین پڑتی کسی طرح سے یہ کیسا وحشی بنا دیا ہے
مثال مجنون تڑپ رہا ہوں تمہاری دوری سے اسعد ہے | نہ خواب شب کو نہ تاب دل کو مثال بسمل تڑپ رہا ہے
تمہاری فرقت میں مجھے صابر بہا غم کے ہزار دریا | یہ جوش ان میں بکاری انکہیں کہ خون خالص لہو بہا ہے

ہمارا مرشد ہے وہ نکیلا بنایا مظہر کا بھید جسنے
جلایا تنکو لگا کے آتش خودیکو مٹی مٹا دیا ہے

پلادو ساداتؔ کو تو صابر شراب وحدت جو تھی نرالی
خدا نے اپنا تو یہ وسیلہ تمہارے در کا بتا دیا ہے

مریض عشق کی دارو وصال یار کافی ہے
تپش دل کی بجھانیکو ترا دیدار کافی ہے

مژہ ناوک کمان ابرو یہ سب ہیں قاتل عاشق
ہمارے قتل کرنیکو نگہ تلوار کافی ہے

مریض عشق کو جلوہ دکھا دو یا رسول اللہ
مجھے سب سے ہی اب بہتر ترا دیدار کافی ہے

میرے دل میں تو اے جانا خیال زلف ہے
جگر کی کاٹ دینیکو بھی ایک مار کافی ہے

دل ساداتؔ کو صاحب خواہش دین نہالی
مئی شوق محبت کی تیری ہر بار کافی ہے

زلفیں یہ غضب ہیں رخ پر لگی ہوئی
ناگن سی ڈس رہی ہیں جگر پر لگی ہوئی

تیر و تفنگ برچھی خنجر کا خوف کیا
نوک مژہ کی چوٹ ہے دل پر لگی ہوئی

ہم کو فراق یار میں جینا محال ہے
غم کی چھری کلیجہ کے اندر لگی ہوئی

خط کا جواب لائیگا قاصد تو یار سے
تجکو ہوا ہے وہاں کی معنبر لگی ہوئی

ہمکو نہیں ہے جنت فردوس سے غرض
صابر کے در کی خاک ہے منہ پر لگی ہوئی

مجکو پلادو جام تو وحدت کا اے صنم
روز ازل سے پیاس ہے دل پر لگی ہوئی

مشتاق تیری ملنی کا ساداتؔ ہے صنم
بھڑکی ہے آگ تن میں برابر لگی ہوئی

مشتاق هون دیدار کا دیدار دکهاوے
اے جلوه نما حسن طرح دار دکهاوے

بسمل هوئی هون تیری تیغ جدائی کا ستمگار
اے هوش ربا نرگس خمار دکهاوے

هر وقت تیرے واسطے ارنی کی صدا هے
موسے کی طرح جلوه دیدار دکهاوے

مارا هے مجهے تیر نگه نے تیرے قاتل
وه قوس قزح ابروئے خمدار دکهاوے

کب تک رخ روشن کو چهپا رکهے گا پیارے
تو کهول کے پرده سر بازار دکهاوے

مجنون کی طرح ڈهونڈهتی پهرتی تجهکو هون مین
لیلی کی صفت تو کبهی دیدار دکهاوے

اس بت کی محبت مین لیا کفر هے ساداتؔ
واعظ کے جلانے کو یه زنار دکهاوے

هم تیرے جهان سے بیبار لیچلے
نخل امید سے بهی فقط خار لے چلے

رسوا هوئے خراب هوئے کوئے یار مین
پایا نشان نه اسکا دل افگار لے چلے

جی چاهتا نهین که جاؤن مین یار تک
لیکن وه اسکا شوق ستمگار لے چلے

مقتول تیرے هجر مین صیاد هو گئے
لاشه میرا اٹها سر بازار لے چلے

سنتا نهین تو پیارے کیون میرا درد غم
فرقت کا داغ دل پر یه بیمار لے چلے

قربان اپنی جان کو کر دینگے یار پر
گر ساته همکو اپنے وه ایک بار لے چلے

مارا هوا هے هجر مین ساداتؔ همدمون
لذت وصال حیف هے اغیار لے چلے

هم کلاه فخر سر پر دهر چلے
فخر اپنا دو جهان مین کر چلے

اے صبا کہہ دے پریشان حال ہے
خانہ ہم ویران اپنا کر چلے

دوستو اب تک نہیں آئی قضا
یار کی فرقت میں ہم تو مر چلے

زخمی تیغ جفای یار سے
نکل ہزار اسر پہ لینے دہر چلے

دربدر رسوا کیا ہے عشق نے
ہر گلی کوچہ میں ننگے سر چلے

ہے عجب دنیا کا اللہ کاروبار
روتے ہیں اسکو جو اصلی گھر چلے

مر گیا سادات تیرے ہجر میں
حلق پر مسکین کے خنجر چلے

کہیں کس سے شکوہ ہم اس یار کے
ستائے ہوئے ہیں دل آزار کے

شراب محبت پلادے مجھے
صنم ہم تو پیاسے ہیں دیدار کے

نکل جاوے دم میرا قدموں کے اوپر
کسی طور پہنچوں چمن مار کے

کہیں کس سے ہم حال اے دوستو
اوٹھائے جو صدمے ستمگار کے

صبا جاکے کہنا یہ اس دوست سے
موا تو سادات من مار کے

فراق غم کا پھروں ہوں مارا کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے
نہیں ہے اس بن کہیں گذارا کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے

مثال مجنوں تڑپ رہا ہوں کہاں دکھلاؤ ہمکو پیارے
ہوا ہے زخمی جگر ہمارا کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے

الٰہی کیا ہو گیا شوخ سر کش نہیں دکھاتا وہ اپنی صورت
ہوا ہے دل اپنا پارہ پارہ کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے

نہیں وہ سنتے ہمارا دلبر کسے سناؤں میں حال اپنا
پھرا ہوں در در وہ ستم کا مارا کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے

پلادو سادات کو مطہر شراب رنگین علی احمد
پیاسا ہوں میں بہت ہی مارا کوئی ہمارا نہ ہم کسیکے

جان دینگے مگر جانا بدلا نکرینگے
کاٹینگے گلا یاد تو شکوہ نکرین گے

مقتل مین جو آیا تو نکیبٹ تیغ برہنہ
جان دینگے عشاق بھی وعدہ نکرینگے

کشتہ ہون مین اُسکا مژہ کیش کا یارو
عیسے بھی اگر آئین گے زندہ نکرینگے

بسمل ہون تیری تیغ جدا ابروی ستمگار
احباب میرے تم سے تو بلوا نکرین گے

ہر ایکو میسر ہو تیری خاک کف پا
اکسیر کے ساداتؔ تمنا نکرین گے

اُس شمع رو کی ہجر مین ہم داغ کھائینگے
مانند شمع کے دل و جان کو جلائین گے

تیغ نگاہ یار سے کشتہ ہوئے ہین ہم
ہم کو کبھی نہ حضرت عیسے جلائین گے

رنج و الم اوٹھائے ہین فرقت مین یار کے
بسمل کو اپنے دیکھنے کب وہ نہ آئین گے

ہون منتظر شراب محبت کا ساقیا
حسرت زدہ کو اپنے وہ کب تک بلائین گے

شمشیر کو پھرا دی میری حلق پر تو اب
صدمہ فراق یار نہ ہرگز اوٹھائین گے

ہمکو نہین ہے جنت و دوزخ سے کچھ غرض
ہم خاک آستانۂ مظہر لگائین گے

دیر و حرم کی جانے سے ہم کو نہین غرض
ہم خاک راہ یار سے کعبہ بنائین گے

ہم کو نہین ہے خوف قیامت کے روز کا
ہم سے گناہ گارونکو حضرت بچائینگے

ساداتؔ کو وسیلہ ہے مخدوم پاک کا
صابر کے در کو چھوڑ کے ہرگز نجائینگے

ہمین تو ترک کر جانا یہ بہتر ہے کہ مر جائینگے
قضا سے کو کہ مر جائینگے تمہین بدنام کر جائینگے

نہ خود تم آپ آتے ہو نہ مجکو تم بلاتے ہو
یہ ہر دم تو مرجانے سے بہتر ہے گذر جاتے

میں دل میں اپنے رکھونگا صراحی جام مینا کو
لگے ہیں تا بہ لب دونکے وہ پینیکو خم جا لگے

نہ مجھ دوزخ سے ڈر ہے حور غلمان کی طلب مجکو
در صابر پہ جانا ہمکو فردوس قصر جانیگے

زہی خوش شکل نورانی محی الدین جیلانی
عجب ہے شان ربانی محی الدین جیلانی

تمہارے نام لینے سے ہزاروں عقدہ کھلتے ہیں
کرو مشکل کو آسانی محی الدین جیلانی

تمہارے آستانہ پر کیا سجدہ ملائک نے
ہوا ہیں در کا قربانی محی الدین جیلانی

تمہیں مقبول حق ہو جی تمہیں ہو کے پیا حضر
بصورت یوسف ثانی محی الدین جیلانی

بہت مشکل ہے وہ حضرت نہو سکتی ہے اب ہرگز
تیری ہم سے ثنا خوانی محی الدین جیلانی

مقدس ذات اعلی ہے تمہاری شان سبحانی
تمہیں حسنین کے جانی محی الدین جیلانی

تصدق تم پہ ہو سادات دل اور جان سے ہر دم
دکھا دیدار سبحانی محی الدین جیلانی

اے بت کافر ذرا تو دیکھ لے یاری میری
کیوں نہیں کرتا رحم یہ جان چلی جاری میری

تیری کوچہ میں صنم ہم سر تو اپنا دے چکے
تجکو لازم ہے میری جان دیکھ لے خواری میری

میں تو تنہا ہوں سرے بن تجہ عالم سونا ہے
اب رخ روشن دکھا دے کر تو دلداری میری

میں جدائی سے ہوا ہوں اس قدر لاچار اب
روز شب رہتی ہے جانا نالہ و زاری میری

کیوں خبر لیتے نہیں سادات کی مولا میرے
دم لبوں پر ہے میرے آکر لو خبرداری میری

مقبل محبوب جانا یا نظام الدین ولی
حسن دارین جہان سلطان نظام الدین ولی

مظہر نور الٰہی لی مع اللہ شان تو
آفتاب معرفت سلطان نظام الدین ولی

معدن دریائی وحدت مخزن اسرار عشق
شمس ذات گنج عرفان یا نظام الدین ولی

گوہر بحر حقیقت فیض بخش عارفان
ساکن عرش لامکان خواجہ فرید الدین ولی

سالک راہ حقیقت خاص محبوب اللہ
بادشاہا قطب دوران یا نظام الدین ولی

تاجدار معرفت شان فرید الدین علی
رازدار پاک سبحان یا نظام الدین ولی

جان و دل قربان کند این عاشق سادات مست
دستگیر بیکسان سلطان نظام الدین ولی

سمایا ہے دل میں انا الحق وہو ہے
نکلتا زبان سے کہ بس تو ہی تو ہے

سمایا ہے قطرہ میں پیارے تو میرے
ہر ایک گل میں دیکھا ہے تیرا رنگ و بو ہے

کہاں جاؤں اے یار میں چھوڑ تجکو
مروں تیرے قدموں پہ آرزو ہے

خودی کو جو کھو کر کے اب ہم نے پیارے
ہر ایک جا پہ دیکھا ہے حق تو ہی تو ہے

مقام فنا میں جو ہم نے پیارے
شہیدوں کے مقتل میں تازہ لہو ہے

بھرا جوش وحدت کا ہے دل میں میرے
نکلتا ہے دل سے یہی ہو ہو ہے

پلا دے تو سادات کو میرے جانا
شراب محبت کی اب جستجو ہے

تمت

شکر ہے اس درگاہ بے نیاز کا کہ دیوان ساداتؔ جو جز کلیات ضیاء [illegible] علی
کا ہے بماہ شوال سنہ ۱۳۱۱ ہجری صلے اللہ علیہ وسلم اتمام کو پہنچا

# تکملہ کلیات ضامن

یہہ غزلیات و مثنویات جناب مولانا ضامن علی صاحب مرحوم کے بعد اتمام اونکے کلیات کے شکل سے متفرق پرچون سے دستیاب ہوئی لہذا واسطے تفریح اور کثرت شوق ناظرین بطور تکملہ کے آخر کلیات مین درج کردی گئے

## ردیف الالف

مین ناگہان جو اوسپہ گرفتار ہوگیا
چنگا بھلا تھا مفت مین بیمار ہوگیا

تو بیوفا رہا مین وفادار ہوگیا
تو بیخبر رہا مین خبردار ہوگیا

تو نے خبر نلی مری عیسے دم کبہی
الفت مین تیری یار مین بیمار ہوگیا

یہہ عشق کو وہ دشت مین ہمکو لیے پھرا
مجنونکو تھا وہی مجھے ازار ہوگیا

جسکو کہ تو نے چاہا محبت سے اے صنم
منزل مین عشق بازونکی سردار ہوگیا

مدت تلک وہ یار پردہ نشین رہا
راز نہان تھا وہ سر بازار ہوگیا

ای عشق فتنہ ساز دل آزار ر چھپا
عیسے بہی تیری کوچہ مین بیمار ہوگیا

نور قدیم ذات وہ پردہ مین میم کی
آکر یہان وہ احمد مختار ہوگیا

جبتک نہ تھا خیال مجھے اوسکی چاہ کا
تھا مہربان وہ ابتو ستمگار ہوگیا

اب خوف ہمکو کچھ نہین دونو جہان مین
ضامن علی ہمارا مددگار ہوگیا

## ردیف التاء

ہر آنگاہ دل را بریں آگہی ست
کہ مطلوب دل در دلش منزویست

ولی را ولی میشناسد حق ست
شناسندہ حق بہ تحقیق کیست

چو اقرار نامست بانکار نیز
پس توحید در شرک ہم منجلی ست

بخود دم مزن گر بخواہی خدا
خودی اصل شرک خفی و جلی ست

نیازی ہی بھر جا بردارم ولے
نیازی کہ نازم بران باہمی ست

بہ دل بامید وصل ای سلام
چہ اندیشہ دارد کہ ضامن علی ست

## ردیف الجیم

وہ گیا عاشق شیدا طلب یہ میں آج
پا برہنہ ہے تن عریان ستم خار میں آج

واہ عاشق ہیں تیری عشق کی ہم ای عاشق
غل ہی ہمت کا تیری کوچہ بازار میں آج

واہ قسمت جو کبھی جھانکہ لیا کرتی ہی
رخنہ بندی ہوئی روزن دیوار میں آج

بخشش عام تیری سنگی میں آیا ہوں کریم
چشم امید دہ دولت سرکار میں آج

بہہ گئی خون کی دریا غم فرقت میں تیری
کشتہ دل آنی لگی دیدہ خونبار میں آج

مہربانی کی نظر ہی جو وہ خود آیا یہان
آگیا ایسا یہ عجب خاطر دلدار میں آج

آج وحشت لئی جاتی ہی بیابان کی طرف
جوش زن ہی جو تو اس دل غم خوار میں آج

نہ یہ ساز کو سمجھی تھی صدا راگ کی ہم
ہمکو آتی ہی صدا ہو کی ہر ایک تار میں آج

عشق باز و چلو پیلو می وحدت آؤ
خم مے جوش جلی ہی خمار میں آج

طوطی شیرین زبان شک سی خاموش ہوئی
قند ریزی وہ ہی سامان سخن با مین آج

سرو قمری جو دم بھرتی ہی حق کا منصب
ہی انا الحق کی صدا اسکو سردار مین آج

## ردیف الرای

یار من جسم نگین من تنہا بنگر
ہمچو یوسف گھہ بر روی زلیخا بنگر

می چشیدند صراحانہ تو یاران دم
من تہی دست شدم ساغر مینہا بنگر

بلبل از طپیدم ز گلستان بقفص
جور صیاد ببین بر من شیدا بنگر

نیست مشکل بینواحی بار بہ بمین غریب
نظر لطف بکن ای شہ والا بنگر

در محبت بجہان چند پریشان باشم
یکزبان بہر خدا قاتل رسوا بنگر

ای شہنشاہ حقیقت سوی ضامن صابر
از غلامان توام حضرت مولی بنگر

## ردیف الکاف

قبلہ کون و مکان حضرت مخدوم پاک
کعبۂ ہر دو جہان حضرت مخدوم پاک

مرشد کامل ولی سید صابر علے
مالک جان انس و جان حضرت مخدوم پاک

الفت او رہ پیار و مددگار چیست
از ہمہ ما مہربان حضرت مخدوم پاک

ناسخ تقدیر بد دست تو دست احد
منزل تو لامکان حضرت مخدوم پاک

دافع رنج و بلا حامی و مشکل کشا
حافظ ما بیکسان حضرت مخدوم پاک

ابر ہدایت توئی بحر سخاوت توئی
رہبر ہر دو جہان حضرت مخدوم پاک

گردش دور سپهر حملهٔ اعدای دهر — وقت مدد این زمان حضرت مخدوم پاک
تیز بکش تیغ قهر بر سر اعدای بد — زود بکن بی نشان حضرت مخدوم پاک
غوث معظم توی قطب مکرم توی — زبدهٔ جانان جان حضرت مخدوم پاک
مشعل بزم نبی نور ولایت سه علی — خواجهٔ کل خواجگان حضرت مخدوم پاک
فخر مجوید چرا بندهٔ درگاه تو — ضامن با بیکسان حضرت مخدوم پاک

## ردیف اللام

بعشق آن پری دیوانه دل — زخود بیگانه شد بیگانه دل
ز رازش اندرونم واقفی نیست — چه گویم از کسی افسانه دل
بشمع روی او شب تا سحرگاه — که میسوزد مرا پروانه دل
بکوشش جستجو کن تا بیابی — که گم کردی دران دُر دانه دل
چو شاه عشق سلطانی بمن کرد — گرفته ملک دل ویرانه دل
بیا ای ساکنان میکدهٔ عشق — که میجوشد مرا خمخانه دل

بیا ضامن در پیر مغان زن
که ساقی پر کند پیمانه دل

## قصیده — ردیف المیم — فارسی

تحیات بیحد درود و سلام — بروح مقدس نبی الکرام
درودم رسان یا خدا تا قیام — بر اولاد پاکش ذوی الاحترام

بر اصحاب رحمت همه زاکیات ‌ نجوم الهدی کلهم فی الظلام

چه گویم که کل اللسان بود ام ‌ ثنای محمد علیه السلام

بجز ذات باری چه داند کسی ‌ که حیران بمدحش همه خاص و عام

توان نور کز نور خود ساختم ‌ خداوند عالم ترا نیک نام

تو محبوب حق حق رضا جوی تو ‌ ز جوی وفا سیر کن تشنه کام

فدایت شوم بر تو از جان و دل ‌ که جانان خالق توی خوش خرام

خدا واحد است و تو خود واحدست ‌ با وصاف ذاتی کمالات نام

ید الله فوق الایادی توئی ‌ تو خود دستگیری ز هر خاص و عام

شفیع الوری خواجه انبیا ‌ امام الامم مرسلین را امام

نشان تو یک حرف لولاک هست ‌ ز فیض تو عالم گرفت انتظام

حروف محمد اسم ذات ‌ رکوع و سجود و قعود و قیام

تو دریای رحمت تو آب حیات ‌ لب تشنه گان زابده یک دو جام

منم کشته تیغ فرقت توام ‌ با آب وصالت بکن شاد کام

همانیکه مردم ز کم لطف تو ‌ بکن زنده مارا ز یحیی العظام

بلوث گنه گرچه رویم سیاه ‌ بسلک غلامی تو دارم نظام

منم بنده بندگان توام ‌ غلام غلامان کمتر غلام

منم بیکس و ناتوان و فقیر ‌ تو سلطان عالم توانائی نام

بحال من نا ر مسکین نگر | کہ آرام گیرد دل شوکام
منم نا توان تو توانائی حق | برافتادگان رحم کن والسلام
دعائی دل خستگان کن قبول | بکوئی وفایا خوش خرام

محمد نگہبان ضامن علی
دلا در دو عالم عجب اعتصام

قصیدۃ ردیف المیم عربی

من المالک الملک اہی ذوالکرام | علیک الصلوۃ علیک السلام
سلام علی صاحب الخلق عام | سلام علی روح خیر الانام
سلام علی النور ساری الوجود | فمنہ الاخص ومنہ العوام
فارسل الہی علیہ السلام | فسلم الہی علیہ السلام
علیک الصلوۃ مع الاحترام | نبی الورایا علیک السلام
سلام علی من نیاوی الامم | من النار فی نور دار السلام
تحیات اکمل تحایف عظیم | علی خیر خلق و فخر الانام
علی الہ کلہم طاہرین | لا حفاده کلہم با تمام
تحیات ازکی من الطاہرین | علیہم صلوۃ علیہم سلام
وایضاً علی الصحب ناد ایاً | نجوم الہدی کلہم فی الظلام
وایضاً علی بو تراب علی | علی ابنہ للحسن با لکرام

والرضا علی ابنه للحسین — حسیناً شهیداً امام الامام
وللعابد الزینت العابدین — وللباقر العالم العلم تام
وللجعفر الصادق المحتشم — فصل و سلم علیه السلام
وللکاظم الغیظ والعائفین — حبیب الاله الکریم الکرام
فسلم رضیاً لموسی الرضا — تقیاً نقیاً علی الاستد
سلام علی العسکری العظیم — سلام علی مهدی الاحتشام
بیوم الذی لیس منها المعین — فانت المعینی وانت المرام
نسیم الصبا ان تزر روضة — فتسجد من العاجز المستهام
فقل منه یا رحمة العالمین — فتنظر الینا علیک السلام

سلام علی ضامن المذنبین
شفیع البرایا بیوم القیام

## غزل — ردیف النون — فارسی

مژده ام باد صبا تا به گلستان برسان — قصهٔ عشق من بلبل نالان برسان
یار بالین من آمد زره ناز و نیاز — این خبر وحشت افزا برقیبان برسان
ای جنون چاک گریبان چه کنی بهر خدا — تا توانی من دیوانه بزندان برسان
راز افشا نکنی تا زنم گوش رقیب — مژده وصل بگوشم سر پنهان برسان
یار آمد نمکی پیدا زرخ روشن چه عجب — مشکلم پیش بر حضرت پیران برسان

یار مرا قتل کنی یا خبر وصل بدہ — این دو انعام مرا از رہ احسان بس است

آتش افتاد بجان در غم عشقش ضیا کن
تا فلک آہ و فغان از دل سوزان بس است

## ردیف النون

یار کو ڈھونڈھوں جسدم آپکو پاتا ہوں نہیں — اسکو ڈھونڈھوں جب خود آپ گم جاتا ہوں نہیں

ساقیا کیسی پلادی بیخودی کی ہمکو مے — میں خودی میں اپنی یکدم بھی نہیں آتا ہوں نہیں

جب تلک کی نہیں تھی میں نے اپنی ڈھونڈھ تھا — وہ اچانک آگیا میں کو نہیں پاتا ہوں نہیں

سر سی لی پاؤں تلک پاؤں سی لی سر تا تلک — شمع ساں آتش میں اپنی آپ جلجاتا ہوں نہیں

ہستی ہی ہی اپنی نقش چون بر روی آب — لا الہ کہکی از خود اب مست جاتا ہوں نہیں

جب نفی اثبات کی اسباتکو دن رات میں — خوب ثابت کر چکا ہوں کچھ نہیں پاتا ہوں نہیں

حق شناسی چاہیئے ضامن جہان فانی میں آ
چاروں ہم خودی میں ڈھونڈ کی تھک جاتا ہوں نہیں

## ردیف النون

کیوں توقف ہو گیا اقرار میں — عمر گذری انتظار یار میں

تم دعا کے بالعوض دشنام دو — خوب ہے انصاف ہی سرکار میں

لٹ گیا پامال دل ای نازنین — یہہ غضب ہے آپکی رفتار میں

ایک فقط منصور سے بولا نہ تھا — اور انا الحق کی صدا تھی دار میں

صابر گئے در کو چھوڑ کے جاؤنگا مین کہان | بیٹھا ہون اپنے گھر مین قبر نہین ہون مین

قصد بیان حال ہے ضامن کا دستو
صنعت سے کیا غرض ہے کہ شاعر نہین ہون مین

## ردیف النون

تیغ نگاہ یار کا گھایل ہوا ہون مین
تڑپونگا قبر مین بھی وہ بسمل ہوا ہون مین

ساقی شراب عشق پیا سے پلا مجھے
پیر مغان کریم سے مایل ہوا ہون مین

تنزیہ آکے عالم تشبیہ مین میرے
حسن ازل قدیم پہ سایل ہوا ہون مین

آرام چین لیگیا دلدار اپنی ساتھ
پہلو سے دل ہی لیگیا بیدل ہوا ہون مین

کسطرح وصل ہو مجھے اوس پردہ پوش کا
مشکل کشا سے طالب مشکل ہوا ہون مین

آہ و فغان ہے گریہ زاری ہے رات دن
درد و الم فراق مین گایل ہوا ہون مین

ضامن نہ ہے نصیب اگر ہو قبولیت
صابر پیا کے بندو نمین شامل ہوا ہون مین

## ردیف النون

کوئی جانے یا نجانے اوسے جانتا ہون مین
ہر رنگ و بو مین یار کو پہچانتا ہون مین

دیر و کنشت و مسجد و بتخانہ مین عیان
اوسکے سوا کسیکو نہین جانتا ہون مین

گو ہمارے دلکا گھما کوئے یار مین
کوچے اوسکے خاک سدا چھانتا ہون مین

مال و متاع کچھ نہین ہم بیکسو کے پاس
ایک جان ہے وہ نذر مین گذرانتا ہون مین

زاہد ہزار دانوں کی تسبیح پہول
تار نفس سے نام خدا بہاتا ہوں نہیں
پہنچا یہہ وہاں تلک گئے فرشتہ نجا سکے
ہمت کو آپ کی تو دلا باتا ہوں نہیں

خدامن کمان لاسے تو الا گئے تیر کو
علم خود میں وہمی پہ اب تان تا ہوں نہیں

## ردیف النون

غم فراق مین اوس گل کے بیقرار ہوں نہیں
مثال بلبل نالان کے نالہ زار ہوں نہیں
مین اوسکے باغ کا گل ہوں گل عذار ہوں نہیں
برنگ لالہ شگفتہ ہوں داغدار ہوں نہیں
مین بوستان حقیقت کا سرو تہا آزاد
وہان تو گل تہا یہان لگے خار ہوں نہیں
ملایا خاک مین ناموس ننگ نام و نشان
غبار کوئے صنم کا ہوں خاکسار ہوں نہیں
بکہیر خاک کو میری صبا خدا کے لئے
کہ کوئے یار مین اوڑ وہ ایک غبار ہوں نہیں
بجائے اشک ٹپکتا ہے خون آنکہوں سے
کسیکے خنجر مژگان کا دل فگار ہوں نہیں
اودہر تو موسم ابر بہار آئی ہے
ادہر جدائی مین تنہا ہوں اشک بار ہوں نہیں
ہمارے قتل پہ کیوں تیغ علم کی صیاد
تمہارے تیر نگہہ کا تو خود شکار ہوں نہیں
نہیں خبر تہی ہمین اپنے راز باطن کی
خودی کہی تو انا الحق کا راز دار ہوں نہیں
کمند کی ہستی موہوم سے تو دیکہ لیا
مین ایک ہی دم مین ہزار ہوں نہیں

وہی ہے جان میری جان کا وہی ضامن
مین اپنے صابر چشتی کا جان نثار ہوں نہیں

## ردیف الواو

| | |
|---|---|
| جنت الماوی ہست جا تا کوئی تو | مطلع نور آفتاب ہے روئے تو |
| کعبہ جان قبلہ من روئی تو | سجدہ گاہ عاشقان ابروئی تو |
| حُسن عارض آب کوثر چشمہ آب بقا | سبزہ باغ جنان این موئی تو |
| سیستاید معنئے لولاک را | جلوہ حسن ازل ہر سوئی تو |
| کرد حیران ہیم بیل بے شکیب | چشم تو ابروئے تو گیسوئی تو |

فی الحقیقت لا بدا این ضامن علی
گفت خسرو نکتۂ دلجوئے تو

دھونڈت دھونڈت ہار گئی اب کوئی بتا دو صابر کو
اوسکی ادا موہے مار گئی اب کوئی بتا دو صابر کو
تڑپ رہی مین رین اندھیری کیسی کھون مین ہائی ستم
ہجر مین جان اے یار گئی اب کوئی بتا دو صابر کو
سب سکھیان گھر گئین میا کے مین ہی رہی اکیلی نیاری
مین دکھیا ہار گئی اب کوئی بتا دو صابر کو
ادا نے اوسکی موہ لیا ہے ہوش کو میری کھو دیا
کیا نینن برچھی مار گئی اب کوئی بتا دو صابر کو
جیتی نہ اوسکے نام کی سُمرن کیجئے ہا ہا اے ضامن علی

اپنی عمر بیکار گئی اب کوئی بستا دو صابر کو

## ردیف الیای

کیسو بحر نام لون ہر دم تمہارا یا رسول اللہ
خدا نے شوق سے تمکو پکارا یا رسول اللہ

خدا کے خوف سے اوسدن نہیں بچتا ہے مجھکو
نہیں ہوگا وہان تم بن سہارا یا رسول اللہ

خدا پوچھیگا جب اوسدن تم اپنے امتی لاؤ
ہمارے ہی طرف بھی کرنا اشارا یا رسول اللہ

تمہارے نام کا تکیہ ہمین دونو جہان میں ہے
بجز ذات مقدس کے نہیں اپنا سہارا یا رسول اللہ

اندھیرے گھر ہین روشن تمہارے نور کا
تمہارے سر سے چمکے ستارا یا رسول اللہ

تمہارے نور کا جلوا تمام عالم میں روشن ہے
تمہارے عشق کا دریا نہیں اوسکا کنارا یا رسول اللہ

فاوحی حق نے فرمایا ذاغ البصر دا اللہ
تمہارے وصف میں قرآن اوتارا یا رسول اللہ

نہیں پہچا ہون منزل تک پہونچا ہی ہے اگر
میں آیا دور سے منزل کا مارا یا رسول اللہ

تمہارے ہجر میں خلش ہے علیحدہ دہ مجھ بن
مجھے کیون دل سے اب بسارا یا رسول اللہ

## ردیف اللام

خود ستا سگر عدا ہو یہ کار ہے مشکل
جو باغ عیش گئے تو بہار ہے مشکل

شراب عشق پیا جس حریف بیخود نے
نشہ کا اوسکے اوترنا خمار ہے مشکل

تمہارے عہد و وفا ہمکو یاد ہین پیارے
تمہارے جور و ستم کی شمار ہے مشکل

فراق یار میں دن حشر رات کالی بلا
گذارنا ہمین لیل و نہار ہے مشکل

| | |
|---|---|
| وہ کامران ہے شہنشاہ عین یقین | رسائی خدمت الا ہے اسے مشکل |
| مکان جسکا ہو لامکان اسے ہمیا | تو ایسے پیر کا بالکل شمار ہے مشکل |

فراق یار نے بیچین کر دیا ضامن
جب عشق آیا تو صبر و قرار ہے مشکل

| غزل | ردیف الیاے | فارسی |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| خویشتن را بخویش بنمائی | خود تماشا و خود تماشائی |
| چشم بگشا به بین ز بینائی | می نماید رخش برعنائی |
| وحدتش واحد ست در کثرت | هر یکے را نکو بیکتائی |
| هر چه بینی همه خیال ز تست | جز خدا نیست هر جائی |
| آنچه دانے همه خیال ز تست | جز خدا نیست هر جائی |
| در همه جا همین بجاست که است و | غیر دانے همه ز بیجائی |
| معنے لا اله الا الله | فهم کن گر تو هست دانائی |
| بشنو از من ز قیدها بگذر | خود خدائے بخود تماشائی |

ضامن این نکته خدا دانے
مذ لب کن توحید فرمائے

| غزل | ردیف اللام | فارسی |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| بزندانم گر شد دیوانه دل | از خود بیگانه مشد بیگانه دل |

بکن بر ما اقبال پیمانۂ دل | کہ مجنون شد مرا چشمانۂ دل
ز رازانہ درونم واقفی نیست | چہ گویم از کسے افسانۂ دل
چو شاہ عشق سلطانی بمن کرد | گرفتہ ملک دل ویرانۂ دل
بگویش جستجو کن تا بیابی | کہ گم کردی دران در دانۂ دل
تجلے کرد اسرار الہی | چو جام جم شد پیمانۂ دل
چنان بیگانہ شد از ہستی خویش | نہ بیند غیر او دیوانۂ دل
بشمع روی او شب تا سحرگاہ | کہ میسوزد مرا پروانۂ دل

بیا صامن در پیر مغان ان
کہ ساقی پر کند پیمانۂ دل

## ردیف الیاے

عدم کی راہ مین کیا ہو بے گما بیٹھے | چلو گہر سے ہو عزیزو اٹھو تو کیا بیٹھے
دل اپنا فتنۂ ایجاد سے لگا بیٹھے | سو تیغ ابروے قاتل سے کٹا بیٹھے
فراق و رنج الم حسرت و پریشانی | تمہارے عشق مین کیا کیا ہم اٹھا بیٹھے
نجات ہنگے کبھی اس آستانہ کو چھوڑ کے ہم | تمہارے کوچہ مین لے یار اب تو آ بیٹھے
کہو تو کس طرح سے پہنچین مقام یار تلک | بہت سے راہ مین معشوق فتنہ زا بیٹھے
ہم آئے تھے ملنے کو دور سے اٹھ کے | ہمین وہ دیکھتی ہی اپنا موہنہ بنا بیٹھے
عدم سے آئے تھے کیون کس لئے ہمان مین | یہان جو آئے تو قاتلو بلا ہلا بیٹھے

ان من الشعر لحکمۃ و ان من البیان لسحر

از نتیجہ طبع صوفی صاف باطن مولوی ضامن علی مرحوم المعروف

۱۳۱۰ھ

# کلیات ضامن

صلعم

از

دیوان سادات



بفرمایش شیخ زین الدین کتب فروش باہتمام حکیم محمد حسن

مطبع احمدی واقع رڑکی میں طبع ہوا